فارسی منظوم کلام حضرت مسیح موعود علیہ السلام

# دُرِّ ثمین فارسی مُترجم

مترجمہ

حضرت ڈاکٹر میر محمد اسمٰعیل رضی اللہ تعالیٰ عنہ

پیشکردہ

شیخ محمد اسمٰعیل پانی پتی



شائع کردہ

محمد احمد اکیڈمی۔ رام گلی نمبر ۳۔ لاہور

طبع دوم ... ... ... ۱۹۶۷ء

تعداد ... ... ... ایک ہزار

طابع ... ... ... مبارک محمود پانی پتی

مطبع ... ... ... نقوش پریس، لاہور، مالک محمد طفیل

قیمت فی جلد ... ... ... چار روپے پچاس پیسے صرف

ناشرین

محمد احمد اکیڈمی

رام گلی نمبر ۳ ۔ لاہور

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ

# دیباچہ

حضرت ڈاکٹر میر محمد اسماعیل رضی اللہ عنہ جیسے صوفی منش بزرگ تھے بہت ہی کم آدمی ایسے ہوتے ہیں۔ وہ ہمارے موجودہ زمانہ میں سلف صالحین کا ایک بہت ہی عمدہ نمونہ تھے صحیح اور حقیقی معنوں میں وہ ایک ولی اللہ اور خدا شناس بزرگ تھے۔ اُن کی زبان اور قلم سے تصوف کے جو حقائق و معارف کے پھول جھڑا کرتے تھے اُس کی کیفیت وہی لوگ بتلا سکتے ہیں جنہیں اُن کی بابرکت اور بافیض صحبت میں بیٹھنے کا شرف حاصل ہوتا تھا مجھے دل کی سچائی کے ساتھ یہ بات کہنے دیجئے کہ ایسے محترم اور مقدس بزرگ آسمان صدیوں چکر کھاتا ہے جب جاکر کہیں پیدا ہوتے ہیں۔ اور جب وہ ایک دُنیا کو اپنے علم اپنی قابلیت اور اپنے بے نظیر اخلاق سے فیض یاب کر کے اس جہان سے سدھارتے ہیں تو اپنا کوئی قائم مقام چھوڑ کر نہیں جاتے وہ انسانیت کا فخر ہوتے ہیں اور اخلاق کا پیکر۔ وُہ دنیا کے لیے ایک شمع ہدایت ہوتے ہیں اور اپنے دوستوں کے لیے ابرِ رحمت میرا تعلق ۱۹۱۴ء سے لے کر ۱۹۴۷ء تک جب اُن کی پاک روح اپنے مولائے حقیقی سے ملنے کے لیے ملاءِ اعلیٰ کو روانہ ہوگئی اُن سے رہا۔ خدا کی قسم میں نے اُن کو ہر لحاظ سے ایک بے نظیر انسان پایا۔ خدا کے عشق میں ہمیشہ اُن کو چُور دیکھا۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت میں اُن کو ہمیشہ سرشار پایا۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام سے والہانہ

الفت اُن کی رگ رگ میں سمائی ہوئی تھی۔ قرآن کریم اور درثمین کو ہم نے بیسیوں دفعہ اُن کے سرہانے رکھا ہوا دیکھا۔ قرآن حکیم کے جو معارف وہ بیان کیا کرتے تھے اور جو الفضل میں شائع ہوا کرتے تھے وہ ایک دنیا پڑھتی تھی اور عش عش کرتی تھی۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے کلام کی جو پُر معارف اور دلآویز تفسیر وہ کیا کرتے تھے وہ عجیب رُوح پرور ہوا کرتی تھی۔ اسی سلسلہ میں انہوں نے بڑے ہی شوق اور محبت کے جذبات کے ساتھ فارسی درثمین کا نہایت محنت سے اُردو میں ترجمہ کیا۔

حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے فارسی اشعار جس عشق و محبت، جذب و خلوص، معارف و حقائق اور شیرینی و حلاوت سے بھرے ہوئے ہیں وہ اہلِ ذوق حضرات سے پوشیدہ نہیں۔ جو زورِ بیان اور شوکتِ الفاظ فارسی درثمین کے ہر صفحہ میں موجود ہے۔ بلا ریب متقدمین اور متاخرین کی تمام منظوم فارسی کتب اس سے خالی ہیں۔ اسی بے نظیر اور لاثانی طرزِ کلام نے حضرت میر صاحب رضی اللہ عنہ کو ان اشعار کے اردو ترجمہ پر راغب کیا تاکہ اُردو دان طبقہ بھی حضرت سلطان القلمؑ کے روح پرور کلام سے بقدرِ استعداد فیض یاب ہو سکے۔

یہ ترجمہ عرصہ کی کاوش اور محنت کے بعد حضرت میر صاحب رضی اللہ عنہ نے ۹ جون ۱۹۴۵ء کو ختم کیا۔ اور بہت چاہتے رہے کہ کسی طرح یہ کتاب چھپ جائے۔ ان کی ساری کتابیں میں ہی شائع کیا کرتا تھا جب مجھے حضرت میر صاحب نے یہ ترجمہ دکھایا تو میرا دل بے اختیار چاہا کہ فوراً یہ چھپ کر منظرِ عام پر آ جائے مگر اپنی سستی اور کاہلی اور شامتِ اعمال کے باعث باوجود شدید خواہش کے میرا ارادہ عمل کی شکل اختیار نہ کر سکا۔ یہاں تک کہ ۱۸ جولائی ۱۹۴۷ء کو حضرت میر صاحب ہمیشہ کے لئے ہم سے جدا ہو گئے

وصیت کر گئے تھے کہ میرے سارے مسودات اسمٰعیل کو دے دیے جائیں۔ درثمین فارسی کا
یہ ترجمہ اپنی زندگی ہی میں حضرت میر صاحبؓ نے میرے سپرد کر دیا تھا۔

حضرت میر صاحب رضی اللہ عنہ کے سارے مسودات میں نے اپنی جان کے برابر رکھ
چھوڑے تھے۔ اور جب مجھے ۸ ستمبر ۱۹۴۷ء کو سلسلہ کے ایک ضروری کام کے لئے قادیان سے
لاہور آنا پڑا تو میں اپنی عزیزہ حور بانو معلمہ نصرت گرلز ہائی سکول قادیان کو تاکید کر آیا کہ اگر خدانخواستہ
تمہیں قادیان چھوڑنا پڑا تو میری کتابوں اور مال و اسباب میں سے صرف اُس ٹرنک کو بچانے کی
کوشش کرنا جس میں میر صاحب کے مسودات ہیں۔ باقی سب کچھ غارت ہو جائے اُس کی پروا نہ کرنا۔

میرے لاہور چلے آنے کے بعد قادیان پر جو کچھ گذری قلم میں طاقت نہیں کہ اُس کا
بیان کر سکے۔ حور بانو نے اپنی جان کو خطرہ میں ڈال کر انتہائی کوشش کی کہ مسودات کا ٹرنک
بچ سکے مگر تقدیر کے نوشتے پورے ہونے تھے۔ کچھ بھی نہ بچا اور سب کچھ تباہ ہو گیا۔

مجھے بے انتہا قلق اور رنج ان مسودات کے ضائع ہونے کا ہوا مگر خدائی تقدیر میں
کیا چارہ تھا۔ ناچار صبر کی سِل اپنی کمزور چھاتی پر رکھ کر خاموش ہو گیا مگر بار بار خیال آتا
تھا کہ حضرت میر صاحب رضی اللہ عنہ نے ان مسودات کو میرے حوالے فرمایا تھا مگر میں آپ کی
مقدس امانت کی اپنی نالائقی کی وجہ سے حفاظت نہ کر سکا۔ سب سے زیادہ میرا دل درثمین
کے اس ترجمہ کے لئے لوٹتا تھا مگر بے بس اور لاچار تھا۔ بظاہر کوئی شکل اُس کی دستیابی کی
نہیں تھی جب حضرت میر صاحب رضی اللہ عنہ کا سارا مکان ہی لُٹ گیا جہاں میں رہا
کرتا تھا تو یہ ترجمہ کس طرح محفوظ رہتا؟ اکثر خیال آتا تھا کہ نہ معلوم کس نے چند پیسوں

میں محفوظ ہوگا یا کسی دکاندار کی پڑیاں اس میں بندھی ہوں گی۔ ماہ اور سال اسی سوچ میں
گذر گئے۔ دل کو ہر چند صبر کی تلقین کرتا تھا لیکن صبر نہ آتا تھا۔ مگر اندر سے کوئی کہتا تھا کہ یہ
تمہارا محفوظ ہے اور مل جائے گا۔ آخر برسوں کی دلی کوفت اور کشمکش کے بعد میں نے اپنے
محترم دوست ملک صلاح الدین صاحب ایم اے کو جو اس وقت قادیان میں ناظر
تعلیم و تربیت تھے۔ خط لکھا کہ آپ کہیں تلاش تو کریں کسی شخص کے پاس۔ کسی کباڑی کے
پاس۔ کسی کتب فروش کے پاس۔ کسی دکاندار کے پاس اس کا مسودہ مل جائے۔ تو میں
اس کے لئے دو سو روپے تک دینے کو تیار ہوں۔ ملک صاحب کو اللہ تعالیٰ جزائے
خیر دے۔ انہوں نے کمال ہمدردی کے ساتھ یہ مسودہ نہ معلوم کہاں سے تلاش
کیا اور خود داگہ تشریف لائے اور میرے حوالہ کر دیا۔ ملک صاحب کے اس احسان کا میں
جس قدر بھی شکریہ ادا کروں کم ہے۔

مسودہ مل جانے کے بعد میں نے اس کی طباعت کی درخواست حضرت خلیفۃ المسیح
الثانی رضی اللہ عنہ کی خدمت میں بھیج دی جہاں سے فوراً اجازت مل گئی۔ اور میں نے
مسودہ کتابت کے لئے دے دیا یہ جنوری ۱۹۵۴ء کی بات ہے۔ جلد ہی کتابت ختم ہو گئی
اور میں نے کتاب شائع کر دی یہ کتاب چھپتے ہی فوراً فروخت ہو گئی۔ اس پر مجھے دوسری
اشاعت کی فکر ہوئی مگر اس تمام عرصہ میں حالات ایسے ناسازگار رہے کہ سخت خواہش کے
باوجود اپنے ارادہ کو عملی جامہ نہ پہنا سکا۔

اس دوران میں بہت سے احباب کی طرف سے اس کی دوبارہ طباعت کا

شدید اصرار ہوتا رہا۔ سب سے زیادہ تڑپ اس کی اشاعت ثانی کی حضرت میاں بشیر احمد رضی اللہ عنہ کو تھی۔ انہوں نے مجھے یہ بھی لکھا کہ اگر مالی پریشانی راہ میں حائل ہے تو چار سو روپے سے میں تمہاری مدد کر سکتا ہوں۔ مکرمی شیخ بشیر احمد صاحب جج ہائی کورٹ لاہور نے مجھ سے بیسیوں بار فرمایا کہ تم کام شروع کر دو میں ساری کتاب بلاکوں پر اپنے خرچ سے چھپوا دوں گا۔ اشترکۃ الاسلامیہ والوں نے مجھے لکھا کہ اگر تم نہیں چھپواتے تو ہم چھپوا لیتے ہیں کیونکہ مانگ شدید ہے اور بار بار تقاضے کے خطوط آ رہے ہیں۔ ایک مقامی جماعت نے تو حضرت خلیفۃ المسیح الثالث کو باقاعدہ درخواست بھی بھیج دی کہ ہمیں اس کی دوبارہ اشاعت کی اجازت دی جائے مگر دربارِ خلافت سے ان کو یہی جواب ملا کہ اسماعیل جس نے پہلی مرتبہ یہ کتاب شائع کی تھی۔ دوبارہ بھی وہی شائع کرے گا۔

اس پر میں نے اپنی انتہائی بے مائیگی کے باوجود اس کی دوبارہ اشاعت کا ارادہ کر لیا۔ رقم نہ پہلی اشاعت کے وقت پاس تھی نہ دوسری اشاعت کے وقت۔ مگر میں نے توکل علی اللہ کام شروع کر دیا۔

اب سب سے پہلا مرحلہ یہ تھا کہ طبع اوّل میں کتابت کی جو غلطیاں رہ گئی تھیں ان کو درست کیا جائے تاکہ کتاب صحیح چھپے۔ اس ضمن میں مولوی عطاء الرحمٰن صاحب مرحوم ریڈر فیم نصرت گرلز کالج ربوہ نے اپنی خدمات پیش کیں۔ اور حقیقت ہے کہ بہت ہی محنت کے ساتھ انہوں نے ساری کتاب کو دیکھا۔ پھر میں نے بزرگ محترم حضرت حافظ سید مختار احمد صاحب شاہجہانپوری کی خدمت میں اس کے متعلق عرض کیا۔ آپ نے

وعدہ فرمایا۔ لیکن پیرانہ سالی۔ عوارض اور علالت کے باعث کام میں بہت دیر لگ گئی۔ پھر میں نے فاضل جلیل محترمی شیخ محمد احمد صاحب مظہری۔ ایڈووکیٹ امیر جماعت احمدیہ ضلع لائل پور کی خدمت میں محترمی جناب شیخ بشیر احمد صاحب جج ہائی کورٹ لاہور کی معرفت اس کی تصحیح کے لئے عرض کی۔ شیخ محمد احمد صاحب نے نہایت ہی خندہ پیشانی کے ساتھ باوجود سخت علالت کے اس کٹھن کام کی حامی بھر لی اور نہایت محنت کے ساتھ اس کی تصحیح کی۔ اور مجھے کتاب کی واپسی کے ساتھ اس کے متعلق مفصل ہدایات لکھ دیں جن کی روشنی میں میں یہ کتاب شائع کر رہا ہوں۔ اللہ تعالیٰ اُن کو زیادہ سے زیادہ خدمت دین کی توفیق دے اور ان کو ہمیشہ خوش و خرم رکھے۔ اُن کے لیے میرے دل سے جو دعائیں نکل رہی ہیں خداوند کریم اپنے فضل سے ساری قبول فرمائے۔

اب کتابت کا بھاری پتھر تھا جس کا بار مکرمی جناب حکیم محمد شفیع صاحب خوشنویس نے نہایت خوشی کے ساتھ اپنے سارے کاموں کو روک کر اٹھا لیا اور نہایت عمدگی، پوری احتیاط اور بڑی محنت سے اسے سرانجام دیا۔

مکرمی و محبی ملک محمد طفیل صاحب مدیر رسالہ نقوش کی عنایت اور مہربانی کا میں جتنا بھی شکریہ ادا کروں کم ہے کہ موصوف نے پہلے تفسیر صغیر کی بہترین اور اعلیٰ ترین طباعت کا نہایت مشکل کام میری درخواست پر اپنے ذمہ لیا اور اُسے بڑی ہی محنت اور نہایت خوش اسلوبی کے ساتھ کم سے کم وقت میں بہتر سے بہتر

طور پر انجام دیا۔ اور پھر درثمین فارسی کی طباعت کے سلسلہ میں میری بیش قرار اعانت اور مدد فرمائی جب ہی میں اس کو جلد تر جلسۂ سالانہ کے موقع پر شائع کر سکا اللہ تعالیٰ اُس پُر خلوص محبت کی جو ایڈیٹر صاحب "نقوش" نے آج اٹھارہ برس سے میرے ساتھ ملحوظ رکھی ہے بہتر سے بہتر جزا عطا فرماتے اور اُن کے کاموں اور اُن کے نیک عزائم میں زیادہ سے زیادہ برکت دے۔ آمین۔

میں اب بہت ہی زیادہ ضعیف، کمزور اور مضمحل ہو گیا ہوں۔ اور کوئی ضروری یا غیر ضروری کام مجھ سے نہیں ہو سکتا۔ طباعت کی نگرانی پھر کتابوں کی جلدیں بندھوانا ازاں بعد اشاعت کا انتظام کرنا۔ یہ سب کام برخوردار مبارک محمود نے بہت ہی انہماک۔ بڑے شوق اور نہایت مستعدی سے کیا۔ اور آخر وقت تک بہت مصروفیت کے ساتھ کام میں لگے رہے۔ اللہ تعالیٰ انہیں اپنے لوٹے۔ کمزور علیل اور نہایت مضمحل باپ کی اس خدمت کا اجر عطا فرمائے۔ اگر میرا نہایت لائق اور فاضل فرزند محمد احمد آج زندہ ہوتا۔ تو وہ اس وقت اپنے بھائی کے اس دینی کام میں نہایت ہی دلی ذوق کے ساتھ حصہ لیتا۔ مرحوم کے دل میں دین کی خدمت کا ایک والہانہ جذبہ تھا مگر اللہ تعالیٰ کی خاص الخاص مصلحتوں نے اس کو عین جوانی کے عالم میں ۹ جنوری سنہ ۱۹۴۲ء کو اپنے پاس بُلا لیا۔ ع

بُلانے والا ہے سب سے پیارا اُسی پہ اے دل تو جاں فدا کر

میں آخر میں مکرمی و محترمی جناب میاں عبدالحق صاحب رامہ ناظر بیت المال

میں ان کا انتہائی صد درجہ شکریہ ادا کر کے اپنی تمہید کو ختم کرتا ہوں۔ راشد صاحب نے
اس کتاب کی کاپیاں نہایت محنت، نہایت شوق اور نہایت توجہ کے ساتھ ملاحظہ
فرمائیں۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے فارسی اشعار کو حضرت اقدسؑ کی کتابوں کے
پہلے ایڈیشنوں سے مقابلہ کر کے درست کیا۔ حضرت میر محمد اسماعیل صاحب رضی اللہ عنہ
کے اردو ترجمہ کے ایک ایک لفظ پر غور کر کے اسے اصل فارسی کے مطابق کیا۔ کتابت
کی غلطیوں کی انتہائی احتیاط کے ساتھ تصحیح کی۔ غرض کوئی دقیقہ اس کتاب کی صحت
اور درستی کا انہوں نے باقی نہیں چھوڑا۔ میں ان کی عنایت، نوازش اور مہربانی کا
بے حد ممنون ہوں۔ اتنی محنت کوئی اپنی کتاب کے لئے بھی نہیں کرتا جتنی انہوں نے
اس کے لئے کی۔ اللہ تعالیٰ ان کو اس خلوص اور نیکی کی جزائے خیر عطا فرمائے۔ اور ان
کو پہلے سے زیادہ خدمتِ دین کی توفیق دے۔ آمین

۲۵ جنوری ۱۹۶۷ء — خاکسار محمد اسماعیل پانی پتی

رام گلی نمبر ۳۔ مکان نمبر ۱۸۔ لاہور

# دُرِّ ثمین فارسی

## مترجمہ حضرت ڈاکٹر میر محمد اسماعیل رضی اللہ عنہٗ

ہر دمے از کاخِ عالم آوازیست
کہ یکش بانی و بنا سازیست

یہ نظامِ عالم اس بات کی گواہی دے رہا ہے کہ اس جہان کا کوئی بانی اور صانع ضرور ہے

نزکس اورا شریک و انبازیست
نے بکارش دخیل و ہمرازیست

نہ کوئی اُس کا شریک ہے نہ ساجھی۔ نہ اُس کے کام میں کوئی دخیل ہے نہ کوئی اس کا ہمراز ہے

ایں جہاں را عمارت اندازیست
وز جہاں برتراست و ممتازیست

وہ اس جہان کا بنانے والا ہے۔ مگر خود جہان سے بالاتر اور ممتاز ہے

وحدہٗ لاشریک حی و قدیر
لم یزل لایزال فرد و بصیر

وہ اکیلا لاشریک۔ زندہ اور قادر ہے ہمیشہ سے ہے ہمیشہ رہے گا۔ یگانہ اور باخبر ہے

کارسازِ جہان و پاک و قدیم
خالق و رازق و کریم و رحیم

جہان کا کارساز۔ پاک اور قدیم ہے۔ پیدا کرنے والا۔ روزی کا پہنچانے والا۔ مہربان اور رحیم ہے

رہنما و معلّمِ رہِ دین
ہادی و مُلہمِ علومِ یقین

وہ رہنما اور معلّمِ دین ہے۔ وہ ہادی اور یقینی علوم کا الہام کرنے والا ہے

متصف با ہمہ صفاتِ کمال | برتر از احتیاجِ اٰل و عیال

وہ تمام صفاتِ کمال سے متصف ہے آل و اولاد کے جھگڑوں سے بے نیاز ہے

ہر یکے حال ہست بر یک حال | نہ بیابد بدو فنا و زوال

وہ ہر زمانہ میں ایک ہی حال پر قائم ہے۔ فنا اور زوال کا اس کے حضور گزر نہیں

نیست از حکمِ او بروں چیزے | نہ ز چیزے است او نہ چوں چیزے

کوئی شے اس کے حکم سے باہر نہیں ہے، نہ وہ کسی سے نکلا ہے اور نہ کسی کی مانند ہے

نتواں گفت کاین اشیا ست | نے تواں گفتن اینکہ دور از ماست

نہیں کہہ سکتے کہ وہ چیزوں کو چھوتا ہے۔ نہ یہ کہہ سکتے ہیں کہ وہ ہم سے دور ہے

ذاتِ او گرچہ ہست بالاتر | نتواں گفت زیرِ او ست دگر

اس کی ذات اگرچہ سب سے بالاتر ہے مگر نہیں کہہ سکتے کہ اس کے نیچے کوئی اور چیز بھی ہے

ہرچہ آید بفہم و عقل و قیاس | ذاتِ او برتر ست زاں وسواس

جو کچھ فہم عقل اور قیاس میں آسکتا ہے اس کی ذات ہر اس خیال سے بالاتر ہے

ذاتِ بیچون و چند افتاد ست | وز حدود و قیود آزاد ست

اس کی ذات بے مثل اور یکتا ہے اور حدود و قیود سے آزاد ہے

نہ وجودے بذاتِ او انباز | نہ کسے در صفاتِ او انباز

کوئی وجود اس کا ہمسر نہیں نہ کوئی اس کی صفات میں اس کے برابر ہے

ہمہ پیدا ز دستِ قدرتِ او | کثرتِ شاں گواہِ وحدتِ او

سب کچھ اس کی قدرت سے پیدا ہوا ہے [illegible]

| اگر شریکش بدے ز خلق دگر | گشتے ایں جملہ خلق زیر و زبر |
|---|---|

اگر مخلوق میں سے کوئی اُس کا شریک ہوتا تو یہ تمام دنیا زیر و زبر ہو جاتی

| ہر چہ از وصف خاکی و خاکست | ذاتِ بیچونِ او از آں پاکست |
|---|---|

خاک اور خاکی مخلوق کی جو صفات ہیں اُس کی بے مثل ذات اُن سے پاک ہے

| بند بر پائے ہر وجود نہاد | خود ز ہر قید و بند ہست آزاد |
|---|---|

ہر وجود کے لیے اُس نے کچھ پابندیاں لگا دی ہیں مگر خود ہر قید اور پابندی سے آزاد ہے

| آدمی بندہ ہست و نفسش بند | در دو صد حرص و آز سر بکمند |
|---|---|

آدمی غلام ہے اور اُس کا نفس مقید ہے صدہا خواہشوں اور لالچوں میں پھنسا ہوا ہے

| ہمچنیں بندہ آفتاب و قمر | بند در سیر گاہِ خویش و مقر |
|---|---|

اسی طرح سورج اور چاند بھی مجبور ہیں اپنے اپنے راستوں پر چلنے کے لیے لاچار ہیں

| ماہ را نیست طاقتِ ایں کار | کہ بتابد بروز چوں انوار |
|---|---|

چاند کو اس امر کی قدرت حاصل نہیں کہ وہ دن کو آزادانہ چمک سکے

| نیز خورشید را نہ یارائے | کہ نہد بر سریرِ شب پائے |
|---|---|

اسی طرح سورج کو بھی یہ قوت نہیں کہ وہ رات کے تخت پر قدم رکھ سکے

| آب ہم بندہ ہست زیں کہ مدام | بند در سردی است نے خود کام |
|---|---|

پانی بھی مجبور ہے کیونکہ ہمیشہ سردی میں جم جاتا ہے۔ مرضی کا مالک نہیں

| آتشے تیز نیز بندۂ اُو | در چنیں سوزشے فگندۂ اُو |
|---|---|

تیز آگ بھی اُس کی تابعدار ہے اور ایسی جلن میں اُسی کی ڈالی ہوئی ہے

اگر بر آری به پیش او فریاد | گرمیش کم نگردد اے استاد
اگر تو اُس آگ سے التجا کرے تب بھی اے شخص! اُس کی گرمی کم نہ ہوگی

پائے اشجار در زمیں بند ست | سخت بر پا سلاسل افگندست
درختوں کے تنے زمین میں پیوست ہیں۔اُن کے پاؤں میں مضبوط زنجیریں ڈال دی ہیں

این ہمہ بستگان آں یکذات | بر وجودش دلایل و آیات
یہ سب چیزیں اُسی ہستی سے وابستہ ہیں اور اُس کے وجود پر دلایل اور نشان ہیں

اے خداوند خلق و عالمیاں | خلق و عالم ز قدرتت حیراں
اے جہانوں اور مخلوقات کے آقا! دنیا اور مخلوق تیری قدرت سے حیران ہے

چہ عجیب ست شان و شوکت تو | چہ عجیب ست کار و صنعت تو
تیری شان و شوکت کس قدر با عظمت ہے تیری صنعت اور تیرا کام کتنا عجیب ہے

حمد ما با تو نسبت از آغاز | نے دراں کس شریک نے انباز
شروع ہی سے حمد کا تیرے ساتھ تعلق ہے اور اِس معاملہ میں نہ کوئی تیرا شریک ہے نہ ہمسر

تو وحیدی و بے نظیر و قدیم | منزّہ ز ہر قسیم و سہیم
تو اکیلا بے مثل اور ازلی ہے اور ہر ساجھی اور شریک سے پاک

کس نظیر تو نیست در دو جہاں | ہر دو عالم توئی خدائے یگاں
دونوں جہان میں تیرا کوئی نظیر نہیں۔ دونوں عالم میں تو اکیلا ہی خدا ہے

قدرت تو غالب ست بر ہمہ چیز | ہمہ چیزے بہ جنب تو ناچیز
ہر شے پر تیری طاقت غالب ہے اور ہر چیز تیرے مقابل پر ہیچ

| ترست ایمن کند ز ترس و خطر | هر که عارف ترست ترسان تر |
|---|---|

تیرا خوف ہر ڈر اور خطرہ سے محفوظ کر دیتا ہے جو تیری معرفت زیادہ رکھتا ہے وہی تجھ سے زیادہ ڈرتا ہے

| خلق جوید پناه و سایهٔ کس | وان پناه همه تو هستی و بس |
|---|---|

مخلوق کسی کی پناہ اور سایہ ڈھونڈتی ہے مگر سب کی پناہ صرف تیری ذات ہے

| هست یادت کلید هر کاری | خاطری بی تو خاطر آزاری |
|---|---|

تیری یاد ہر مشکل کی کلید ہے ۔ تیرے بغیر ہر خیال دل کا دکھ ہے

| هر که نالد بدرگهت به نیاز | بخت گم کرده را بیابد باز |
|---|---|

جو تیرے حضور میں عاجزی سے روتا ہے وہ اپنی گم گشتہ قسمت کو دوبارہ پاتا ہے

| لطف تو ترک طالبان نکند | کس بکار رہت زیان نکند |
|---|---|

تیری مہربانیاں طالبوں کو نہیں چھوڑتیں۔ کوئی تیرے معاملے میں نقصان نہیں اٹھاتا

| هر که با ذات تو سری دارد | پشت بر روی دیگری دارد |
|---|---|

شخص صرف تجھ سے تعلق رکھتا ہے وہ دوسرے کی طرف پیٹھ پھیر لیتا ہے

| از نیکو چون کار بر تو گذارد | رو به اغیار از چه رو آرد |
|---|---|

کیونکہ جب وہ اپنا معاملہ تجھ پر چھوڑ دیتا ہے تو پھر کیوں غیروں کی طرف توجہ کرے؟

| ذات پاکت بس است یار یکی | دل یکی، جان یکی، نگار یکی |
|---|---|

تیری ذات پاک کا ہمارے لیے دوست ہو جانا کافی ہے دل بھی ایک ہے جان بھی ایک ہے محبوب بھی ایک ہو جاتا ہے

| هر که پوشیده با تو راز سازد | رحمتت آشکار بنوازد |
|---|---|

ہر کہ گیرد دامنت بصدق و حضور | از در و بامش ببارد نور

جو صدق اور اخلاص سے تیری چوکھٹ پکڑتا ہے اس کے در و بام سے نور کی بارش برستی ہے

ہر کہ راہت گرفت کارش شد | صد امیدے بروزگارش شد

جو تیری راہ پر گامزن ہوا اس کا کام ہو گیا اور اس کی کامیابی کی سو امیدیں بندھ گئیں

ہر کہ راہِ تو جُست یافتہ است | تافت آں رو کہ سرنتافتہ است

جس نے تیری راہ ڈھونڈی اس نے پا لیا۔ وہ چہرہ نورانی ہو گیا جس نے تجھ سے سرکشی نہ کی

وانکہ از ظلِّ قربتِ تو رمید | بر درِ ہر کہ رفت ذلّت دید

مگر جو تیرے قرب کے سایہ سے بھاگا وہ جس دروازہ پر بھی گیا ذلت دیکھی

اے خداوندِ من گناہم بخش | سوئے درگاہِ خویش راہم بخش

اے میرے خداوند! میرے گناہ بخش دے اور اپنی درگاہ کی طرف مجھے رستہ دکھا

روشنی بخش در دل و جانم | پاک کن از گناہ پنہانم

میری جان اور میرے دل میں روشنی دے اور مجھے میرے مخفی گناہوں سے پاک کر

دلستانی و دلربائی کن | بہ نگاہے گرہ کشائی کن

دلستانی کر اور دلربائی دکھا اپنی ایک نظر کرم سے میری مشکل کشائی کر

در دو عالم مرا عزیز توئی | و آنچہ می خواہم از تو نیز توئی

دونوں عالم میں تو ہی میرا پیارا ہے اور جو چیز میں تجھ سے چاہتا ہوں وہ بھی تو ہی ہے

(دیباچہ براہین احمدیہ حصہ اول صفحہ ۱ مطبوعہ ۱۸۸۰ء)

اور دلم جوشد ثنائے سرورے | آنکه در خوبی ندارد همسرے

میرے دل میں اُس سردار کی تعریف جوش مار رہی ہے جو خوبی میں اپنا کوئی ثانی نہیں رکھتا

آنکه جانش عاشقِ یارِ ازل | آنکه روحش واصلِ آں دلبرے

وہ جس کی جان خدائے ازلی کی عاشق ہے وہ جس کی روح اُس دلبر میں واصل ہے

آنکه مجذوبِ عنایاتِ حق است | ہمچو طفلے پرورید در برے

وہ جو خدا کی مہربانیوں سے اُس کی طرف کھینچا گیا ہے اور خدا کی گود میں ایک بچہ کی مانند پلا ہے

آنکه در برّ و کرم بحرِ عظیم | آنکه در لطفِ اتم یکتا دُرے

وہ جو نیکی اور بزرگی میں ایک بحرِ عظیم ہے اور کمال خوبی میں ایک نایاب موتی ہے

آنکه در جود و سخا ابرِ بہار | آنکه در فیض و عطا یک خاورے

وہ جو بخشش اور سخاوت میں ابرِ بہار ہے اور فیض و عطا میں ایک سورج ہے

آں رحیم و رحمِ حق را آیتے | آں کریم و جودِ حق را مظہرے

وہ رحیم ہے اور رحمتِ حق کا نشان ہے وہ کریم ہے اور بخشش خداوندی کا مظہر ہے

آں رُخِ فرخ کہ یک دیدارِ او | زشت رو را می کند خوش منظرے

اُس کا مبارک چہرہ ایسا ہے کہ اُس کا ایک ہی جلوہ بد صورت کو حسین بنا دیتا ہے

آں دلِ روشن کہ روشن کردہ است | صد درونِ تیرہ را چوں اخترے

وہ ایسا روشن ضمیر ہے جس نے روشن کر دیا سینکڑوں سیاہ دلوں کو ستاروں کی طرح

آں مبارک پے کہ آمد ذاتِ او | رحمتے زاں ذاتِ عالم پرورے

| | |
|---|---|
| احمدِ آخر زماں کز نورِ او | شد دلِ مردم ز خورِ تاباں ترے |

اس احمدِ آخر زماں کے نور سے لوگوں کے دل آفتاب سے زیادہ روشن ہو گئے

| | |
|---|---|
| از بنی آدم فزوں تر در جمال | وز لآلی پاک تر در گوہرے |

وہ تمام بنی آدم سے بڑھ کر صاحبِ جمال ہے اور آبدار موتیوں سے بھی زیادہ مصفّٰی ہے

| | |
|---|---|
| بر لبش جاری ز حکمت چشمۂ | در دلش پُر از معارف کوثرے |

اس کے منہ سے حکمت کا چشمہ جاری ہے اور اُس کے دل میں معارف سے پُر ایک کوثر ہے

| | |
|---|---|
| بہرِ حق داماں ز غیرِ حق برفشاند | ثانیٔ او نیست در بحر و برے |

خدا کے لیے اس نے ہر دوسرے سے اپنا دامن جھاڑ دیا بحر و بر میں اس کا کوئی ثانی نہیں

| | |
|---|---|
| آں چراغش داد حق کش تا ابد | نے خطر نے غم ز بادِ صرصرے |

حق نے اس کو ایسا چراغ دیا ہے کہ تا ابد اُسے ہوائے تند سے کوئی خوف و خطر نہیں

| | |
|---|---|
| پہلوانِ حضرتِ ربِّ جلیل | بر میاں بستہ ز شوکت خنجرے |

وہ خدائے جلیل کی درگاہ کا پہلوان ہے اور اُس نے بڑی شان سے کمر میں خنجر باندھ رکھا ہے

| | |
|---|---|
| تیرِ او تیزی بہر میداں نمود | تیغِ او ہر جا نمودہ جوہرے |

اُس کے تیر نے ہر میدان میں تیزی دکھائی ہے اور اُس کی تلوار نے ہر جگہ اپنا جوہر ظاہر کیا ہے

| | |
|---|---|
| کرد ثابت بر جہاں عجزِ بتاں | وا نمودہ زورِ آں یک قادرے |

اُس نے دنیا پر بتوں کا عجز ثابت کر دیا اور خدائے واحد کی طاقت کھول کر دکھا دی

| | |
|---|---|
| [illegible] حق | [illegible] |

عاشقِ صدق و سداد و راستی | دشمنِ کذب و فساد و ہر شرے

وہ صدق، سچائی اور راستی کا عاشق ہے۔ مگر کذب۔ فساد اور شر کا دشمن ہے

خواجہ و مر عاجزاں را بندۂ | بادشاہ و بیکساں را چاکرے

وہ اگرچہ آقا ہے مگر کمزوروں کا غلام ہے۔ وہ بادشاہ ہے۔ مگر بیکسوں کا چاکر ہے

آں ترحمہا کہ خلق از وے بدید | کس ندیدہ در جہاں از مادرے

وہ مہربانیاں جو مخلوق نے اُس سے دیکھیں۔ وہ کسی نے اپنی ماں میں بھی نہیں پائیں

از شرابِ شوقِ جاناں بیخودے | در سرش بر خاک بنہادہ سرے

وہ محبوب کے عشق کی شراب میں بیخود ہے اُس کی محبت میں اُس نے اپنا سر خاک پر رکھا ہُوا ہے

روشنی از وے بہر قومے رسید | نورِ او رخشید بر ہر کشورے

اُس سے ہر قوم کو روشنی پہنچی ۔ اُس کا نور ہر ملک پر چمکا

آیتِ رحماں برائے ہر بصیر | حجّتِ حق بہرِ ہر دیدہ ورے

وہ ہر صاحبِ بصیرت کے لئے آیت اللہ اور ہر اہلِ نظر کے لیے حجّتِ حق ہے

ناتواناں را برحمت دستگیر | خستہ جاناں را بہ شفقت غمخورے

کمزوروں کا رحمت کے ساتھ ہاتھ پکڑنے والا اور ناامیدوں کا شفقت کے ساتھ غم خوار

حُسنِ رویش بہ زِ ماہ و آفتاب | خاکِ کویش بہ زِ مُشک و عنبرے

اُس کے چہرہ کا حسن شمس و قمر سے زیادہ ہے اور اُس کے کوچہ کی خاک مشک و عنبر سے بہتر ہے

آفتاب و مہ چہ مانند بدو | در دلش از نورِ حق صد نیّرے

سورج چاند اس سے کہاں مشابہت رکھ سکتے ہیں اُس کے دل میں تو خدائی نور سے سو سورج روشن ہیں

| | |
|---|---|
| یک نظر بہتر ز عمرِ جاوداں | گر فتد کس را بر آں خوش پیکرے |

ہمیشہ کی زندگی سے ایک نظر بہتر ہے اگر اُس پیکرِ حسن پر پڑ جائے

| | |
|---|---|
| منکر از حُسنش ہمے دارم خبر | جاں فشانم گر دہد دل دیگرے |

میں جو اُس کے حسن سے باخبر ہوں اُس پر اپنی جان قربان کرتا ہوں جبکہ دوسرا صرف دل دیتا ہے

| | |
|---|---|
| یادِ آں صورت مرا از خود برد | ہر زماں مستم کند از ساغرے |

اُس کی یاد مجھے بیخود بنا دیتی ہے۔ وہ ہر وقت مجھے ایک ساغر سے مست رکھتا ہے

| | |
|---|---|
| مے پریدم سوئے کوئے او مدام | من اگر مے داشتم بال و پرے |

میں ہمیشہ اُس کے کوچہ میں اُڑتا پھرتا اگر میں پر و بال رکھتا

| | |
|---|---|
| لالہ و ریحاں چہ کار آید مرا | من سرے دارم بآں رُوئے سرے |

لالہ و ریحان میرے کس کام کے ہیں؟ میں تو اُس چہرہ و سرے تعلّق رکھتا ہوں

| | |
|---|---|
| خوبیٔ او دامنِ دل مے کشند | مُو کشانم مے بَرَد زورآورے |

اُس کی خوبی دامنِ دل کو کھینچتی ہے اور ایک طاقتور یعنی مجھے کشاں کشاں لے جا رہی ہے

| | |
|---|---|
| دیدہ ام کوہست نورِ دیدہ ہا | در اثر مہرش چو مہرِ انورے |

میں نے دیکھا کہ وہ آنکھوں کا نور ہے اُس کی محبت کا اثر چمکدار سورج کی مانند ہے

| | |
|---|---|
| تافت آں رُوئے کزاں رو سر بتافت | یافت آں درماں کہ بگزید آں درے |

وہ چہرہ روشن ہو گیا جس نے اُس سے روگردانی نہ کی۔ وہ کامیاب ہو گیا جس نے اُس کا دروازہ پکڑ لیا

| | |
|---|---|
| ہر کہ بے اُو زد قدم در بحرِ دیں | کرد در اوّل قدم گم معبرے |

جس نے اُس کے بغیر دین کے سمندر میں قدم رکھا اُس نے پہلے ہی قدم میں گھاٹ کو کھو دیا

اُمّی و در علم و حکمت بے نظیر
زیں چہ باشد حجتے روشن ترے

وہ اُمّی ہے مگر علم و حکمت میں بے نظیر ہے اس سے زیادہ اُس کی صداقت پر اور کیا دلیل ہوگی

آں شرابِ معرفت دادش خدا
کز شعاعش خیرہ شد ہر اخترے

خدا نے اُسے وہ شرابِ معرفت عطا فرمائی کہ اُس کی شعاعوں سے ہر ستارہ ماند پڑ گیا

شد عیاں از وے علی الوجہ الاتم
جوہرِ انساں کہ بود آں مضمرے

اُس کے باعث پورے طور پر عیاں ہو گیا انسان کا وہ جوہر جو مخفی تھا

ختم شد بر نفسِ پاکش ہر کمال
لاجرم شد ختم ہر پیغمبرے

اس کے پاک نفس پر ہر کمال ختم ہو گیا اس لیے اُس پر پیغمبروں کا خاتمہ ہو گیا

آفتابِ ہر زمین و ہر زماں
رہبرِ ہر اسود و ہر احمرے

وہ ہر ملک اور ہر زمانہ کے لئے آفتاب ہے اور ہر اسود و احمر کا رہبر ہے

مجمع البحرین علم و معرفت
جامع الاسمین ابر و خاورے

وہ علم اور معرفت کا مجمع البحرین ہے۔ بادل اور آفتاب دونوں ناموں کا جامع ہے

چشمِ من بسیار گردید و ندید
چشمۂ چوں دینِ اُو صافی ترے

میں نے بہت تلاش کیا مگر کہیں نہیں دیکھا اس کے دین کی مانند مصفّٰی چشمہ

سالکاں را نیست غیر از وے امام
رہرواں را نیست جز وے رہبرے

سالکوں کے لئے اُس کے سوا کوئی امام نہیں۔ راہِ حق کے متلاشیوں کے لیے اُس کے سوا کوئی رہبر نہیں

جائے او جائیکہ طیرِ قدس را
سوزد از انوارِ آں بال و پرے

اس کا مقام وہ ہے جہاں کے انوار سے جبریل کے بال و پر جلتے ہیں

آں خداوندش بداد آں شرع ودیں ۔۔۔ کاں نگردد تا ابد متغیرے

اُس خدا نے اسے وہ شریعت اور دین عطا کیا۔ جو کبھی بھی تبدیل نہ ہوگا

تافت اوّل بر دیارِ تازیاں ۔۔۔ تا زیانش را شود درماں گرے

پہلے وہ عرب کے ملک پر چمکا۔ تاکہ اُس ملک کی خرابیوں کا انسداد کرے

بعد ازاں آں نورِ دین و شرعِ پاک ۔۔۔ شد محیطِ عالمے چوں چنبرے

بعد ازاں وہ نور اور پاک شریعت تمام عالم پر آسمان کی طرح محیط ہوگئی

خلق را بخشید از حق کامِ جاں ۔۔۔ وا رہانید از کامِ اژدرے

خلق کو خدا کی طرف سے مقصدِ زندگی بخشا اور ایک اژدہے کے منہ سے اُسے رہائی دلائی

یک طرف حیراں ازو شاہانِ وقت ۔۔۔ یک طرف مبہوت ہر دانشورے

ایک طرف شاہانِ وقت اس سے حیران تھے۔ دوسری طرف ہر عقلمند ششدر تھا

نے بعلمش کس رسید و نے بزور ۔۔۔ در شکستہ کبرِ ہر متکبرے

نہ اس کے علم تک کوئی پہنچا نہ اس کی طاقت تک۔ اس نے ہر متکبر کے تکبر کو توڑ کر رکھ دیا

او چہ مے دارد بمدحِ کس نیاز ۔۔۔ مدحِ او خود فخرِ ہر مدحت گرے

اُسے کسی کی تعریف کی کیا حاجت ہے اس کی مدح ہر مدحت گر کے لئے باعثِ فخر ہے

ہست او در روضۂ قدس و جلال ۔۔۔ وز خیالِ مادحاں بالاترے

وہ پاکیزگی اور جلال کے گلستان میں متمکن ہے اور تعریف کرنے والوں کے وہم سے بالاتر ہے

اے خدا بر وے سلامِ ما رساں ۔۔۔ ہم برا خوانش زِ ہر پیغمبرے

اے خدا ہمارا سلام اُس تک پہنچا دے۔ نیز ہر پیغمبر پہ جو اس کا بھائی

| ہر رسولے بود مہرِ انورے | ہر رسولے آفتابِ صدق بود |
|---|---|

ہر رسول سچائی کا سورج تھا۔ ہر رسول نہایت روشن آفتاب تھا

| ہر رسولے بود باغ مثمرے | ہر رسولے بود ظلّے دیں پناہ |
|---|---|

ہر رسول دین کو پناہ دینے والا سایہ تھا اور ہر رسول ایک پھلدار باغ تھا

| کارِ دیں ماندے سراسر ابترے | گر بدنیا نامدے ایں خیل پاک |
|---|---|

اگر یہ پاک جماعت دنیا میں نہ آتی تو دین کا کام بالکل ابتر رہ جاتا

| ہست او آلائے حق را کافرے | ہر کہ شکرِ بعثِ شاں نارد بجا |
|---|---|

جو اُن کی بعثت کا شکر بجا نہیں لاتا وہ حق تعالیٰ کی نعمتوں کا منکر ہے

| متحد در ذات و اصل و گوہرے | آں ہمہ از یک صدف صد گوہر اند |
|---|---|

وہ سب ایک سیپی کے سو موتی ہیں۔ جو ذات اور اصل اور چمک میں یکساں ہیں

| کاندر آں نامد بوقتے منذرے | اُمّتے ہرگز نبودہ در جہاں |
|---|---|

ایسی کوئی اُمّت بھی دنیا میں نہیں ہوئی جس میں کسی وقت ڈرانے والا نہ آیا ہو

| اے خنک آں کس کہ بیند آخرے | اوّل آدمؑ آخرِ شاں احمدؐ ست |
|---|---|

اُن میں پہلا آدمؑ اور آخری احمدؐ ہے۔ مبارک وہ جو آخری کو دیکھ پلے

| ہست احمدؐ زاں ہمہ روشن ترے | انبیاء روشن گہر ہستند لیک |
|---|---|

تمام نبی روشن فطرت رکھنے والے ہیں۔ مگر احمدؐ اُن سب سے زیادہ روشن ہے

| ہر یکے اندر راہِ مولا مخبرے | آں ہمہ کانِ معارف بودہ اند |
|---|---|

وہ سب معرفت کی کان تھے اور ہر ایک مولیٰ کے راستے کی خبر دینے والا تھا

هرکرا علمے ز توحید حق است    هست اصل علمش از پیغمبرے

جس کسی کو توحید حق کا کچھ علم ہے اُس کے علم کی اصل کسی پیغمبر سے ہے

آں رسیدش از رہ تعلیم ها    گو شود اکنوں زنخوت منکرے

وہ علم اُسے اُن کی تعلیم سے ہی پہنچا ہے خواہ اب وہ تکبر سے منکر ہو جائے

هست قومے کج رو و ناپاک رائے    آنکہ زیں پاکاں همے پیچد سرے

ایک گمراہ اور ناپاک قوم ایسی بھی ہے جو ان پاک لوگوں کا انکار کرتی ہے

دیدۂ شاں روئے حق ہرگز ندید    بس سیہ کردند روئے دفترے

ان کی آنکھوں نے حق کا منہ کبھی نہیں دیکھا اس لیے اس بحث میں انھوں نے دفتر سیاہ کر ڈالے

شور بختی ہائے بخت شاں بہ بیں    نازہ بر چشم و گریزاں از خورے

اُن کی قسمت کی بدبختی کو دیکھ کہ اپنی آنکھ پر فخر کرتے ہیں اور سورج سے بھاگتے ہیں

چشم گر بودے غنی از آفتاب    کس نبودے تیز بیں چوں شپرے

اگر آنکھ آفتاب سے بے نیاز ہوتی تو کوئی بھی چمگادڑ سے زیادہ تیز نظر نہ ہوتا

ہرکہ کور است و براہش صد مغاک    وائے بروے گر ندارد رہبرے

جو کہ اندھا ہے اور اس کے راستے میں سو گڑھے ہیں اس پر افسوس اگر اس کا کوئی رہبر نہیں

قوم دیگر را چنیں رائے رکیک    در نشستہ از جہالت در سرے

ایک اور قوم کی ایسی ہی کمزور رائے ہے جو جہالت سے اُس کے سر میں سما گئی ہے

کاں خدا ملکے دگر اندر جہاں    از دیار شاں ندیدہ خوشترے

وہ یہ کہ خدا نے دُنیا میں کسی اور ملک کو اُن کے ملک سے زیادہ اچھا نہیں بنایا

ہم دگر روئے نہ چوں روئے خوبِ شاں | اندرش مرغوبِ طبع و خاطرے

اُن کے خوبصورت چہرے سے زیادہ کوئی چہرہ اُس کی طبیعت اور دل کو پسند نہیں آتا

لاجرم از ابتدائیش تا ابد | ماند و خواہد ماند آنجا بسترے

اس لیے ازل سے ابد تک اُس کا مقام اسی ملک میں رہا اور رہے گا

ملکِ دیگر گرچہ میرد در ضلال | مے نگردد نزد گہے مستفسرے

کوئی دوسرا ملک خواہ گمراہی میں مر جائے لیکن وہ کبھی اس کو نہیں پوچھتا

داد ہر یک ذرہ قومے را کتاب | ترک کردہ صد ہزاراں معشرے

صرف ایک چھوٹی سی قوم کو کتاب دے دی اور لاکھوں گروہوں کو اُس نے چھوڑ دیا

چوں بروزِ ابتدا تقسیم کرد | ق | در میانِ خلق از خیر و شرے

جب ازل میں اُس نے خلقت کے درمیان نیکی اور بدی کو تقسیم کیا

راستی در حصۂ اوشاں فتاد | دیگراں را کذب شد آبشخورے

تو راستی ان لوگوں کے حصہ میں آئی اور دوسروں کی قسمت میں جھوٹ [illegible] آیا

قولِ شاں اینست کاندر غیرِ شاں | آمدہ صد کاذب و حیلت گرے

اُن کا قول یہ ہے کہ اُن کے سوا دوسروں میں سینکڑوں جھوٹے اور مکار آئے ہیں

لیک نامد نزدِ شاں یک نیز ہم | آنکہ بودے از خدا دیں گسترے

اور اُن کے پاس ایک بھی ایسا نہیں آیا جو خدا کی طرف سے دین کی اشاعت کرنے والا ہوتا

آنکہ ایشاں را نمودے راہِ حق | در کشودے کذبِ ہر کذب آورے

اور اُن کو خدا کا راستہ دکھاتا اور ہر جھوٹے کا جھوٹ کھول کر رکھ دیتا

| تا شدے داد او را حجت تمام | بر سرِ ہر مسلم و متنصرے |
|---|---|

تا کہ منصفِ خدا کی حجت پوری ہو جاتی ہر مسلمان اور ہر عیسائی پر

| الغرض نزدیکِ شاں دادارِ پاک | ہست ظالم تر زہر ظالم ترے |
|---|---|

الغرض ان کے نزدیک خدا تعالیٰ ہر بڑے ظالم سے بھی زیادہ ظالم ہے

| کو گذارد عالمے را در ضلال | مبتلا در پنجۂ ہر ماکرے |
|---|---|

کیونکہ وہ ایک جہان کو گمراہی کی حالت میں ہر مکار کے پنجہ میں گرفتار چھوڑ دیتا ہے

| خود ہمے دارد بیک قومے دوام | ہمچو شیدائے کسے میل و سرے |
|---|---|

اور وہ خود کسی عاشق کی طرح صرف ایک ہی قوم سے ہمیشہ محبت اور تعلق رکھتا ہے

| ایں چنیں پُر حمق رائے ایں قوم را | حمق دیگر اینکہ بروے ورے |
|---|---|

اس قوم کی اس قسم کی احمقانہ رائے ہے دوسری حماقت یہ کہ اس احمقانہ رائے پر فخر کرتی ہے

| عاقبت ایں رائے زشت و بد خیال | کرد ایشاں را عجب کور و کرے |
|---|---|

آخر کار اس بُری رائے اور بُرے خیال نے ان کو عجیب طرح کا اندھا اور بہرہ بنا دیا

| چشم پوشیدند از صد چشمۂ | سرنگوں گشتند بر یک آخورے |
|---|---|

انھوں نے سو چشموں سے تو اپنی آنکھ بند کر لی اور ایک کھرلی پر گر پڑے

| سخت ورزیدند کیں با انبیاء | الاماں از کینِ ہر مستکبرے |
|---|---|

انہوں نے نبیوں سے سخت دشمنی اختیار کی۔ ایسے ہر متکبر کی دشمنی سے خدا کی پناہ

| آنچہ کینِ شاں بپاکاں ثابت ست | از شیاطیں کس ندارد یاد رے |
|---|---|

پاکبازوں سے جس قدر ان کی دشمنی ثابت ہے اتنی دشمنی کی تو کوئی شیطانوں سے بھی امید نہیں رکھتا

خود بود اندر حماقت بے نظیر | لیکن ایشاں را بہر مو صد خرے

گدھا بیوقوفی میں بے مثل ہے. لیکن اُن کے ایک ایک بال میں سو سو گدھے ہیں

نے سرِ تحقیق دارند و ثبوت | نے زنند از صدق پا بر معبرے

نہ تو اُن کو تحقیق اور ثبوت سے کوئی غرض ہے نہ وہ سچے دل سے کشتی پر چڑھتے ہیں

نے دوائے را شناسند از اثر | نے درختے را شناسند از برے

نہ وہ دوا کو اُس کے اثر سے شناخت کرتے ہیں نہ وہ درخت کو اُس کے پھل سے پہچانتے ہیں

نے ز کس پرسند از روئے نیاز | نے بصرفِ فکرِ خود متفکرے

نہ انکساری سے کسی اور سے پوچھتے ہیں اور نہ خود اپنے فکر سے کام لیتے ہیں

نے بدل پروائے ایں تفتیش ہا | کز ہمہ دیں ہا کدامیں بہترے

نہ دل میں اس تحقیقات کی پروا رکھتے ہیں کہ سب دینوں میں کون سا دین بہتر ہے

ہر یکے با یک عدوّ صد ہزار | فارغ از فرقِ اقل و اکثرے

صرف ایک (دین) پر مائل اور لاکھوں کے مخالف ہیں قلت اور کثرت میں فرق سے بے فکر ہیں

نے بدل خوف خدائے کردگار | نے بخاطر بیمِ روزِ محشرے

نہ ان کے دل میں خدا کا خوف ہے نہ قیامت کا ڈر

تیرہ جاناں دیدہ ہا را دوختہ | سوختہ در کیں وری چوں اژدہے

ان بیمار دل والوں نے اپنی آنکھوں کو سی لیا ہے کینہ اور بغض سے اژدہے کی طرح جل بھی رہے ہیں

دیدہ و دانستہ از حق قاصر اند | دل نہادہ در جہانِ غادرے

جان بوجھ کر سچائی سے روگرداں ہیں اور بے وفا دُنیا سے دل لگایا ہوا ہے

از برائے حق تراشیدہ ز جہل | ادتُما در خانۂ خود منبرے

متعلق دھاوند کیا پیچانوں کا وعظ کرنے کے لیے اپنی جہالت سے اپنے ہی گھر میں ایک مستقل منبر بنایا ہے

آں خدائے شاں عجب باشد خدا | کو تغافل داشت از ہر کشورے

اُن کا خدا بھی عجب خدا ہے جسے ہر ملک سے لاپرواہی رہی

مہرِ الہام آمدش دائم پسند | یک زباں یک خطۂ کوتہ ترے

اُسے ہمیشہ اپنے الہام کے لیے پسند آئے ایک زبان اور ایک چھوٹا سا مُلک

ایں چنیں رائے کجا باشد درست | کے خرد گردد بسویش رہبرے

ایسی رائے کیونکر صحیح ہو سکتی ہے ؛ اور عقل کس طرح اس کی طرف رہنمائی کر سکتی ہے؟

کے گمانِ بد کند بر نیکواں | آنکہ باشد نیک و نیکو محضرے

ایسا شخص نیکوں پر بدگمانی کیونکر کر سکتا ہے جبکہ وہ خود نیک اور نیک خو ہو

ماہ را گفتن کہ چیزے نیست ایں | ہست دشنامے ازیں افزوں ترے

چاند کی نسبت یہ کہنا کہ یہ کچھ بھی نہیں اس سے بڑھ کر کوئی گالی نہیں

کور گر گوید کجا ہست آفتاب | مے شود در کوری اش رسوا ترے

اگر اندھا کہے کہ سورج کہاں ہے تو وہ اپنے اندھے پن میں زیادہ رسوا ہوگا

در خورِ تاباں مکن شک و گماں | تا ملامت را نہ گردی درخورے

چمکتے ہوئے سورج کے متعلق شک و شبہ نہ کر ۔ تا کہ تو ملامت کے لائق نہ ٹھہرے

گر خدا خواہی چرا کج مے روی | چوں نمے ترسی ز قہرِ قاہرے

اگر تو خدا کا طالب ہے تو کجروی نہ کر ۔ اُس قاہر خدا کے غضب سے کیوں نہیں ڈرتا

ابلہا نے ترسی از روزِ بازپرس | چوں نترسی از حضورِ داورے

تو روزِ قیامت سے کیوں نہیں ڈرتا۔ انصاف کرنے والے خدا سے کیوں خوف نہیں کرتا

افترائے شاں چساں گشتت یقیں | یا خدایت وا نمودہ دفترے

لوگوں کے اس افترا پر تجھے کس طرح اعتبار آگیا یا خدا نے ہی تیرے سامنے کوئی دفتر کھول دیا ہے

نورِ شاں یک عالمے را در گرفت | تو ہنوز اے کور در شور و شرے

ان نیکوں کے نور نے ایک جہان کو گھیر لیا لیکن اے اندھے تو ابھی غل و شور میں مبتلا ہے

لعلِ تاباں را اگر گوئی کثیف | زیں چہ کاہد قدرِ روشن جوہرے

چمکدار لعل کو اگر تو خراب کہہ دے تو اس سے آبدار ہیرے کی قیمت کیونکر گھٹ سکتی ہے

طعنہ بر پاکاں نہ بر پاکاں بود | خود کنی ثابت کہ ہستی فاجرے

پاکوں پر طعنہ زنی کبھی پاکوں پر نہیں پڑتی بلکہ اس سے تو یہ ثابت ہوتا ہے کہ تو خود فاجر ہے

بغض با مردانِ حق نامردی است | آں بشر باشد کہ باشد بے شرے

مردانِ خدا سے عداوت کرنا نامردی ہے بشر تو وہ ہوتا ہے جو بے شر ہو

وانکہ در کین و کراہت سوخت است | نفسِ دوں را ہست صیدِ لاغرے

اور جو دشمنی اور نفرت سے جلتا ہے وہ اپنے نفسِ دنی کے لیے ایک دُبلا شکار ہے

صد مراتب بہ ز چشمِ اہلِ کیں | چشمِ نابینا و کور و اعورے

کینہ رکھنے والوں کی آنکھ سے ہزار درجہ اچھی ہیں وہ آنکھیں جو اندھی نابینا اور کانی ہوں

بر سرِ کین و تعصب خاک باد | ہم بفرقِ کیں وراں خاکسترے

عداوت اور تعصب پر لعنت بھیج اور کینہ وروں کے سر پر دھول ڈال

احمد پابندئ حق بندۂ دگر | ور نہ گیرد با خدائے اکبرے!

پابندی حق کے سوا کوئی دوسرا بشر خدائے بزرگ سے نہیں ملتا

ما ہمہ پیغمبراں را چاکریم! | ہمچو خاکے اوفتادہ بر درے

ہم تو سب پیغمبروں کے غلام ہیں اور خاک کی طرح اُن کے دروازہ پر پڑے ہیں

ہر رسولے کو طریقِ حق نمود | جانِ ما قرباں بر آں حق پرورے

ہر وہ رسول جس نے خدا کا راستہ دکھایا ہماری جان اُس راستباز پر قربان ہے

اے خداوندم بہ نسلِ انبیا | کش فرستادی بہ فضلِ اوفرے

اے میرے خدا ان انبیاء کے گروہ کے طفیل جن کو تو نے بڑے بھاری فضلوں کے ساتھ بھیجا ہے

معرفت ہم دہ چو بخشیدی دلم | مے بدہ زاں ساں کہ دادی ساغرے!

مجھے معرفت عطا فرما جب تو نے دل دیا ہے شراب بھی عطا کر جبکہ تو نے جام دیا ہے

اے خداوندم بنامِ مصطفےٰؐ | کش شدی در ہر مقامے ناصرے

اے میرے خدا۔ مصطفےٰؐ کے نام پر جس کا تو ہر جگہ مددگار رہا ہے

دستِ من گیر از رہِ لطف و کرم | در مہمم باش یار و یاورے

اپنے لطف و کرم سے میرا ہاتھ پکڑ اور میرے کاموں میں میرا دوست اور مددگار بن جا

تکیہ بر زورِ تو دارم گرچہ من | ہمچو خاکم بلکہ زاں ہم کمترے!

میں تیری قوت پر بھروسہ رکھتا ہوں اگرچہ میں خاک کی طرح ہوں بلکہ اس سے بھی کم تر

دیباچہ براہین احمدیہ حصہ اول صفحہ ۸ تا ۱۷

مطبوعہ ۱۸۸۰ء

کرمکِ پروانہ را چوں موت مے آید فرا  
می فتد بر شمعِ سوزاں از رہِ شوخی و ناز

پروانہ کی جب موت آتی ہے۔ تو وہ شمع سوزاں پر شوخی و ناز سے گرتا ہے

(براہین احمدیہ حصہ دوم ٹائیٹل پیج مطبوعہ ۱۸۸۰ء)

---

پناہم آں توانائیست ہر آں  
ز تحملِ ناتوانانم مترساں

میری پناہ ہر آن وہ طاقتور ہستی ہے۔ تو مجھے ناتوانوں کے تحمل سے مت ڈرا

(براہین احمدیہ حصہ دوم مطبوعہ ۱۸۸۰ء)

---

بدل دردیکہ دارم از برائے طالبانِ حق  
نمے گردد بیاں آں درد از تقریر کوتاہم

وہ درد جو میں طالبان حق کے لیے اپنے دل میں رکھتا ہوں۔ اُس درد کو الفاظ میں بیان نہیں کر سکتا

دل و جانم چناں مستغرق اند فکرِ او شاں است  
کہ نے از دل خبر دارم نہ از جانِ خود آگاہم

میری جان و دل ان لوگوں کی فکر میں اس قدر مستغرق ہے کہ مجھے نہ اپنے دل کی خبر ہے نہ اپنی جان کا ہوش ہے

بدیں شادم کہ غم از بہرِ مخلوقِ خدا دارم  
ازیں در لذتم کز درد مے خیزد ز دل آہم

میں تو اس پر خوش ہوں کہ مخلوق خدا کا غم رکھتا ہوں اور اس کے باعث میرے دل سے جو آہ نکلتی ہے اس میں مگن ہوں

مرا مقصود و مطلوب و تمنا خدمتِ خلق است  
ہمیں کارم ہمیں بارم ہمیں رسمم ہمیں راہم

میرا مقصود اور میری خواہش خدمتِ خلق ہے یہی میرا کام ہے یہی میری ذمہ داری ہے - یہی میرا فریضہ ہے

نہ من از خود نہم در کوچۂ پند و نصیحت پا  
کہ ہمدردی برد آنجا بہ جبر و زور و اکراہم

میں نے اپنی مرضی سے پند و نصیحت کے کوچہ میں قدم نہیں رکھا بلکہ مخلوق کی ہمدردی مجھے زبردستی کھینچے لیے جا رہی ہے

غمِ خلقِ خدا صرف از زباں خوردن چہ کار است ایں ‌‌ ‌‌ گرش صد جاں بپا ریزم ہنوزش عذر می خواہم

صرف زبان سے خلقِ خدا کے غم کھانے کا کیا فائدہ اگر اس کے لیے سو جانیں بھی فدا کروں تب بھی معذرت کرتا ہوں

چو شامِ پُر غبار و تیرہ حالِ عالمے بینم ‌‌ ‌‌ خدا بر وے فرود آرد دعاہائے سحرگاہم

جب دنیا کی تاریکی کو دیکھتا ہوں تو چاہتا ہوں کہ خدا اس پر میری پچھلی رات کی دعاؤں (کی قبولیت) نازل کرے

(براہین احمدیہ حصہ دوم صفحہ ۸۵ و ۸۶)

---

خاکساریم و سخن از رہِ غربت گوئیم ‌‌ ‌‌ یَعلَمُ اللّٰہ کہ بکس نیست غبارے مارا

ہم تو خاکسار ہیں اور فروتنی سے بات کرتے ہیں۔ خدا شاہد ہے کہ ہمیں کسی سے عداوت نہیں

ما نہ بیہودہ پئے ایں سر و کارے بردیم ‌‌ ‌‌ جلوۂ حسن کشد جانبِ یارے مارا

ہم فضول اس مقصد کے پیچھے نہیں پڑے ہوئے بلکہ تجلی حسن ہمیں محبوب کی طرف کھینچے لیے جا رہی ہے

(براہین احمدیہ حصہ دوم صفحہ ۸۵)

---

بیا اے طلبگارِ صدق و صواب ‌‌ ‌‌ بخواں از سرِ غوض و فکر ایں کتاب

اے سچائی اور حق کو ڈھونڈنے والے ذرا غور اور فکر سے اس کتاب کو پڑھ

اگرت بر کتابم فتد یک نگاہ ‌‌ ‌‌ بدانی کہ تا جنت ایں است راہ

اگر میری کتاب پر تیری ایک نظر پڑ جائے تو تو جان لے گا کہ جنت کا راستہ یہی ہے

مگر شرطِ انصاف و حق پروریست ‌‌ ‌‌ کہ انصاف مفتاحِ دانشوریست

مگر عدل و انصاف شرط ہے۔ کیونکہ انصاف عقلمندی کی کنجی ہے

دو چیز است چوپانِ دُنیا و دیں … دلِ روشن و دیدۂ دُور بیں

دو چیزیں دنیا اور دین کی پاسبان ہیں ایک تو روشن دل دوسرے دُور بین آنکھ

کسے کو خرد دارد و نیز داد … نخواہد مگر راہِ صدق و سداد

وہ شخص جو عقل اور انصاف رکھتا ہے وہ سوائے سچائی اور درستی کے اور کچھ نہیں چاہتا

نہ پیچد سر از آنچہ پاکست و راست … نتابد رُخ از آنچہ حق و بجاست

وہ اس چیز سے انکار نہیں کرتا جو پاک اور سچی ہے نہ اُس بات سے منہ موڑتا ہے جو درست اور بجا ہے

چو بیند سخن را ز حق پروری … دگر در سخن کم کند داوری

جب وہ انصاف کی رُو سے بات کو دیکھتا ہے۔ تو وہ ناحق ہٹ دھرمی نہیں کرتا

الا اے کہ خواہی نجات از خدا … بقصرِ نجات از درِ حق درآ

اے وہ شخص جو خدا سے نجات چاہتا ہے تو نجات کے محل میں راستبازی کے دروازے سے آ

بحق گرد و حق را بخاطر نشاں … منہ دل بباطل چو کژ خاطراں

حق کے ساتھ رہ اور حق کو ہی دل میں بٹھا۔ بد باطنوں کی طرح جھوٹ سے دل نہ لگا

مشو عاشقِ زشت تُو زینہار … و گر خوب گُم گردد از روزگار

ہرگز کسی بدشکل کا عاشق نہ ہو۔ خواہ زمانہ سے حُسن نابود بھی ہو جائے

زمیں از زراعت تہی داشتن … بہ از تخمِ خار و خسک کاشتن

زمین کو کاشت سے خالی رکھنا اس سے بہتر ہے کہ کانٹوں اور گوکھرو کا بیج اس میں بویا جائے

اگر گرددت دیدۂ عقل باز … بجوئی رہِ حق بہ عجز و نیاز

اگر تیری عقل کی آنکھ کھل جائے تو تو خدا کے رستے کو عاجزی اور خاکساری سے ڈھونڈ

طلب گار گردی بہ صدقِ دلی — بخواب اندر اندیشہ ہم نگسلی!

سچے دل سے اس کا طلب گار ہو جائے اور خواب میں بھی اس سے غافل نہ رہے

نگیری دمے استراحت اناں — مگر چوں زِ حق باز یابی نشاں!

اس کے بغیر تو ایک دم بھی چین نہ پائے یہاں تک کہ خدا کا نشان پا لیوے

اجل بر سرت ہستی ات چوں حباب — تو زیں سال سر اندر نہادہ بخواب

موت تیرے سر پر ہے اور تیری ہستی حباب کی مانند ہے مگر تو اسی طرح نیند میں مدہوش ہے

بآبائے اجداد پیشیں نگر — کہ چوں در گذشتند زیں رہگذر

اپنے پچھلے باپ دادوں کو دیکھ کہ وہ کس طرح اس دنیا سے گذر گئے

بیادت نماند است انجام شاں — فراموش کردی در اندک زماں

ان کا انجام تجھے یاد نہیں رہا اور تو نے تھوڑے ہی دنوں میں اُسے بھی بھلا دیا

خودت با اجل چیست از مکر و بند — چہ دیوار داری کشیدہ بلند

موت کے مقابلہ میں تیرے پاس کیا حیلے حوالے ہیں کیا تو نے کوئی دیوار اس کے روکنے کے لئے بنائی ہے

چو ناگہ نہنگ اجل درکشد — چرا آدمی ایں چنیں سرکشد

جب اچانک موت کا مگرمچھ (انسان کو) کھینچ لے جاتا ہے تو پھر آدمی اتنا تکبر کیوں کرے

بدنیائے دوں دل مبند اے جواں — تماشائے آں بگذرد ناگہاں

اے جوان! اس ذلیل دنیا سے دل نہ لگا کیونکہ جھٹ پٹ اس کا تماشا ختم ہو جاتا ہے

بدنیا کسے جاودانہ نماند — بہ یک رنگ وضعِ زمانہ نماند

دنیا میں کوئی بھی ہمیشہ نہیں رہا۔ اور زمانہ کا حال ایک جیسا نہیں رہتا

| بدستِ خود از حالتِ دردناک | سپردیم بسیار کس را بہ خاک |
|---|---|

ہم نے دردبھرے دل کے ساتھ اپنے ہاتھوں سے بکثرت لوگوں کو خاک کے سپرد کیا ہے

| چو خود دفن کردیم خلقے کثیر | چرا یاد ناریم روزِ اخیر |
|---|---|

جب ہم نے خود بہت سی مخلوق کو دفن کیا ہے۔ تو پھر کیوں نہ ہم اپنی موت کا دن یاد رکھیں

| ز خاطر چرا یادِ شاں افگنیم | نہ ما آہنیں جسم و روئیں تنیم |
|---|---|

اپنے دل سے اُن کی یاد کیوں بھلا دیں ہم فولادتن اور کانسی کے بنے ہوئے تو نہیں ہیں

| بترس اے معاند ز قہرِ خُدا | کہ سخت ست قہرِ خداوندِ ما |
|---|---|

اے مخالف! خدا کے غضب سے ڈر کہ ہمارے خدا کا قہر بہت سخت ہے

| بہ ناکردنِ ترسِ پروردگار | بسا شہر ویراں شدند و دیار |
|---|---|

پروردگار کا خوف نہ کرنے کی وجہ سے بہت سے شہر اور ملک برباد ہوگئے

| ازاں بے ہراساں نشانے نماند | نشانے چہ یک اُستخوانے نماند |
|---|---|

اُن بیباک لوگوں کا نشان تک نہ رہا۔ نشان تو کیا ایک ہڈی بھی باقی نہ رہی

| ہمہ زیرکی در ہراسیدن ست | وگرنہ بلا بر بلا دیدن ست |
|---|---|

عقلمندی یہی ہے کہ انسان ڈرتا رہے ورنہ پھر مصیبت پر مصیبت دیکھنی پڑے گی

| بہ ناپاکی و خبث ہا زیستن | بہ از ایں چنیں زیست نا زیستن |
|---|---|

ناپاکی اور گندگی میں زندگی بسر کرنا۔ ایسی زندگی سے تو مرنا بہتر ہے

| بیا و بنہ سوئے انصاف گام | ز کیں توبہ کردن چرا شد حرام |
|---|---|

اور انصاف کی راہ پر قدم رکھ۔ عداوت کی وجہ سے توبہ کرنا کیوں حرام ہوگیا؟

یقین داں کہ نظمم زحق پروریست
نہ لاف و گزاف ست و نے سرسریست

یقین کرلے کہ میری یہ بات انصاف پر مبنی ہے سرسری اور لاف وگزاف نہیں

بہر مذہبے غور کردم بسے
شنیدم بدل حجتِ ہر کسے

میں نے ہر مذہب پر خوب غور کیا اور ہر شخص کی دلیل کو توجہ سے سُنا

بخواندم ز ہر ملتے دفترے
بدیدم ز ہر قوم دانشورے

میں نے ہر مذہب کی بہت سی کتابوں کو پڑھا اور ہر قوم کے عقلمندوں کو دیکھا

ہم از کودکی سوئے ایں تاختم
دریں شغل خود را بیندا ختم

بچپن سے ہی میں نے اس (راہ) کی طرف توجہ کی اور اپنے تئیں اسی شغل میں ڈال دیا

جوانی ہمہ اندریں باختم
دل از غیرِ ایں کار پرداختم

اپنی جوانی بھی میں نے اسی میں خرچ کی اور دل کو اور کاموں سے فارغ کر دیا

بماندم دریں غم زمانِ دراز
نخفتم ز فکرش شبانِ دراز

میں ایک لمبا عرصہ اسی غم میں مبتلا رہا اور اس بات کی فکر میں راتوں نہیں سویا

نگہ کردم از روے صدق و سداد
بترسِ خدا و بعدل و بداد

میں نے حق اور راستی کو مد نظر رکھ کر اور خدا کا خوف کرکے عدل وانصاف کے ساتھ خوب غور کیا

چو اسلام دینے قوی و متین
ندیدم کہ بر منبعش آفریں

تو میں نے اسلام کی مانند قوی اور مضبوط دین اور کوئی نہیں پایا اس کے منبع پر آفریں ہو

چناں دارد ایں دیں معالیش بیش
کہ حاسد ببیند درو روئے خویش

یہ دین اس قدر اعلیٰ معالی رکھتا ہے کہ حاسد کو اس میں اپنا چہرہ نظر آجاتا ہے

نماید انساں گروہ راہِ صفا | کہ گردد بصدقش خرد رہنما

یہ دین، اس طرح پاکیزگی کا راستہ دکھاتا ہے کہ عقل اس کے صدق پر گواہی دیتی ہے

ہمہ حکمت آموزد و عقل و داد | رہاند ز ہر نوعِ جہل و فساد

یہ سراسر حکمت عقل اور انصاف سکھاتا ہے اور ہر قسم کی جہالت اور فساد سے بچاتا ہے

ندارد دگر مثلِ خود در بلاد | خلافش طریقے کہ مثلش مباد

اس جیسا مذہب دنیا میں اور کوئی نہیں اس کے مخالف جو بھی طریقہ ہے خدا کرے وہ نابود ہو جائے

اصولش کہ ہست آں مدارِ نجات | چو خورشید تابد بصدق و ثبات

اس کے اصول جو مدار نجات ہیں وہ سچائی اور مضبوطی میں سورج کی طرح چمکتے ہیں

اصولِ دگر کیش ہا ہم عیاں | نہ چیزیکہ پوشیدنش مے تواں

دیگر مذاہب کے اصول بھی ظاہر ہیں کوئی کوشش ان کو چھپا نہیں سکتی

اگر نامسلماں خبر داشتے | بجاں جنسِ اسلام نگذاشتے

اگر غیر مسلم عقل رکھتا تو جان دے دیتا مگر جنسِ اسلام کو نہ چھوڑتا

محمد مہیں نقشِ نورِ خداست | کہ ہرگز چنوئے بگیتی نخاست

محمد صلی اللہ علیہ وسلم خدا کے نور کا سب سے بڑا نقش ہیں۔ ان جیسا انسان دنیا میں کبھی پیدا نہیں ہوا

تہی بود از راستی ہر دیار | بکردار آں شب کہ تاریک و تار

ہر ملک سچائی سے خالی تھا۔ اس رات کی طرح جو بالکل اندھیری ہو

خدایش فرستاد و حق گسترید | زمیں را ازاں مقدمے جاں دمید

خدا نے اسے بھیجا اور اس نے حق کو پھیلایا۔ زمین میں اس کے آنے سے جان پڑ گئی

| ہمہ آلِ او ہمچو گل ہائے آل | آں نہالیست از باغِ قدس و کمال |
|---|---|

وہ پاکیزگی اور کمال کے باغ کا ایک درخت ہے اور اُس کی سب آل گلاب کے پھولوں کی طرح ہے

(براہین احمدیہ حصہ دوم صفحہ ۱۲ تا ۹۶)

---

| کس چہ دانستے جمالِ شاہدِ گلفام را | گر نبودے در مقابل روئے مکروہ و سیہ |
|---|---|

اگر مقابل میں بدشکل اور سیاہ رو نہ ہوتا تو کیونکر کوئی گل اندام معشوق کا حسن پہچان سکتا

| کے شدے جوہر عیاں شمشیرِ خوں آشام را | گر نبودے خصمے و کار رزم و جنگ و نبرد |
|---|---|

اگر دشمن سے لڑائی اور جنگ واقع نہ ہوتی تو خون پینے والی تلوار کا جوہر کیونکر ظاہر ہوتا

| وز جہالت ہاست عز و وقرِ عقلِ تام را | روشنی را قدر از تاریکی است و تیرگی |
|---|---|

اندھیرے کی وجہ سے ہی روشنی کی قدر ہے اور جہالت کی وجہ سے ہی عقل کی عزت قائم ہے

| عذرِ نامعقول ثابت می کند الزام را | حجتِ صادق ز نقص و قدح روشن تر شود |
|---|---|

سچی دلیل عیب گیری اور بحث کی وجہ سے زیادہ روشن ہو جاتی ہے اور بیہودہ بہانہ تو الزام ہی کو ثابت کرتا ہے

(براہین احمدیہ حصہ دوم صفحہ ۹۸)

| ہم بروئش فتد تفِ تحقیر | ہر کہ تف افگند بہ مہرِ منیر |
|---|---|

جو شخص روشن سورج پر تھوکتا ہے تو ذلت کا تھوک اس کے ہی منہ پر پڑتا ہے

| قدسیاں دور تر ز بد بویش | تا قیامت تف است بر رویش |
|---|---|

اس کے منہ پر قیامت کے دن تک لعنت ہے پاک ہستیاں اس کی بدبو سے بھاگتی ہیں

(براہین احمدیہ حصہ دوم صفحہ ۱۴۴)

عیش دنیائے دوں دمے چند است ‏| آخرش کار با خداوند است

اس ذلیل دنیا کا عیش چند روزہ ہے بالآخر خدا تعالیٰ سے ہی کام پڑتا ہے

ایں سرائے زوال موت و فناست ‏| ہر کہ زاد است اندریں بر خاست

یہ دنیا زوال موت اور فنا کی سرائے ہے جو بھی یہاں رہا وہ آخر رخصت ہوا

یکدمے رو بسوئے گورستاں ‏| وز خموشانِ آں بپرس نشاں

تھوڑی دیر کے لیے قبرستان میں جا اور وہاں کے مُردوں سے حال پوچھ

کہ مآلِ حیات دنیا چیست ‏| ہر کہ پیدا شد است تا کے زیست

کہ دنیاوی زندگی کا انجام کیا ہے۔ اور جو پیدا ہوا وہ کب تک جیا ہے

ترک کن کین و کبر و ناز و دلال ‏| تا نہ کارت کشد بسوئے ضلال

کینہ، تکبر، فخر اور ناز چھوڑ دے تاکہ تیرا خاتمہ گمراہی پر نہ ہو

چوں ازیں کارگہ ببندی بار ‏| باز نائی دریں بلاد و دیار

جب تو اس دنیا سے اپنا سامان باندھ لے گا تو پھر ان شہروں اور ملکوں میں واپس نہیں آئے گا

اے ز دیں بے خبر بخور غم دیں ‏| کہ نجاتت معلّق است بدیں

اے دین سے بے خبر! دین کا غم کھا۔ کیونکہ تیری نجات دین سے ہی وابستہ ہے

ہاں تغافل مکن ازیں غم خویش ‏| کہ ترا کار مشکل است بہ پیش

خبردار اپنے اس غم سے غفلت نہ کیجو کیونکہ تجھے مشکل کام در پیش ہے

دل ازیں درد و غم فگار بکن ‏| دل چہ جاں نیز ہم نثار بکن

اپنے دل کو اس درد و غم سے زخمی کر۔ دل کیا بلکہ جان بھی قربان کر دے

ہست کارت ہمہ باآں کیفیات | چوں صبوری کنی از وہمات

تیرا سارا معاملہ تو اسی ایک ذات سے ہے افسوس ہے کہ پھر اس کے بغیر کیونکر تجھے صبر آتا ہے

بخت گردد چو زو بگردی باز | دولت آید نہ آمدن بہ نیاز

جب تو اس سے برگشتہ ہوتا ہے تو تیری قسمت خراب ہوتی ہے اور عجز کے ساتھ اس کے حضور آنے سے دولت حاصل ہوتی

چوں ببری زاں چنیں یارے | چوں بدیں ابلہی کنی کارے

کس طرح تو ایسے دوست سے تعلق قطع کر سکتا ہے اور کس طرح ایسی بیوقوفی کا کام کر سکتا ہے

ایں جہاں ہست مثل مردارے | چوں سگے ہر طرف طلبکارے

یہ دنیا تو مردار کی طرح ہے اور اس کے طلبگار کتوں کی طرح اسے چمٹے ہوئے ہیں

خنک آں مرد کو ازیں مردار | روئے آرد بسوئے آں دادار

وہ شخص خوش قسمت ہے جو اس مردار سے بچ کر اپنا منہ خدا کی طرف پھیرتا ہے

چشم بندد ز غیر و داد دہد | در سر یار سر بباد دہد

غیر کی طرف سے آنکھیں بند کر لیتا ہے اور انصاف کرتا ہے اور دوست کے خیال میں اپنا سر قربان کر دیتا ہے

ایں ہمہ جوشش حرص و آز و ہوا | ہست تا ہست مرد نابینا

حرص۔ لالچ اور طمع کا یہ سب طوفان اسی وقت تک ہے جب تک کہ آدمی اندھا ہے

چشم دل اندکے چو گردد باز | سرد گردد بہ آدمی ہمہ آز

لیکن جب دل کی آنکھ تھوڑی سی بھی کھل جائے تو آدمی کی تمام حرص ٹھنڈی پڑ جاتی ہے

اے رسنہائے آز کردہ دراز | زیں ہوس ہا چرا نیائی باز

اے وہ کہ جس نے لالچ کی رسیاں لمبی کر رکھی ہیں کیوں تو ان ہوس پرستیوں سے باز نہیں آتا

| دولتِ عمر دم بدم بزوال | تو پریشاں بفکرِ دولت و مال |
|---|---|

عمر کی دولت ہر گھڑی گھاٹے میں ہے لیکن تو مال و دولت کی فکر میں پریشاں ہے

| خویش و قوم و قبیلہ بُہ ز دغا | تو بریدہ برائے ایشاں ز خُدا |
|---|---|

رشتہ دار، قوم اور کنبہ سب دھوکے باز ہیں لیکن تو نے اُن کی خاطر خدا سے تعلق توڑ رکھا ہے

| ایں ھمہ را بکشتنت آہنگ | گہ بصلحت کشند و گاہ بجنگ |
|---|---|

اس سب کا ارادہ تیرے قتل کرنے کا ہے کبھی تو یہ صلح سے مارتے ہیں اور کبھی لڑ کر

| خاک بر رشتۂ کہ پیوندت | بگسلاند ز یارِ دل بندت |
|---|---|

اس رشتہ پر لعنت ہے جو تیرے پیوند کو تیرے دلی دوست سے توڑ والے

| ہست آخر بآں خدا کارت | نہ تو یارِ کسے نہ کس یارت |
|---|---|

آخر اسی خدا سے تجھے کام پڑے گا (ورنہ) نہ تو تو کسی کا یار رہے اور نہ کوئی تیرا یار ہے

| قدم خود بنہ بخوفِ اتم | تا روی از جہاں بصدقِ قدم |
|---|---|

اپنا قدم نہایت خوف کے ساتھ رکھ تاکہ تو اس دُنیا سے صدقِ قدم کے ساتھ جائے

| تا خُدا ات مُحبِّ خود سازد | نظرِ لطف بر تو اندازد |
|---|---|

تاکہ خُدا تجھے اپنا دوست بنالے اور تجھ پر مہربانی کی نظر ڈالے

| بادہ نوشی ز عشق و زاں بادہ | مست باشی و بیخود اُفتادہ |
|---|---|

اور تو عشق کی شراب پئے اور اس شراب سے مست اور مدہوش پڑا رہے

| نیست ایں جائے گہ مقامِ مدام | ہوش کن تا نہ بد شود انجام |
|---|---|

یہ جگہ ہمیشہ رہنے کا مقام نہیں ہے۔ خبردار ہو جا۔ تا خاتمہ بُرا نہ ہو

| مہرِ آں زندہ نورت افزاید | مہرِ ایں مُردگان چہ کار آید |
|---|---|

اس زندہ کی محبت تیرے نور کو بڑھائے گی۔ ان مُردوں کی محبت بھلا کس کام آئے گی

| لقمہ و معدہ و سر و دستار | سر بسر ہست بخششِ دادار |
|---|---|

کھانا۔ معدہ۔ سر اور دستار سب کی سب خدا کی بخششیں ہیں:

| حقِ باری شناس و شرم بدار | پیش ازاں کز جہاں بہ بندی بار |
|---|---|

خالق کا حق پہچان اور شرم کر اس سے پہلے کہ تو دُنیا سے رخصت ہو

| سگ وفا مے کند تو انسانی | رو از و از چہ رو بگردانی |
|---|---|

کیوں تو اس سے منہ پھیرتا ہے۔ کتا بھی وفا کرتا ہے تُو تو آدمی ہے

| ہر کہ عارف ترست ترساں تر | ترس باید ز قادرِ اکبر |
|---|---|

قدرت والے خدا کے برتر سے خوف چاہیئے۔ جو زیادہ خدا شناس ہے وہی زیادہ ڈرتا ہے

| فاسقاں در سیاہ کاری اند | عارفاں در دُعا و زاری اند |
|---|---|

بدکار لوگ بُرے کاموں میں مشغول ہیں عارف لوگ دُعا اور زاری میں مصروف ہیں

| اے خنک دیدۂ کہ گریانش | اے ہمایوں دلے کہ بریانش |
|---|---|

ٹھنڈی رہے وہ آنکھ جو اس کے لیے روتی ہے مبارک ہے وہ دل جو اس کے لیے جلتا ہے

| اے مبارک کسے کہ طالبِ اوست | فارغ از عمرو زید با رُخِ دوست |
|---|---|

بابرکت ہے وہ جو اس کا طالب ہے۔ اور عمرو زید کے خیال سے الگ ہو کر اس کے حضور میں رہتا ہے

| ہر کہ گیرد رہِ خدائے یگاں! | آں خدایش بس ست در دو جہاں |
|---|---|

جو بھی خدائے واحد کا راستہ اختیار کریگا اس کے لیے خدا تعالیٰ دونوں جہانوں میں کافی ہے

| لاجرم طالبِ رضائے خُدا | الجسلد از ہمہ برائے خُدا |
|---|---|

یہی بات ہے کہ خدا کی رضا کا طالب خدا کے لیے ہر ایک سے قطع تعلق کر لیتا ہے

| شیوہ اش مے شود فدا گشتن | ق | بہرِ حق ہم زجاں جُدا گشتن |
|---|---|---|

اس کا مذہب تو یار پر قربان ہو جانا اور خُدا کے لیے اپنی جان سے جدا ہونا ہے

| در رضائے خُدا شدن چوں خاک | ، | نیستی و فنا و استہلاک |
|---|---|---|

خُدا کی رضا میں خاک ہو جانا اور نیستی اور فنا اور ہلاکت کا طالب ہونا

| دل نہادن در آنچہ مرضیٔ یار | صبر زیرِ مجاریٔ اقدار |
|---|---|

جو یار کی مرضی ہو اس پر راضی ہونا اور جاری شدہ قضا و قدر پر صبر کرنا

| تو بحق نیز دیگرے خواہی | ایں خیال ست اصلِ گمراہی |
|---|---|

تو خدا کے ساتھ اوروں کو بھی چاہتا ہے۔ بس یہی خیال گمراہی کی جڑ ہے

| گر دہندت بصیرت و مردی | از ہمہ خلق سوئے حق گردی |
|---|---|

اگر تجھ میں عقل اور دلیری ہو تو تو صرف خدا ہی کی طرف متوجہ رہے

| در حقیقت بس است یار یکے | دل یکے جاں یکے نگار یکے |
|---|---|

در حقیقت محبوب ایک ہی کافی ہے کیونکہ دل بھی ایک ہوتا ہے اور جان بھی ایک اس لئے محبوب بھی ایک ہونا چاہیئے

| ہر کہ او عاشق یکے باشد | ترکِ جاں پیشش اندکے باشد |
|---|---|

جو ایک ہی ہستی کا عاشق ہو گا جان دینا اس کے لیے معمولی بات ہو گی!

| کوئے او باشدش ز بستاں بہ | ق | روئے او باشدش ز ریحاں بہ |
|---|---|---|

اس کا کوچہ اسے باغ سے زیادہ اچھا لگتا ہے اور اس کا منہ پھولوں سے زیادہ اسے پسند ہوتا ہے

هر چه دلبر بدو کند آں به | دیدنِ دلبرش ز صد جاں به

معشوق جو بھی سلوک اُس کے ساتھ کرے وہی بہتر ہوتا ہے اپنے دلبر کا دیکھنا اُسے سو جان سے بڑھ کر ہوتا ہے

پا به زنجیرِ پیشِ دلدارے | به ز ہجران و سیرِ گلزارے

اپنے دلدار کے سامنے پا بہ زنجیر ہونا اُس کے لیے اُس جدائی سے بہتر ہے جس میں گلزار کی سیر ہو

ہر کہ دارد یکے دلآرامے | جز بوصلش نیابد آرامے

جس شخص کا ایک ہی دلآرام ہے تو اُسے سوائے اُس کے وصل کے آرام ہی نہیں آتا

شب به بستر تپد ز فرقتِ یار | ہمہ عالم بخواب و او بیدار

رات بھر وہ دوست کی جدائی میں بستر پر تڑپتا ہے سب دنیا سوتی ہے وہ جاگ رہا ہوتا ہے

تا نہ بیند صبوری اش ناید | ہر دمش سیلِ عشق برباید

جب تک اُسے نہ دیکھ لے اُسے صبر نہیں آتا ہر لحظہ محبت کا سیلاب اُسے بہائے لیے جاتا ہے

در دلِ عاشقاں قرار کجا | توبہ کردن ز روئے یار کجا

عاشقوں کے دل کو بھلا آرام کہاں! یار کے دیدار سے توبہ کرنا چہ معنی دارد!

حسنِ جاناں بگوشِ خاطرِ شاں | گفت رازیکہ گفتنش نتواں

محبوب کے حسن نے اُن کے دل کے کانوں میں ایک ایسا راز کہہ دیا ہے جو بیان نہیں ہو سکتا

ہمچنیں ست سیرتِ عشاق | صدق ورزند با یزدِ خلاق

عاشقوں کی سیرت ایسی ہوا کرتی ہے کہ وہ خدا کے ساتھ سچائی کا معاملہ رکھتے ہیں

جاں منور بہ شمعِ صدق و یقیں | نورِ حق تافتہ بلوحِ جبیں

اُن کی جان سچائی کی شمع سے روشن ہوتی ہے اور نورِ حق اُن کی پیشانی سے پھوٹ پھوٹ کر نکلتا ہے

اصفیا بیں و دین جہاں ناکام | زیں کاں دور تر پریدہ ز دام

یہ لوگ بیں کہ دنیا سے نامراد بعت عقلمند بیں کیونکہ دنیا کے جال سے اڑ کر دور چلے گئے ہیں

از خود و نفسِ خود خلاص شدہ | مہبطِ فیضِ نورِ خاص شدہ

اپنے آپ سے اور نفس سے رہائی پا گئے اور خاص نور کے فیضان کا مقام بن گئے

در خداوندِ خویش دل بستہ | باطن از غیرِ یار بگسستہ

اپنے خدا سے دل لگا لیا اور ماسوا اللہ سے دِل چھڑا لیا

پاک از دخلِ غیر منزلِ دل | یار کردہ بجان و دل منزل

غیر کی داخلت سے ان کا دل پاک ہے دوست نے ان کے دل وجان میں اپنا ٹھکانا بنا لیا ہے

دین و دنیا بکارِ او کردند | بر درش اوفتادہ چوں گردند

انھوں نے اپنے دین و دنیا دوست کے لیے وقف کر دیے اور اس کے دروازہ پر خاک کی طرح پڑے ہیں

ریزہ ریزہ شد آبگینۂ شاں | بوئے دلبر دمد ز سینۂ شاں

ان کا شیشہ چور چور ہو گیا اور ان کے سینہ سے دلبر کی خوشبو نکل رہی ہے

نقشِ ہستی بشست جلوۂ یار | سر زد آخر ز جیبِ دل دلدار

یار کی تجلی نے ان کی ہستی کا نقش دھو ڈالا آخر دل کے گریبان سے دلدار نے سر نکالا

اگر بر آرند شعلہ ہائے دروں | دود خیزد ز تربتِ مجنوں

اگر اپنے اندرونی شعلوں کو ظاہر کر دیں تو مجنوں کی قبر سے دھواں نکلنے لگے

نے ز سرہوش نے ز پا خبرے | در سرِ دلستاں بخاک سرے

انھیں اپنے سر پیر کا ہوش نہیں معشوق کے خیال میں خاک پر سر رکھے ہوئے ہیں

ہر کسے را بخود سر و کارے | کارِ دلدادگاں بدلدارے

ہر شخص کو اپنے کام سے کام ہوتا ہے۔ مگر عاشقوں کو صرف دلدار سے غرض ہوتی ہے

ہر کسے را بعزّتِ خود کار | فکرِ ایشاں ہمہ بعزّتِ یار

ہر شخص کو اپنی عزت کا خیال رہتا ہے۔ مگر ان کا سب فکر یار کی عزت کے لیے ہے

تو سر خویش تافتہ از دیں | حاصلِ روزگارِ تو ہمہ کیں

تو نے اپنا سر دین کی طرف سے پھیر لیا ہے۔ تیری زندگی کا ماحصل صرف عداوت ہے

در عناد و فساد اُفتادہ | داد و دانش بدستِ خود دادہ

تو جھگڑے اور فساد میں پڑا ہوا ہے اور انصاف اور عقل کو جواب دے رکھا ہے

سر کشیدہ بناز و کبر و ریا | وز تدیّن نہادہ بیروں پا

تو از تکبر اور ریا سے اکڑا رہا ہے اور دینداری کی حد سے باہر نکل گیا ہے

چوں خدا ات نداد نورِ دروں | عقل و ہوشِ تو جملہ گشت نگوں

چونکہ خدا نے تجھے دل کا نور نہیں دیا اس لیے تیرے عقل و ہوش سب اُلٹے ہو گئے

کفر گوئی عبادت انگاری | فسق ورزی ثواب پنداری

تو کفر بکنے کو عبادت سمجھتا ہے۔ اور بدکاری کو ثواب جانتا ہے

صد حجابت بچشمِ خویش فرا | باز گوئی کہ آفتاب کجا

تیری آنکھ کے سامنے سو پردے پڑے ہیں پھر پوچھتا ہے کہ سورج کہاں ہے

پردہ بردار تا ببینی پیش | جانِ ما سوختی بکوریٔ خویش

پردہ اُٹھا تا کہ تجھے سامنے کی چیز نظر آئے تو نے اپنے اندھے پن سے ہمارا دل جلا دیا

آماحق سرز منعم و منّاں | ایں بود شکرِ نعمت اے ناداں

منعم اور منّانِ خدا سے تو نے سر پھیر لیا اے بیوقوف کیا اسی کا نام شکرِ نعمت ہے

دل نہادن دریں سرا چہ دول | عاقبت مے کند ز دیں بیروں

اس ذلیل سرائے سے دل لگانا آخرکار آدمی کو دین سے خارج کر دیتا ہے

ترکِ کوئے حق از وفا دور است | دل بغیرے مدہ کہ غیور است

خدا کے کوچہ کو چھوڑ دینا وفاداری سے بعید ہے غیر سے دل نہ لگا کیونکہ خدا بڑا غیرت مند ہے

دانی و باز سرکشی از وے | ایں چہ بر خود ستم کنی ہے ہے

تو جان بوجھ کر اس سے سرکشی کرتا ہے ہائے افسوس تو اپنے اوپر کیا ظلم کر رہا ہے

ہرچہ غیرے خدا بخاطرِ تست | آں بتِ تست اے بایماں سست

خدا کے سوا جو بھی تیرے دل میں ہے اے کمزور ایمان والے وہی تو تیرا بُت ہے

پُر حذر باش زیں بُتانِ نہاں | دامنِ دل ز دستِ شاں برہاں

اِن مخفی بتوں سے ڈرتا رہ اور اُن کے ہاتھ سے اپنے دل کا دامن چھڑالے

چیست قدرِ کسیکہ شرکش کار | چوں زنِ زانیہ ہزارش یار

اس شخص کی کیا قدر ہے جس کا کام شرک ہو اور بدکار عورت کی طرح اس کے ہزار عاشق یار ہوں

صدق مے ورز و صدق پیشہ بگیر | جانبِ صدق را ہمیشہ بگیر

صدق اختیار کر اور صدق کو اپنا پیشہ بنالے اور ہمیشہ صدق کا پہلو اختیار کر

دیدۂ تو بہ صدق بکشاید | یارِ رفتہ بہ صدق باز آید

صدق ہی کے باعث تیری آنکھ کھل جائے گی اور گمشدہ دوست صدق کی بدولت واپس آئے گا

صادق آں ست کو بقلب سلیم | بگزید آں دیں کہ ہست پاک و قویم

سچا وہ ہے جو نیک دل کے ساتھ اُس دین کو اختیار کرتا ہے جو پاک اور مضبوط ہو

دینِ پاک ست ملتِ اسلام | از خدائیکہ ہست علمش تام

پاک دین صرف اسلام کا دین ہے اور یہ اُس خدا کی طرف سے ہے جس کا علم کامل ہے

دیں کہ دیں از برائے آں باشد | کہ ز باطل بحق کشاں باشد

چونکہ دین اس لیے ہوتا ہے کہ باطل سے چھڑا کر حق کی طرف کھینچ کر لے جائے

ایں صفت ہست خاصۂ فرقاں | ہر اصولش موثق از بُرہاں

تو یہ بات قرآن کا خاصہ ہے اور اُس کا ہر اُصول دلیل سے ثابت ہے

با براہینِ روشن و تاباں | مے نماید رہ خدائے یگاں

وہ روشن اور چمکدار دلائل کے ساتھ خدائے واحد کا راستہ دکھاتا ہے

من گر امروز سیم داشتمے | آں براہیں بزر نگاشتمے

اگر آج میرے پاس روپیہ ہوتا تو اُن دلائل کو سونے (کے پانی) سے لکھتا

اللہ اللہ چہ پاک دیں ست ایں | رحمت ربِّ عالمین ست ایں

اللہ اللہ یہ کیسا پاک مذہب ہے جو سراسر ربّ العالمین کی رحمت ہے

آفتابِ رہِ صواب است ایں | بخدا بہ ز آفتاب ست ایں

یہ راہ راست کا سورج ہے۔ خدا کی قسم یہ دین سورج سے بھی بہتر ہے

مے برآرد ز جہل و تاریکی | سوئے انوارِ قرب و نزدیکی

جہالت اور اندھیرے سے نکال کر قرب و وصل کے انوار کی طرف لاتا ہے

| اے نماید بطالبان رہِ راست | راستی موجب رضائے خداست |

طالبوں کو راہ راست دکھاتا ہے اور راستی خدا کی رضا کا موجب ہے

| اگر ترا ہست بیمِ آں دادار | بپذیر وز خلق بیم مدار! |

اگر تجھے خدا کا خوف ہے تو مذہب اسلام کو قبول کر اور لوگوں سے مت ڈر

| چوں بود بر تو رحمتِ آں پاک | دیگر از لعن و طعنِ خلق چہ باک |

جب اُس خدائے پاک کی رحمت تجھ پر ہو تو پھر تجھے مخلوق کی لعنت اور طعنوں سے کیا ڈر ہے

| لعنتِ خلق سہل و آساں ست | لعنت آں ست کو ز رحماں ست |

خلقت کی لعنت آسان اور سہل ہے دراصل لعنت وہ ہے جو خدا کی طرف سے پڑتی ہے

(براہین احمدیہ حصہ دوم صفحہ ۱۳۰ تا ۱۳۵
مطبوعہ ۱۸۸۰ء)

---

| ہست فرقاں آفتابِ علم و دیں | تا برندت از گماں سوئے یقیں |

قرآن مجید علم اور دین کا سورج ہے اور وہ تجھے شک سے یقین کی طرف لے جائیگا

| ہست فرقاں از خدا حبل المتیں | تا کشندت سوئے ربّ العالمیں |

قرآن خدا کی مضبوط رسّی ہے اور وہ تجھے رب العالمین کی طرف کھینچ کرلے جائیگی

| ہست فرقاں روزِ روشن از خدا | تا دہندت روشنئ دیدہ ہا |

قرآن خدا کی طرف سے ایک روشن دن ہے تا کہ تجھے روحانی آنکھوں کی روشنی بخشے

| حق فرستاد ایں کلامِ بے مثال | تا رسی در حضرتِ قدس و جلال |

خدا نے اس بے نظیر کلام کو اس لیے بھیجا ہے تا کہ تو اس پاک اور ذوالجلال کی درگاہ میں پہنچ جائے

| اکاں نماید قدرتِ تامِ خدا | | از روئے شک ست الہامِ خدا |

خدا تعالیٰ کا الہام شک کی دوا ہے کیونکہ وہ خدا تعالیٰ کی کامل قدرت کو ظاہر کرتا ہے

| جانِ او روئے یقیں ہرگز ندید | | ہر کہ روئے خود ز فرقاں درکشید |

جس نے قرآن سے روگردانی اختیار کی اس نے یقین کا منہ ہرگز نہیں دیکھا

| باز میمانی ہماں گول و غوی | | جانِ خود را مے کنی در خودروی |

تو خود رائی کی وجہ سے اپنی جان کو ہلاک کرتا ہے مگر پھر بھی ویسا ہی احمق اور گمراہ رہتا ہے

| کاش سعیت تخمِ حق را کاشتے | | کاش جانت میلِ عرفاں داشتے |

کاش تیرا دل معرفت الٰہی حاصل کرنے کی رغبت رکھتا کاش تیری کوشش سچائی کا بیج بوتی

| از گمانہا کے شود کارِ یقیں | | خود نگہ کن از سرِ انصاف و دیں |

تو آپ انصاف و عدل سے غور کر کہ گمان کس طرح یقین کا کام دے سکتا ہے!

| از یقیں نے از گمانہا بودہ است | | ہر کہ را سویش درے بکشودہ است |

جس کا دروازہ خدا کی طرف کھل گیا وہ یقین کی وجہ سے کھلا ہے نہ کہ شبہات کی وجہ سے

| ایں ندانی کت چو او دیگر یار نیست | | قدرِ فرقاں نزدِ تو اے غدار نیست |

اے غدار! تو قرآن کی قدر کو نہیں جانتا تجھے کیا پتہ کہ اس جیسا تیرا کوئی اور مونس نہیں

| صد خبر از کوچۂ عرفاں دہد | | وحیِ فرقاں مردگاں را جاں دہد |

قرآن کی وحی مُردوں میں جان ڈالتی ہے اور معرفت الٰہی کی سینکڑوں باتیں بتاتی ہے

| کاں نہ بیند کس بصد عالم ہمے | | از یقیں عامی نماید عالمے! |

اور یقینی علوم کا ایسا جہان دکھاتی ہے جو کوئی سو جہانوں میں بھی نہیں دیکھ سکتا

(براہین احمدیہ حصہ سوم حاشیہ صفحہ [illegible])

اے در انکار ماندہ از الہام | کردۂ عقلِ تو عقل را بدنام

اے وہ شخص جو الہام کا منکر ہے تیری سمجھ نے تو عقل و دانش کو بھی بدنام کر دیا

از خدا رو بخویش آوردی | ایں چہ آئین و کیش آوردی

خدا کو چھوڑ کر تو نفس پرستی میں مبتلا ہو گیا۔ بھلا یہ کونسا مذھب اور طریقہ ہے

تا نہ کس سر ز خویشتن تابد | رازِ توحید را چہ ساں یابد!

جب تک کوئی شخص تکبّر کو نہیں چھوڑتا تب تک وہ توحید کا راز کس طرح پا سکتا ہے

تا نہ بر فرقِ نفس پا بزنی | کے بہ پاک و پلید فرق کنی

جب تک تو اپنے نفس کو کچل نہیں دیتا تب تک پاک اور ناپاک میں کس طرح فرق کر سکتا ہے

ہر کہ شد تابعِ کلامِ خدا | رَست از اتّباعِ حرص و ہوا

جو شخص خدا کے کلام کا فرمانبردار ہو گیا۔ وہ حرص و ہوا کی پیروی سے آزاد ہو گیا

از خود و نفسِ خود خلاص شدہ | مہبطِ فیضِ نورِ خاص شدہ

اپنے آپ اور اپنے نفس سے اس نے رہائی پائی اور نورِ خداوندی کے فیض کا مظہر بن گیا

برتر از رنگِ ایں جہاں گشتہ | آں چہ ناید بوہم آں گشتہ

وہ اس دنیا کے رنگ سے اونچا ہو گیا اور ایسا بن گیا کہ اس کا درجہ خیال میں بھی نہیں آسکتا

ما اسیرانِ نفسِ امّارہ | بے خدائیم سخت ناکارہ

ہم جو نفسِ امّارہ کے قیدی ہیں خدا کے بغیر ہم بالکل ہی ناکارہ ہیں

تا میاں بست وحیِ حق بہ رشاد | اے بسا عقدہائے ما کہ کشاد

جب سے خدا کی وحی ہماری ہدایت کے لیے تیار ہوئی ہمارے بہت سے عقدے حل ہو گئے

| | |
|---|---|
| آسیائے تہی چہ گردانی! | آنکہ نشود از تو کارِ ربّانی |

جو خدا کا کام ہے وہ تجھ سے نہیں ہو سکتا۔ خالی چکّی تو کیا گھما رہا ہے

| | |
|---|---|
| فرق بیں از کجاست تا بہ کجا | تو و علمِ تو ما و علمِ خدا |

تو اور تیرا علم ایک طرف ہے ہم اور خدا کا علم ایک طرف اب دیکھ لے کہ دونوں میں کیا فرق ہے

| | |
|---|---|
| دیگرے چشمِ انتظار بہ در | آں یکے یارِ خویش بہ بر |

ایک وہ ہے جس کا معشوق اس کی بغل میں ہے دوسرا وہ ہے جس کی آنکھ انتظار میں دروازے پر لگی ہوئی ہے

| | |
|---|---|
| دیگرے ہرزہ گرد در کوئے | آں یکے ہم نشیں بمہ روئے |

ایک وہ شخص ہے جو اپنے محبوب کے پاس بیٹھا ہے دوسرا وہ ہے جو گلی میں آوارہ پھر رہا ہے

| | |
|---|---|
| دیگرے سوختہ بفکرتِ کام! | آں یکے کام یافتہ بہ تمام |

ایک وہ ہے جس نے اپنا مقصد پا لیا۔ دوسرا وہ ہے جو اپنا مقصد پانے کی فکر میں جل رہا ہے

| | |
|---|---|
| خود زخود دم زنی زہے پندار | عارت آید ز عالمِ اسرار |

تجھے عالمِ اسرار سے شرم آنی چاہیئے۔ تو اپنی عقل پر فخر کرتا ہے تیرے تکبر پر افسوس

| | |
|---|---|
| وہ چہ کارت بعقلِ خام افتاد | ہمہ کارِ تو ناتمام افتاد |

تیرا سارا کام نامکمل رہ گیا۔ ناقص عقل کے ساتھ تجھے کیسا بُرا واسطہ پڑا

(براہینِ احمدیہ حصّہ سوم صفحہ ۱۵۷
مطبوعہ ۱۸۸۲ء)

---

| | |
|---|---|
| بروعقلے طلب کُن کت زخود بینی بروں آرد | ترا عقلِ تو ہر دم بستہ بندِ کبر مے دارد |

تیری عقل ہر وقت تجھے کبر میں گرفتار رکھتی ہے جا اور ایسی عقل تلاش کر جو تجھے خود بینی سے نجات دے

ہماں بہتر کہ ما آں علم حق — از حق بیاموزیم | کہ ایں علمیکہ ما داریم صد سہو و خطا دارد

یہی بہتر ہے کہ ہم خدا کے علم کو خدا سے ہی سیکھیں کیونکہ جو علم ہمارے پاس ہے اس میں سینکڑوں غلطیاں ہیں

کہ گر بد بہتر از قولش گر او خاموش بنشیند | کہ گیرد دستت اے نادان گر او دستِ تو بگذارد

اگر خدا خاموش رہے تو اس سے بہتر بات کون بتا سکتا ہے اگر وہ تجھے چھوڑ دے تو پھر کون تیری دستگیری کر سکتا ہے

برو قدرش ببیں و از حجت بے اصل دم درکش | کہ ایں حجت کہ می آری بلاہا بر سرت آرد

جا اس کی قدر پہچان اور حجت بازی کو چھوڑ دے کیونکہ جو بات تو پیش کرتا ہے وہ تیرے سر پر مصیبتیں لائے گی

(براہین احمدیہ حصہ سوم حاشیہ صفحہ ۱۹۱ مطبوعہ ۱۸۸۲ء)

---

حاجت نورے بود ہر چشم را | ایں چنیں اُفتاد قانونِ خُدا

ہر آنکھ کو روشنی کی ضرورت ہے — خدا کا قانون ایسا ہی ہے

چشمِ بینا بے خورِ تاباں کہ دید | کے چنیں چشمے خُداوند آفرید

بغیر سورج دیکھنے والی آنکھ کس نے دیکھی؟ خدا نے ایسی آنکھ کب بنائی؟

چوں تو خود قانونِ قدرت بشکنی | پس چرا بر دیگراں سر مے زنی

جب تو خود ہی قانون قدرت کو توڑتا ہے۔ تو پھر تو دوسروں پر کیوں اعتراض کرتا ہے؟

آنکہ در ہر کار شد حاجت روا | چوں روا داری کہ نبود رہنما

وہ خدا جس نے انسان کی ہر ضرورت کو پورا کیا کیا وہ مذہب کے بارے میں تیری رہنمائی نہ کرتا؟

آنکہ اسپ و گاؤ و خر را آفرید | تا رہد پشتِ تو از بارِ شدید

وہ جس نے گھوڑے گائے اور گدھے کو پیدا کیا۔ تاکہ تیری پیٹھ کو سخت بوجھ سے نجات دے

چوں ترا حیراں گذارد در معاد | اے عجب تو غافل و ایں اعتقاد

وہ تجھ کو آخرت کے معاملہ میں کیوں پریشان چھوڑ دے تعجب ہے کہ غافل ہو کر تو یہ اعتقاد رکھتا ہے

چوں خدا چشمت بداد ہ اے بے خبر | پس چرا پوشی یکے وقتِ نظر

اے بے خبر جب تجھے دو آنکھیں دی گئی ہیں پھر دیکھنے کے وقت ایک کو کیوں بند کر لیتا ہے

آنکہ زو ہر قدرتے گشتہ عیاں | قدرتِ گفتار چوں ماندے نہاں

وہ ذات جس سے ہر قسم کی قدرت ظاہر ہوئی۔ تو بولنے کی قوت کس طرح مخفی رہ سکتی تھی

آنکہ شد ہر وصفِ پاکش جلوہ گر | پس چرا ایں وصف ماندے مستتر

وہ ہستی جس کی ہر ایک صفت ظاہر ہوگئی پھر اس کی یہ صفت کیونکر چھپی رہ سکتی تھی

ہر کہ او غافل بود از یارِ دوست | چارہ سازِ غفلتش پیغامِ اوست

ہر شخص جو خدا کی یاد سے غافل ہو۔ تو خدا کا پیغام ہی اس کی غفلت کا چارہ ساز ہوتا ہے

تو عجب داری ز پیغامِ خدا | ایں چہ عقل و فکرِ تست اے خود نما

تو خدا کے پیغام پر تعجب کرتا ہے اے متکبر یہ تیری عقل اور سمجھ کیسی ہے

لطفِ او چوں خاکیاں را عشق داد | عاشقاں را چوں بیفگندے زیاد

اس کی مہربانی نے جب مٹی کے پتلے کو عشق بخشا۔ تو وہ اپنے عاشقوں کو کیونکر بھلا سکتا

عشق چوں بخشید از لطفِ اتم | چوں نہ بخشیدے دوائے آں الم

جب کامل مہربانی سے اس نے محبت دی۔ تو پھر کیوں اس درد کی دوا نہ بخشتا

خود چو کرد از عشقِ خود دلہا کباب | چوں نہ کردے از سرِ رحمت خطاب

جب خود اس نے عشق سے دلوں کو کباب کر دیا تو پھر رحمت کے ساتھ ہم سے کلام کیوں نہ کرتا

| | |
|---|---|
| دل نیارامد بجز گفتارِ یار ! | اگرچہ پیش دیدہ باشد نگار |

دل کو محبوب کے کلام کے سوا آرام نہیں ملتا۔ خواہ محبوب آنکھوں کے سامنے ہی ہو

| | |
|---|---|
| پس چو خود دلبر بود اندر حجاب | کے تواں کردن صبوری از خطاب |

لیکن جب محبوب خود ہی پردے میں ہو۔ تو کلام کے بغیر صبر کس طرح آسکتا ہے

| | |
|---|---|
| لیک آں داند کہ او دلدادہ است | در طریقِ عاشقی افتادہ است |

مگر ان باتوں کو صرف وہ عاشق ہی جانتا ہے۔ جو راہِ محبت کا واقف ہے

| | |
|---|---|
| حسن را با عاشقاں باشد سرے | بے نظر ورکے بود خوش منظرے |

حسن کا عاشقوں کے ساتھ تعلق ہوتا ہے اور کوئی حسین بغیر قدردان کے نہیں ہوتا

| | |
|---|---|
| عاشق آں باشد کہ او گم از خود ست | در طریقِ عشق خود بینی بد ست |

عاشق وہ ہوتا ہے جو اپنے آپ کو بھول جائے۔ طریقِ عشق میں آپ کو کچھ سمجھنا بُرا ہے

| | |
|---|---|
| لیکن استیصالِ ایں کبر و خودی | نیست ممکن جز بہ وحی ایزدی |

لیکن اس تکبر اور خودی کا استیصال۔ خدا تعالیٰ کی وحی کے بغیر ممکن نہیں

| | |
|---|---|
| ہر کہ ذوقِ یارِ جانی یافت ست | آں ز وحیٔ آسمانی یافت ست |

جس نے اس دلی دوست کے وصل کا لطف اٹھایا۔ اس نے صرف آسمانی وحی کی بدولت اُٹھایا

| | |
|---|---|
| عشق از الہام آمد در جہاں | درد از الہام شد آتش فشاں |

عشق الہام ہی کی وجہ سے دنیا میں آیا اور درد نے بھی الہام ہی کی وجہ سے آتش فشانی کی

| | |
|---|---|
| شوق و اُنس و الفت و مہر و وفا | جملہ از الہام می دارد ضیا |

شوق اُنس الفت اور مہر و وفا ان سب کی بدولت الہام کی وجہ سے ہے

هر کہ حق را یافت از الہام یافت | ہر رُخے کو تافت از الہام تافت

جس کسی نے خدا کو پایا الہام سے پایا۔ ہر ایک چہرہ جو چمکا وہ الہام سے چمکا

تو نۂ اہلِ محبت زیں سبب | از کلامِ یار مے داری عجب!

تو محبت کے کوچہ کا واقف نہیں اس لیے کلامِ یار پر تعجب کرتا ہے

عشق مے خواہد کلامِ یار را | رو بپرس از عاشق ایں اسرار را

عشق تو دوست کے کلام کو چاہتا ہے۔ جا اور عاشق سے اس راز کو پوچھ

ایں مگو کز درگہش دوریم ما! | ربط او با مُشتِ خاکِ ما کجا

یہ مت کہہ کہ چونکہ ہم اس کی درگاہ سے دور ہیں اس لیے اس کا تعلق ہماری مشتِ خاک سے نہیں ہو سکتا

داند آں مردیکہ روشن جاں بود | کیں طلب در فطرتِ انساں بود

اس بات کو وہی جانتا ہے جو روشن ضمیر ہے کہ خدا کی طلب انسان کی فطرت میں داخل ہے

دل نمے گیرد تسلّی جز خدا | ایں چنیں افتاد فطرت ز ابتدا

خدا کے بغیر انسان کا دل تسلی نہیں پاتا۔ ابتدا سے آدمی کی یہی فطرت ہے

دل ندارد صبر از قولِ نگار! | کاشتند ایں تخم از آغازِ کار

محبوب کے کلام کے سوا دل کو صبر نہیں آتا ازل سے خدا نے یہ بیج (اس کی فطرت میں) بویا ہے

آنکہ انساں را چنیں فطرت بداد | چوں کمالِ فطرتش دادے بباد

وہ خدا جس نے انسان کو ایسی فطرت دی سو کس طرح اس کی فطرت کے اس کمال کو برباد کر دیتا

کارِ حق کے از بشر گردد ادا | کے شود از کرمکے کارِ خدا

خدا کا کام انسان سے کیونکر ادا ہو سکتا ہے۔ ایک کیڑے سے خدائی کام کب ہو سکتے ہیں

| ما ہمہ جاہلیم و او دانائے راز | ما ہمہ کوریم و او را دیدہ باز |

ہم سب جاہل محض ہیں۔ کہ وہی واقف اسرار ہے۔ ہم سب اندھے ہیں اور وہی ایک بینا ہے

| با خدا ہم دعویٰ فرزانگی | سخت جہل ست و رگ دیوانگی |

خدا کے مقابل پر عقلمندی کا دعویٰ کرنا۔ سخت جہالت اور دیوانہ پن ہے

| تافتن رو از خور تاباں کہ من | خود برآرم روشنی از خویشتن |

روشن سورج سے منہ پھیر لینا اس خیال سے کہ میں اپنے اندر سے آپ ہی روشنی نکال لوں گا

| عالمے را کور کرد ست ایں خیال | سرنگوں افگندہ در چاہ ضلال |

اس خیال نے ایک دنیا کو اندھا اور بہرا کر دیا ہے۔ اور انہیں گمراہی کے کنوئیں میں ڈال دیا ہے

| تا نہ بر فطنت مکن گر فطنتے ست | در رہ تو ایں خردمندی بُتے ست |

اگر کچھ عقل ہے تو اس عقل پر ناز نہ کر۔ تیرے راستے میں یہ عقل ایک بُت ہے

| عقل کاں با کبر میدارند خلق | ہست حمق و عقل پندارند خلق |

تکبر سے ملی ہوئی وہ عقل جو لوگ رکھتے ہیں محض بیوقوفی ہے۔ پھر بھی لوگ اسے عقل سمجھتے ہیں

| کبر شہر عقل را ویراں کند | عاقلاں را گمرہ و ناداں کند |

تکبر عقل کے شہر کو ویرانہ کر دیتا ہے اور عقلمندوں کو گمراہ اور بیوقوف بنا دیتا ہے

| آنچہ افزاید غرور و معجبی | چوں رساند تا خدایت اے غوی |

جو چیز غرور اور تکبر کو بڑھاتی ہے اے گمراہ! وہ تجھے خدا تک کیونکر پہنچا سکتی ہے

| خود روی در شرک انداز د ترا | توبہ کن از خود روی اے خود نما |

خود روی تجھے شرک میں ڈال دے گی۔ اے ریاکار! خود روی سے توبہ کر

| | |
|---|---|
| ہست مشرک از سعادت دور تر | وز فیوضِ سرمدی مہجور تر |

مشرک سعادت سے بہت دور ہے۔ اور خدا کی دائمی رحمتوں سے پرے پھینکا گیا ہے

| | |
|---|---|
| از خدا باشد خدا را یافتن | نے بہ مکر و حیلہ و تدبیر و فن |

خدا کی مدد سے ہی خدا کو پا سکتے ہیں۔ نہ کہ چالاکی حیلہ اور مکر و فریب کے ساتھ

| | |
|---|---|
| تا نیائی پیشِ حق چوں طفلِ خورد | ہست جامِ تو سراسر پُر زِ دُرد |

جب تک تو چھوٹے بچے کی طرح خدا کے سامنے نہ آئیگا تب تک تیرا جام صرف تلچھٹ سے ہی بھرا رہیگا

| | |
|---|---|
| شرطِ فیضِ حق بود عجز و نیاز | کس ندیدہ آب بر جائے فراز |

خدا کے فیضان کے لیے عجز و نیاز شرط ہے۔ کسی نے پانی کو اونچی جگہ ٹھیرتے نہیں دیکھا

| | |
|---|---|
| حق نیازے جوید آنجا ناز نیست | از پرِ خود تا درش پرواز نیست |

خدا کو عاجزی پسند ہے وہاں فخر کام نہیں آتا۔ اپنے پروں سے اُس تک اُڑ کر نہیں پہنچ سکتے

| | |
|---|---|
| عاجزاں را پرورد ذاتِ اجل | سرکشاں محروم و مردودِ ازل |

وہ بزرگ ذات عاجزوں کی پرورش کرتی ہے۔ اور سرکش ہمیشہ محروم و مردود رہتے ہیں

| | |
|---|---|
| چوں نیائی زیرِ تابِ آفتاب | کے فتد بر تو شعاعے در حجاب |

جب تک تو سورج کی روشنی کے سامنے نہیں آتا تو پردہ کے پیچھے تجھ پر اُس کی روشنی کیونکر پڑ سکتی ہے

| | |
|---|---|
| آبِ شور اندر کفت ہست اے عزیز! | ناز ہا کم کن اگر داری تمیز! |

اے عزیز! تیری ہتھیلی میں تو کھاری پانی ہے۔ اگر کچھ تمیز ہے تو اس پر فخر نہ کر

| | |
|---|---|
| آبِ جاں بخشے زجاناں آیدت | رو طلب زو کن اگر جاں بایدت |

زندگی بخش پانی تو محبوب سے ملے گا۔ اگر زندگی درکار ہے تو جا اور اُس سے مانگ

هست آں آبِ بقا بس نا پدید | کس بجز مصباحِ حق راہش ندید

وہ آبِ حیات بالکل مخفی ہے اور اس کا راستہ خدائی چراغ کے بغیر کسی نے نہیں دیکھا

آں خیالاتے کہ بینی از خرد | پرتو آں ہم ز وحیِ حق رسد

وہ خیالات جو تو اپنی عقل سے معلوم کر لیتا ہے۔ اُن کی روشنی بھی خدا کی وحی سے ملتی ہے

لیک چشمِ دیدنت چوں باز نیست | ویں دلِ تو محرمِ ایں راز نیست

لیکن چونکہ تیری روحانی آنکھ کھلی ہوئی نہیں۔ اس لیے تیرا دل اس راز سے واقف نہیں

سرکشی از حق کہ من دانا دلم! | حاجتِ وحیش ندارم عاقلم!

تو خدا کا نافرمان ہے اور یہ خیال کرتا ہے کہ میں دانا ہوں اور اس کی وحی کی مجھے ضرورت نہیں میں عقل رکھتا ہوں

لغزشِ تو حاجتے پیدا کند | در دمے عقلِ ترا رسوا کند

مگر تیری لغزش تجھے حاجتمند بنا دے گی۔ اور دم بھر میں تیری عقل کی قلعی کھول دے گی

عقلِ تو گورے مجصص از برون | واندرونش چیست یک لاشے زبون

تیری عقل باہر سے پختہ مقبرہ کی مانند خوشنما ہے۔ مگر اس کے اندر کیا ہے؟ ایک گندی لاش ہے

منتہائے عقل تعلیمِ خدا است | ہر صداقت را ظہور از انبیاست

خدا کی تعلیم ہی عقل کے کمال کو پہنچتی ہے۔ اور انبیاء سے ہی ہر صداقت کا ظہور ہوتا ہے

ہر کہ علمے یافت از تعلیم یافت | تافت آں روئے کزو روئے نتافت

جس نے کچھ حاصل کیا وہ تعلیم سے حاصل کیا وہ منہ روشن ہو گیا جس نے خدا سے رُخ نہ پھیرا

باز بانِ حال گوید روزگار | اے قصیر العمر گیر آموزگار!

وقت زبانِ حال سے کہہ رہا ہے۔ کہ اے تھوڑی عمر والے انسان! استاد پکڑ

ابلہ راو نقصاں ہمہ ناقص ست | گر ترا گوشے بود حرفے بس ست

ناقصوں کے خیالات بھی ناقص ہی ہوتے ہیں اگر تیرے کان ہیں تو یہی ایک لفظ نصیحت کے لیے کافی ہے

حق منزہ از خطا تو پُر خطا | داوری ہا کم کن و بر حق بپا

خدا غلطی سے پاک اور تو غلطیوں کی پوٹ ہے۔ جھگڑا نہ کر بلکہ حق پر قائم رہ

عقلِ تو مغلوب صد حرص و ہواست | تکیہ بر مغلوب کارِ اشقیاست

تیری عقل حرص و ہوا کی مغلوب ہے۔ اور مغلوب پہ بھروسہ کرنا بدبختوں کا کام ہے

از کس و ناکس بیاموزی فنون | عار داری زاں حکیم بے چگوں

تو ہر کس و ناکس سے علم سیکھتا رہتا ہے۔ مگر اُس لاثانی حکیم سے سیکھنے میں تجھے شرم آتی ہے

از تکبر راہِ حق بگذاشتی | اینچہ کردی اینچہ تخمے کاشتی

تونے تکبر کی وجہ سے حق کا راستہ چھوڑ دیا۔ یہ تُونے کیا کیا، یہ تونے کیسا بیج بو دیا!

اے ستمگر ایں ہمہ مولائے ماست | کز عطایش ہمہ ارض و سماست

اے ظالم یہی تو وہ ہمارا آقا ہے جس کی عطا سے یہ سب آسمان اور زمین (کی نعمتیں) ہیں

ابر و باران و مہ و مہر آفرید | گرد تابستان و سرما را پدید

جس نے بادل۔ بارش۔ چاند اور سورج پیدا کیے۔ اور گرمی سردی کو ظاہر کیا

تا بفضلِ او غذائے خود خوریم | زندہ مانیم و تنِ خود پروریم

تاکہ ہم اس کے فضل سے اپنی خوراک کھاتے ہیں۔ اور زندہ رہیں اور اپنی پرورش کریں

آنکہ بر تن کرد ایں لطفِ اتم | کے کند محروم جاں را از کرم!

جس نے ہمارے بدن پر کمال درجہ کی مہربانی کی ہے وہ ہماری جان کو کب اپنے کرم سے محروم کر سکتا ہے

وحی قرآں ہست جذبِ ایزدی | تا ہمہ رفت از خودی در بےخودی

قرآن کی وحی خدا کی ایک کشش ہے تاکہ وہ تجھے نفسانیت سے روحانیت کی طرف لے جائے

ہست قرآں دافعِ شرکِ نہاں | تا مراد اہم از و یابی نشاں!

قرآن اندرونی شرک کو دُور کرتا ہے۔ تاکہ تو خدا کا نشان خدا کی طرف سے ہی پا سکے

تا رہی از کبر و خود بینی و ناز | تا شوی ممنونِ فضلِ کارساز

تاکہ تو تکبر، خود بینی اور فخر سے نجات پائے اور اُس کارساز کے فضل کا ہی ممنون ہو

دُور شو از کبر تا رحم آیدش | بندگی کن بندگی مے بایدش

کبر سے دُور ہو کہ اُسے تجھ پر رحم آئے۔ بندگی کر کیونکہ اُسے تو بندگی درکار ہے

زندگی در مُردن و عجز و بکاست | ہر کہ اُفتادہ است او آخر بخاست

زندگی تو مرنے عاجزی اور رونے سے ہے جو اُس کے آگے گر گیا وہی نجات پائے گا

ہست جامِ نیستی آبِ حیات | ہر کہ نوشیدہ ست او رست از ممات

نیستی کا جام ہی دراصل میں آبِ حیات ہے جس نے وہ پی لیا وہ موت سے خلاصی پا گیا

عاقل آں باشد کہ جوید یار را | وز تذلّل ہا بر آرد کار را

عقلمند وہ ہے جو خدا کو تلاش کرتا ہے اور اپنا سارا معاملہ عجز و نیاز سے نکالتا ہے

ابلہی بہتر ازاں عقل و خرد | کت بچاہِ کبر و نخوت افگند

اُس عقل و دانش سے بیوقوفی اچھی۔ جو تجھے کبر و نخوت کے کنوئیں میں ڈال دے

طالبِ حق باش و بیروں آ ز خود آ | خود روی ہا ترک کن بہرِ خدا

خدا کا طالب ہو اور خودی سے باہر آ۔ اور خدا کے لیے خود روی کو ترک کر

| من ندانم ہیچ ایمان است و دیں | دم زدن در جنبِ رب العالمیں |

میں نہیں جانتا کہ یہ کونسا دین و ایمان ہے کہ ناپاک انسان خدا کے مقابلے میں دعوے کرے

| تو کجا و آں قادرِ مطلق کجا! | توبہ کن ایں ابلہی ہا کم نما |

تو کہاں اور وہ قادر مطلق کہاں! توبہ کر اور ایسی بیوقوفیاں ظاہر نہ کر

| یکدمے گر رشحِ فیضش کم شود | ایں ہمہ خلق و جہاں برہم شود |

اگر خدا کے فیض کا چھینٹا ایک لمحہ کے لیے کم ہو جائے تو یہ تمام خلقت اور جہان زیر و زبر ہو جائے

| پست ہستی لافِ استعلا مزن | وز گلیمِ خویشتن بیروں پا مزن |

تو ایک حقیر سی ہستی ہے بڑائی کی لاف نہ مار اور اپنی چادر سے پاؤں باہر نہ نکال

| عابد آں باشد کہ پیشش فانی است | عارف آں کو گویدش لاثانی است |

بندہ وہ ہے جو خدا کے سامنے ہیچ ہے عارف وہ ہے جو اُسے لاثانی کہتا ہے

| خویشتن را نیک اندیشیدۂ | اے ہداک اللہ چہ بد فہمیدۂ |

تو نے اپنے تئیں نیک خیال کر لیا ہے خدا تجھے ہدایت دے۔ کیسا غلط سمجھا ہے

| ایں چنیں بالا ز بالا چوں پری | یا مگر زاں ذاتِ بیچوں منکری |

تو اتنا اونچا اونچا کیوں اڑتا ہے؟ شاید تو اُس بے مثل ذات کا منکر ہے

| کاخِ دنیا را چہ دیدستی بنا | کت خوش افتاد ست ایں فانی سرا |

دنیائے ہستی کی بنیاد کو تو نے کیا سمجھا ہے؟ کیا تجھے یہ سرائے فانی اچھی لگنے لگی

| دل چرا عاقل بہ بندد اندریں | ناگہاں باید شدن بیروں ازیں |

عاقل اس سے کیوں دل لگائے۔ جب کہ اچانک اس سے نکلنا پڑے

از پئے دُنیا بُریدن از خُدا | بس ہمیں باشد نشانِ اشقیا

دُنیا کے لیے خدا سے تعلق توڑنا ۔ یہی بدبختوں کی علامت ہے

چوں شود بخشایشِ حق بر کسے | دل نمے ماند بدُنیا یش بسے

جب خدا کی کسی پر مہربانی ہوتی ہے ۔ تو اُس کا دل دُنیا سے اُکھڑ جاتا ہے

ہوش کن کیں جا گہِ جائے فناست | باخدا مے باش چوں آخر خداست

خبردار ہو کر یہ دُنیا توسرائے فانی ہے ۔ باخدا بن جا کیونکہ آخر کو خدا سے ہی معاملہ پڑیگا

زہرِ قاتل گر بدستِ خود خوری | من چساں دانم کہ تو دانشوری

اگر تو اپنے ہاتھ سے ہی زہر قاتل کھالے تو میں کیونکر سمجھوں کہ تو عقلمند ہے

آں گروہے بیں کہ از خود فانی اند | جاں فشاں بر گفتۂ ربانی اند

اُن لوگوں کو دیکھ جو فانی ہیں ۔ اور خدا کے کلام پر جان چھڑکتے ہیں

فارغ افتادہ ز نام و عزّ و جاہ | دل ز کف و از فرق افتادہ کلاہ

نام ، عزت اور وجاہت سے فارغ ہوگئے ۔ دل ہاتھ سے جاتا رہا اور ٹوپی سر سے گرگئی

دُور تر از خود بہ یار آمیختہ | آبرو از بہرِ روئے ریختہ

خودی سے دور ہو کر یار سے واصل ہوگئے ۔ اور اُس دلنشین چہرہ کی خاطر عزت و آبرو کی پرواہ کی

دیدنِ شاں می دہد یاد از خدا | صدق ورزاں در جنابِ کبریا

ان کو دیکھنے سے خدا یاد آتا ہے ۔ کیونکہ وہ خدائے کبریا کی جناب میں راستباز ہیں

تو ز استکبار سر بر آسماں | ماندہ بیروں از رہِ بندگاں

تیرا تو سر تکبر سے آسمان تک پہنچا ہے اور بندوں کے راستہ کو تونے چھوڑ دیا ہے

| تا نہ گردد عجز و در نفست عیاں | نورِ حقانی چساں تابد بر آں |
|---|---|

جب تک تیرے نفس میں عاجزی پیدا نہ ہو گی تب تک خدائی نور اُس پر کیونکر روشنی ڈالے گا

| تا نہ میرد دانۂ اندر زمیں | کے زیک صد میشود تو خود ببیں |
|---|---|

جب تک دانہ زمین میں داخل ہو کر مرے گا نہیں۔ تب تک ایک سے سَو کیونکر بنے گا

| نیست شو تا بر تو فیضانے رسد | جاں بِدہ تا دگر جانے رسد |
|---|---|

نیست ہو جا تا کہ تجھ پر فیضان نازل ہو۔ جان قربان کر تا کہ دوسری زندگی ملے

| تا تو زارد عاجز و مضطر نۂ | لائق فیضانِ آں رہبر نۂ |
|---|---|

جب تک تو کمزور عاجز اور مضطر نہیں تب تک اُس رہبر کے فیضان کے قابل بھی نہیں

| چیست ایماں وحدہٗ پنداشتن | کارِ حق را با خدا بگذاشتن |
|---|---|

ایمان کیا ہے؟ خدا کو ایک یقین کرنا۔ اور خدا کے کام کو خدا ہی کے سپرد کرنا

| چوں ز آموزش خرد را یافتی | پس ز تعلیمش چرا سر تافتی |
|---|---|

جب تو نے اُسی کے سکھائے علم سے عقل کو پایا۔ پھر اُس کی تعلیم سے کیوں رُو گرداں ہے

| اندرونِ خویش را روشن مداں | آنچہ مے تابد بتابد ز آسماں |
|---|---|

اپنے سینہ کو روشن نہ سمجھ۔ جو کچھ بھی روشن ہے وہ آسمان ہی کی بدولت ہے

| کور ہست آں دیدہ کش ایں نور نیست | گور ہست آں سینہ کز شک دور نیست |
|---|---|

وہ آنکھ نابینا ہے جس میں یہ نور نہیں۔ اور وہ سینہ قبر ہے جو شک سے خالی نہیں

| صالحین و صادقین و اتقیا | جملہ رہ دیدند از وحیِ خدا |
|---|---|

صالح۔ صادق اور متقی ان سب لوگوں نے خدا کی وحی سے ہی سیدھا راستہ پایا

| | |
|---|---|
| اِس کجا عقلے کہ از خود داندش | فہمد آں شخصے کہ او فہماندش |

وہ کونسی عقل ہے جو خود اس کی معرفت رکھتی ہے۔ یہ وُہی سمجھ سکتا ہے جسے خدا خود سمجھائے

| | |
|---|---|
| عقل بے عشق بُتے داری براہ | بُت پرستی ہا کنی شام و پگاہ |

اس کی دوستی کے بغیر عقل تیرے راستے میں ایک بُت کی طرح ہے اور تو صبح و شام بُت پرستی کر رہا ہے

| | |
|---|---|
| پیش چشمت گر شدے ایں بُت عیاں | از سرشک تو شدے جوئے رواں |

اگر تیری آنکھوں کے سامنے یہ بُت ظاہر ہو جاتا۔ تو تیری آنکھوں سے آنسوؤں کی نہر جاری ہو جاتی

| | |
|---|---|
| لیک از بد قسمتی چشمت نماند | بُت پرستی آخرت چوں بُت نشاند |

لیکن بد قسمتی ہے کہ تیری آنکھ ہی نہ رہی۔ اور بُت پرستی نے آخر کار تجھے بھی بُت کی طرح بٹھا دیا

| | |
|---|---|
| عقل در اسرارِ حق بس نارساست | آنچہ گر گہے رسد ہم از خداست |

خدائی اسرار سمجھنے میں عقل بہت کمزور ہے جو بات گاہ گاہ اُسے مل جاتی ہے وہ بھی خدا ہی کی طرف سے ہے

| | |
|---|---|
| گر خرد پاکیزہ رائے آورد | آں نہ از خود ہم زجائے آورد |

اگر عقل کبھی کوئی عمدہ رائے دیتی بھی ہے تو وہ اس کی اپنی خوبی نہیں۔ بلکہ وہیں سے لاتی ہے

| | |
|---|---|
| تو بہ عقلِ خویش در کبرِ شدید | ما فدائے آنکہ او عقل آفرید |

تو اپنی عقل پر نازاں ہو کر سخت متکبر ہو گیا ہے اور ہم اس پر فدا ہیں جس نے خود عقل کو پیدا کیا

| | |
|---|---|
| در قیاسات تہی جانت اسیر | جانِ ما قربانِ علمِ آں بصیر |

تیری جان خالی خولی قیاسوں میں گرفتار ہے۔ مگر ہماری جان اُس بینا خدا کے علم پر قربان ہے

| | |
|---|---|
| نیک دل با نیکواں دارد سرے | بد گہر نفرت مے زند بد گوہرے |

نیک دل انسان نیکوں سے تعلق رکھتا ہے اور بد گوہر آدمی موتی پر تھوکتا ہے

هست بر اسرار اسرارِ دگر ۔۔۔ تا کجا تازد خرِ فکر و نظر

ان بھیدوں پر اور بھید چھائے ہوئے ہیں۔ عقل و فکر کا گدھا کہاں تک دوڑے گا

ایں چراغِ مردہ از زورِ ہوا ۔۔۔ چوں رہِ باریک بنماید ترا

ہوس کی شدت سے یہ ٹمٹماتا ہوا چراغ کس طرح تجھے باریک راہ دکھا سکتا ہے؟

وحیِ یزدانی بہ رہ آگہ کند ۔۔۔ تا بمنزل نور را ہمرہ کند

خدا کی وحی تجھے راستے سے آگاہ کرتی ہے اور منزل پر پہنچنے تک نور کو تیرے ساتھ کر دیتی ہے

ما فتادہ بے ہنر در جسم و جاں ۔۔۔ حمق باشد دم زنی با آں یگاں

ہمارے جسم اور جان میں کوئی ہنر نہیں ہے اس لاشریک کے مقابلہ پر دم مارنا حماقت ہے

چیست دیں خود را فنا انگاشتن ۔۔۔ واز سرِ ہستی قدم برداشتن

دین کیا ہے؟ اپنے تئیں فنا سمجھنا۔ اور اپنی ہستی سے بالکل الگ ہو جانا

چوں بیفتی با دو صد درد و نفیر ۔۔۔ کس ہمے خیزد کہ گردد دستگیر

جب تو گر پڑتا ہے اور چیختا اور چلاتا ہے۔ تو کوئی نہ کوئی ضرور اٹھتا ہے تاکہ تیرا ہاتھ پکڑے

باخبر را دل تپد بر بے خبر ۔۔۔ رحم بر کورے کند اہلِ بصر

ان کے لیے دانا کا دل تڑپتا ہے۔ اور آنکھوں والا اندھے پر رحم کرتا ہے

ہمچنیں قانونِ قدرت اوفتاد ۔۔۔ مر ضعیفاں را قوی آرد بیاد

قانونِ قدرت اسی طرح واقع ہوا ہے۔ کہ طاقتور کمزوروں کا دھیان رکھتے ہیں

چوں ازیں قانوں شود رحماں بروں ۔۔۔ رحمِ یزداں از ہمہ باید فزوں

تو رحمان اس قانون سے باہر کیونکر رہ سکتا ہے۔ خدا کا رحم تو سب سے زیادہ ہونا چاہیئے

آنکہ او ہر بارِ ما برداشت ست | ہیچ رحمت سا فرو نگذاشت است

وہ خدا جس نے ہمارے سب بوجھ اٹھا رکھے ہیں۔ اور کسی رحمت کی ہمارے لیے کمی نہیں رکھی

چون زما غافل شود در امرِ دیں | شرمت آید از چنیں انکار و کیں

وہ دین کے معاملے میں ہم سے کیونکر غافل ہوگا تجھے اس انکار اور بغض سے شرم آنی چاہیے

دِل منہ در خاکدانِ بے وفا | یاد کُن آخر وفا ہائے خدا

بے وفا دنیا سے دل مت لگا ۔ کبھی تو خدا تعالے کی وفاداریاں بھی یاد کر

بارہا شد بر تو ثابت کایں عقول | مبتلا ہستند در سہو و ذہول

تجھ پہ بارہا ثابت ہو چکا ہے کہ یہ عقلیں بھول چوک میں مبتلا رہتی ہیں

بارہا دیدی بعقلِ خود فساد | بارہا زیں عقل ماندی بے مُراد

بارہا تو نے اپنی عقل کی خرابی دیکھی ہے اور بارہا تو اس عقل کی وجہ سے نامراد رہا ہے

باز نخوت مے کنی بر عقلِ خویش | از دلیری مے روی نادیدہ پیش

پھر بھی تو اپنی عقل پر فخر کرتا ہے اور بے سوچے سمجھے دلیری کے ساتھ آگے بڑھا جاتا ہے

نفسِ خُود را پاک کُن از ہر فضول | ترکِ خُود کن تا کند رحمت نزول

اپنے نفس کو ہر غیر ضروری چیز سے پاک کر اور بے نفسی اختیار کرتا کہ خدا کی رحمت نازل ہو

لیک ترکِ نفس کے آساں بود | مُردن و از خود شدن یکساں بُود

لیکن نفس کو ترک کرنا کونسا آسان کام ہے ۔ مرنا اور نفس کو مارنا دونوں برابر ہیں

ایں چنیں دل کم بود در سینۂ | کاں بود پاک از غرور و کینۂ

ایسا دل شاذ و نادر ہی کسی سینہ میں ہوتا ہے ۔ جو غرور اور کینہ سے پاک ہو

در حقیقت مردمِ معنی کم اند  —  گو ہمہ از روئے صورت مردم اند

اصل بات یہ ہے کہ حقیقت شناس لوگ کم ہیں۔ اگرچہ شکل کے لحاظ سے سب آدمی ہی ہیں

ہوش کن اے در چہے اُفتادۂ  —  عقل و دیں از دستِ خود در دادۂ

اے وہ جو کنویں میں پڑا ہوا ہے اور عقل اور دین دونوں کھو بیٹھا ہے۔ خبردار ہو

غیر محدودے بمحدودے مجو  —  کارِ نورِ محض از دودے مجو

غیر محدود (خدا) کو محدود (عقل) کے ذریعہ تلاش نہ کر اور مصفّٰی نور کا کام دھوئیں سے نہ لے

آنچہ باید جُست با عجز و نیاز  —  تو مجو با کبر و خود بینی و ناز

جو بات کہ عجز و نیاز کے ساتھ ڈھونڈنی چاہیئے اُسے "کبر" خود بینی اور فخر کے ساتھ نہ ڈھونڈ

وہ چہ خوب ست ایں اُصولِ رہروی  —  یادگارِ مولوی در مثنوی

واہ وا سلوک کا یہ اصول کیسا عمدہ ہے جو مثنوی میں مولوی رومی کی یادگار ہے

زیرکی ضدِ شکست است و نیاز  —  زیرکی بگذار و با گولی بساز

عقلمندی کمزوری اور عاجزی کی ضد ہے تو عقلمندی کو چھوڑ اور عاجزی اختیار کر

تا کہ طفلِ خورد را مادر نہار  —  دست و پا باشند نہادہ در کنار

جس طرح چھوٹے بچے کو ماں دن بھر اپنی گود میں لیے پھرتی ہے

(براہین احمدیہ حصہ سوم حاشیہ صفحہ ۱۶۳ ، ۱۹۱
مطبوعہ ۱۸۸۲ء)

---

کلام پاک اک کز بیچوں دہد صد جامِ عرفاں را  —  کسے کو بیخبر زاں مے چہ داند ذوقِ ایماں را

خدا کا پاک کلام عرفان کے سو جام دیتا ہے جو اس شراب سے بے خبر ہے وہ کمال ایمان کا مزہ کیا جانتا ہے

نہ چشم است آنکہ در کوری بعمرے بسر کرد است | نہ گوش است آنکہ نشنید است گاہے قولِ جاناں را

وہ آنکھ نہیں کہنا چاہیئے جو ساری عمر اندھی رہی ہو نہ وہ کان کان ہے جس نے کبھی محبوب کی بات نہ سنی ہو

(براہین احمدیہ حصہ سوم حاشیہ صفحہ ۲۰۳)

---

الا اے کمر بستہ بر افترا | مکش خویشتن را بہ ترکِ حیا

اے وہ جس نے افترا پر کمر باندھ رکھی ہے خبردار ہو جا اپنے تئیں بے حیائی کر ہلاک نہ کر

بخاصانِ حق کینہ ات تا کجا | بگیرے شرمت آید ز کیہاں خدا

خدا کے خاص بندوں سے کب تک دشمنی کرتا رہے گا کبھی تو تجھے اس جہان کے پروردگار سے شرم آنی چاہیئے

چو چیزے بود روشن اندر بہی | برو ہر چہ بندی بود ابلہی

اگر کوئی چیز اپنی خوبی کی وجہ سے اعلیٰ ہو تو جو بھی اس پر الزام لگائے گا تو بیوقوف ہی کہلائے گا

چو بر نیک گوہر گماں بد بری | بدانند مردم کہ بد گوہری

جب تو کسی نیک آدمی پر بدگمانی کرے گا تو لوگ سمجھ لیں گے کہ تو خود بد اصل ہے

چو گوئی دُرِ پاک را پُر غبار | غبارِ دو چشمت شود آشکار

جب تو روشن موتی کو دھندلا کہے گا تو اس سے تیری آنکھوں کا دھندلا پن ظاہر ہوگا

سخنہائے پُر خبث و بے مغز و خام | بود بر خبیثاں نشانے تمام

گندی۔ بے معنی اور بے ہودہ باتیں خبیثوں کی خباثت کو ہی ظاہر کرتی ہیں

نمانید گفتن سخن جز دروغ | برِ حق ندارد دروغے فروغ

تم سوائے جھوٹ کے اور کچھ کہنا نہیں جانتے مگر سچ کے سامنے جھوٹ فروغ نہیں پا سکتا

نیاری یاد از حق بے چگوں | پسند او فتادست دُنیائے دُوں

تم خدائے بیچگوں کو یاد نہیں کرتے اور یہ ذلیل دُنیا تم کو پسند آگئی ہے

بہ دُنیا کسے دل بہ بندد چرا | کہ ناگاہ باید شُدن زیں سرا

کوئی اس دنیا سے کیوں دل لگائے جبکہ اچانک ایک دن اس سرائے سے کوچ کرنا ہے

سرانجامِ ایں خانہ رنج ست و درد | بہ پیچش نیایند مردانِ مرد

اس گھر کا انجام رنج و درد ہے۔ مرد لوگ اس کے داؤ میں نہیں آتے

بدیں گِل میالائے دل چوں خسے | کہ عہد بقائیش نماند بسے

اس کیچڑ سے تنکوں کی طرح دل کو آلودہ نہ کر کہ اس کے ٹھہرنے کا زمانہ دیر تک نہیں رہتا

زمانِ مکافات آید فراز | تو بر عیشِ دُنیا بدیں ساں مناز

جزا کا دن آ رہا ہے۔ پس تو دُنیا کی زندگی پر ناز نہ کر

فریبے مخور از زر و سیم و مال | کہ ہر مال را آخر آید زوال

سونے، چاندی اور مال سے دھوکا نہ کھا۔ کیونکہ آخر ہر مال پر زوال آجاتا ہے

نہ آوردہ ایم و نہ با خود بریم | تہی آمدیم و تہی بگذریم

نہ ہم کچھ ساتھ لائے اور نہ ساتھ لے جائیں گے خالی ہاتھ آئے تھے اور خالی ہاتھ چلے جائیں گے

الا تا نہ تابی سر از روئے دوست | جہانے نیرزد بیک موئے دوست

خبردار! دوست کی طرف سے منہ نہ موڑ۔ سارا جہان دوست کے ایک بال کی برابری نہیں کرسکتا

خدائیکہ جاں بہ رہ او فدا | نیابی رہش جز پئے مصطفےٰ

وہ خدا جس کی راہ میں ہماری جان قربان ہے اُس کا راستہ تجھے مصطفےٰ کی پیروی کے بغیر نہیں مل سکتا

| | |
|---|---|
| ابوالقاسمؐ آں آفتابِ جہاں | کہ روشن شدانہ وے زمین و زماں |

ابوالقاسمؐ وہ آفتاب عالمتاب ہے جس کی وجہ سے زمین و زماں روشن ہو گئے

| | |
|---|---|
| بشر کے بندے از ملک نیک تر | تبودے اگر بچوں محمدؐ بشر |

انسان فرشتہ سے بہتر کیونکر ثابت ہوتا۔ اگر محمد صلعم کی طرح کا انسان پیدا نہ ہوتا

| | |
|---|---|
| نیاید ترا شرم از کردگار ق | کہ اہلِ خرد باشی و باوقار |

کیا تجھے خدا تعالیٰ سے شرم نہیں آتی کہ عقلمند اور معزز ہوتے کے باوجود

| | |
|---|---|
| پس آنگہ شوی منکراں رسولؐ | کہ یابد ازو نور چشمِ عقول |

پھر بھی تو اس رسول کا منکر ہے جس سے خود عقل کی آنکھیں نور حاصل کرتی ہیں

| | |
|---|---|
| ز سہو و ز غفلت رہیدہ نۂ | ز طورِ بشر پا کشیدہ ہۂ |

تجھے سہو و غفلت سے خلاصی حاصل نہیں ہوئی اور انسانی خصائل سے آزاد ہے

| | |
|---|---|
| نیاید ز تو کارِ ربّ العباد | مکن داوری ہا زجہل و عناد |

تجھ سے ربّ العباد کا کام نہیں ہو سکتا اس سے تو جہل و عناد کے باعث جھگڑا مت کر

| | |
|---|---|
| مداں ناقص و ابکمش چوں جماد | کمالِ خدا را میفگن زیاد |

خدا کو جمادات کی طرح ناقص اور گونگا خیال نہ کر اور اس کے کمال کو بھول مت

| | |
|---|---|
| تو خود ناقصی و دنی الصفات | منہ تہمت نقص بر پاک ذات |

تو تو آپ ناقص ہے اور دنی الصفات ہے اس لیے پاک خدا کی پاک ذات پر ناقص ہونے کا عیب مت لگا

| | |
|---|---|
| خیالات بیہودہ کردت تباہ | خود از پائے خود اوفتادی بچاہ |

بیہودہ خیالات نے تجھے برباد کر دیا اور خود اپنے پیروں سے چل کر تو کنوئیں میں جا پڑا

خیالت شبے ہست تاریک و تار | فروہ بر آں شب زکیں صد غبار

تیرے خیالات رات کی طرح تاریک و تار ہیں جن پر تیرے کینے کی وجہ سے سو پردے پڑ گئے ہیں

نہ دل را چو دُزداں بشب شاد کن | بترس و ز روزِ سزا یاد کن

چوروں کی طرح اپنے دل کو رات ہونے پر خوش نہ کر بلکہ ڈر اور سزا کے دن کو یاد کر

اگر در ہوا ہم چو مُرغاں پری | وگر بر سرِ آب ہا بگذری

اگر تو پرندوں کی طرح ہوا میں اُڑے۔ اور اسی طرح پانیوں پر چلے

وگر ز آتش آئی سلامت برون | وگر خاک را زر کنی از فسوں

اور آگ میں سے بھی سلامت نکل آئے۔ اور جادو سے مٹی کو سونا بھی بنادے

نیاری کہ حق را کنی زیر و پست | مکن ژاژ خائی چو مجنون و مست

پھر بھی یہ ممکن نہیں کہ تو حق کو تباہ کر سکے بس دیوانوں اور مدہوشوں کی طرح بکواس نہ کر

خدا ہر کہ را کرد مہرِ مُنیر | نہ گردد ز دستِ تو خاکِ حقیر

جس کو خدا نے چمکدار سورج بنایا ہے وہ تیرے ہاتھوں حقیر مٹی نہیں بن سکتا

دلِ خود بہرزہ مسوز اے دنی | نہ کاہد ز مکرِ تو افزودنی

اے ذلیل انسان اپنے دل کو بے فائدہ نہ جلا۔ بڑھنے والی چیز تیری چالاکیوں سے گھٹ نہیں سکتی

بہارست و بادِ صبا در چمن | کند ناز ہا با گل و یاسمن

موسم بہار ہے اور باد صبا چمن میں گلاب اور چنبیلی کے ساتھ ناز کر رہی ہے

ز نسرین و گل ہائے فصلِ بہار | نسیمِ صبا مے وزد عطر بار

سیوتی اور فصل بہار کے پھولوں سے مہکتی ہوئی ہوا خوشبو اڑاتی ہوئی چل رہی ہے

| | |
|---|---|
| تو اے ابلہ افتادہ اندر خزاں | ہمہ برگ افشاندہ چوں مفلساں |

لیکن اے بیوقوف تو خزاں میں پڑا ہوا ہے اور مفلسوں کی طرح تیرے سب پتے جھڑ گئے ہیں

| | |
|---|---|
| بہ قرآں چرا بر سر کیں دوی | ندیدی نہ قرآں مگر نیکوئی |

قرآن پر دشمنی سے کیوں حملہ کرتا ہے تو نے شاید قرآن میں سوائے نیکی کے اور کچھ بھی نہیں دیکھا

| | |
|---|---|
| اگر نامدے در جہاں ایں کلام | نماندے بہ دنیا نہ توحید نام |

اگر جہان میں یہ کلام نہ آتا۔ تو دنیا میں توحید کا نام بھی باقی نہ رہتا

| | |
|---|---|
| جہاں بود افتادہ تاریک و تار | از و شد منور رخِ ہر دیار |

دنیا تاریک و تار ہوتی۔ اس کی وجہ سے ہر ملک روشن ہوگیا

| | |
|---|---|
| بہ توحید راہے از و شد عیاں | ترا ہم خبر شد کہ ہست آں نگاں |

اس کی وجہ سے توحید کا راستہ ظاہر ہوگیا۔ اور تجھے بھی پتہ لگ گیا کہ خدا ہے

| | |
|---|---|
| وگرنہ ببیں حالِ آبائے خویش | بہ انصاف بنگر دراں دین و کیش |

نہیں تو پھر اپنے ہی بزرگوں کا حال دیکھ لے اور انصاف کے ساتھ ان کے دین و مذہب پر نظر ڈال

| | |
|---|---|
| بود آں فرومایہ بدگوہرے | کہ از منعمِ خود نباید سرے |

وہ شخص ذلیل اور بداصل ہوتا ہے جو اپنے محسن سے بغاوت کرے

| | |
|---|---|
| ز اندازۂ خویش برتر مپر | پزشکی مکن چوں ندانی ہنر |

تو اپنی بساط سے زیادہ نہ اڑ۔ اگر تجھے علم نہیں ہے تو طبابت مت کر

| | |
|---|---|
| یقیں داں کہ ایں کار یزدانی است | نہ از دخل و تدبیر انسانی است |

یقین کر کہ یہ مذہب خدا کی طرف سے ہے اور انسانی تدبیر کا اس میں کوئی دخل نہیں

شد این دین بفضلِ خدا ارجمند — نہ کارِ فریب است وساوس و بند

یہ دینِ اسلام خدا کے فضل سے معزز ہے۔ فریب چرب زبانی اور پھانسنا اس کا کام نہیں

درخشد درو نور چوں آفتاب — تو کوری نمے بینی اش زیں حجاب

اس میں آفتاب کی طرح کا نور چمکتا ہے چونکہ تو اندھا ہے اس لیے وہ تجھے دکھائی نہیں دیتا

بہ ناپاکئ دل مشو بدگماں — وگر حجتے است بنما عیاں

اپنی گندہ دلی کی وجہ سے تو اس سے بدگمان نہ ہو۔ ہاں اگر کوئی دلیل ہے تو پیش کر

بشوقِ دل آویختن را بساز — پس آنگہ ببیں قدرتِ کارساز

دلی شوق سے اس کے ساتھ تعلق پیدا کر۔ پھر خدائے کارساز کی قدرت دیکھ

گزیں کن ز قومت یکے انجمن — کہ با یک تن از ما کند یک سخن

تو اپنی قوم میں سے ایک مجلس کا انتخاب کرتا کہ وہ سب مل کر ہم سے ایک فیصلہ کر لیں

بما ہست فضلِ خداوندِ پاک — ز باطل پرستاں نداریم باک

ہم پہ خدائے پاک کا احسان ہے۔ ہم باطل پرستوں سے نہیں ڈرا کرتے

بجوش است فیضِ احد در دلم — کہ تا بندِ ہر طالبے بگسلم

خدائے واحد کا فیضان میرے دل میں جوش پر ہے تاکہ میں ہر طالب کی زنجیروں کو توڑ دوں

خدا را درِ لطف ہا ہست باز — نسیمِ عنایات در اہتزاز

خدا تعالےٰ کے لطف کے دروازے کھلے ہیں اور مہربانیوں کی ہوا چل رہی ہے

کسے کو بتابد سر از عدل و داد — کجا دم زند پیش صدق و سداد

جو شخص عدل وانصاف سے روگردانی کرتا ہے وہ حق اور راستی کے سامنے کب دم مار سکتا ہے

کلامِ خدا ہر دم از عزّ و جاہ | کند روئے ناشر مسارش سیاہ

خدا کا کلام ہر وقت بڑے جاہ و جلال کے ساتھ اس کے بے شرم منہ کو کالا کرتا رہتا ہے

چساں رائے شخصے بگردد بلند | کہ طغیانِ نفسش بگردن فگند

اس شخص کی رائے کیونکر قابلِ وقعت ہوگی جس کو اس کے اپنے نفس کے جوشوں نے پچھاڑ رکھا ہو

دلِ پاک و جولانِ فکر و نظر | دو جوہر بود لازم یک دگر

پاک دل اور غور و فکر کی تیزی یہ دو باتیں لازم و ملزوم ہیں

چو صوفِ صفا در دل آویختند | مداد از سوادِ عیون ریختند

جب لوگ پاکیزگی دل کا صوف دل کی دوات میں ڈال لیتے ہیں تو آنکھوں کی سیاہی کی روشنائی اس میں ڈالتے ہیں

خدا آفریدت زیک مشتِ خاک | خورت داد نان تا نگردی ہلاک

خدا نے تجھے خاک کی ایک مٹھی سے پیدا کیا اور خود ہی تجھے روٹی دی تاکہ تو ہلاک نہ ہو جائے

پئے ہر حاجتت گشت حاجت روا | کشود از ترحم دو دستِ عطا

تیری ہر ضرورت کا وہ خود متکفل ہوا اور رحم کرکے اپنی سخاوت کے ہاتھ تیرے لیے کھول دیئے

چہ پاداشِ جودش چنیں مے دہی | کہ در علم خود را نظیرش نہی

پھر اس کی عطا کا بدلہ کیا تو یہی دے رہا ہے کہ علم میں خود اس کا ہمسر بنا پھرتا ہے

چہ خود را برابر کنی با خدائے | تفو بر چنیں عقل و ادراک و رائے

کیا تو خدا کے ساتھ اپنے تئیں برابر سمجھتا ہے ایسی عقل سمجھ اور رائے پر ہزار افسوس

خدا چوں دلے را بہ پستی فگند | بہ کوشش نیاریم کردن بلند

جب خدا کسی دل کو قعرِ ذلت میں گراتا ہے تو پھر ہم اس کو اپنی کوشش سے بلند نہیں کر سکتے

| | |
|---|---|
| بکوشیم و انجام کار آں بود | کہ آں خواہش و رائے یزداں بود |

ہم تو صرف سمجھانے کی کوشش کرتے ہیں۔ مگر نتیجہ وہی ہوتا ہے جو خدا کی مرضی اور رائے میں ہو

(براہین احمدیہ حصہ سوم حاشیہ صفحہ ۲۰۷ و ۲۰۸
مطبوعہ ۱۸۸۲ء)

---

| | |
|---|---|
| از نورِ پاکِ قرآں صبحِ صفا دمیدہ | بر غنچہ ہائے دلہا بادِ صبا وزیدہ |

قرآن کے پاک نور سے روشن صبح نمودار ہو گئی اور دلوں کے غنچوں پر بادِ صبا چلنے لگی

| | |
|---|---|
| ایں روشنی و لمعاں شمس الضحیٰ ندارد | ویں دلبری و خوبی کس در قمر ندیدہ |

ایسی روشنی اور چمک تو دوپہر کے سورج میں بھی نہیں اور ایسی کشش اور حسن تو کسی چاندنی میں بھی نہیں

| | |
|---|---|
| یوسف بقعرِ چاہے محبوس ماند تنہا | ویں یوسفے کہ تن ہا از چاہ بر کشیدہ |

یوسف تو ایک کنوئیں کی تہ میں اکیلا گرا تھا مگر اس یوسف نے بہت سے لوگوں کو کنوئیں میں سے نکالا ہے

| | |
|---|---|
| از مشرقِ معانی صدہا دقائق آوردہ | قدِ ہلالِ نازک زاں نازکی خمیدہ |

مشرقِ حقائق سے یہ سینکڑوں حقائق اپنے ہمراہ لایا ہے۔ ہلالِ نازک کی کمر ان حقائق سے جھک گئی ہے

| | |
|---|---|
| کیفیتِ علومش دانی چہ شان دارد | شہدیست آسمانی از وحیِ حق چکیدہ |

تجھے کیا پتہ کہ اس کے علوم کی حقیقت کس شان کی ہے۔ وہ آسمانی شہد ہے جو خدا کی وحی سے ٹپکا ہے

| | |
|---|---|
| آں نیرِ صداقت چوں رو بعالم آورد | ہر بومِ شب پرستے در کنجِ خود خزیدہ |

یہ سچائی کا سورج جب اس دنیا میں ظاہر ہوا تو رات کے پجاری اُلّو اپنے اپنے کونوں میں بھاگ گئے

| | |
|---|---|
| روئے یقیں نہ بیند ہرگز کسے بدنیا | اِلّا کسے کہ باشد با رویش آرمیدہ |

دنیا میں کسی کو یقین کا منہ دیکھنا نصیب نہیں ہوتا۔ مگر اسی شخص کو جو اس کے منہ سے محبت رکھتا ہے

| | |
|---|---|
| آنکس کہ عاشقش شد مخزنِ معارف | فاں بیخبر ز عالم کیں عالمے ندیدہ |

جو اس کا عاشق ہوگیا وہ خود معرفت کا خزانہ بن گیا اور جس نے اس عالم کو نہیں دیکھا اسے دُنیا کی کچھ خبر ہی نہیں

| | |
|---|---|
| بارانِ فضلِ رحماں آمد بمقدمِ او | بدقسمت آنکہ از وے سوئے دگر دویدہ |

رحمان کے فضل کی بارش ایسے شخص کی پیشوائی کو آتی ہے بدقسمت وہ ہے جو اسے چھوڑ کر دوسری طرف بھاگا

| | |
|---|---|
| میلِ بدی نباشد اِلّا رگے ز شیطاں | آں را بشر بدانم کز ہر شرے رہیدہ |

بدی کی طرف رغبت ایک شیطانی رگ ہے میں تو اُسے بشر سمجھتا ہوں جو ہر شر سے نجات پائے

| | |
|---|---|
| اے کانِ دلربائی دانم کہ از کجائی | تو نورِ آں خدائی کیں خلق آفریدہ |

اے کانِ حسن میں جانتا ہوں کہ تو کس سے تعلق رکھتی ہے تو تو اس خدا کا نور ہے جس نے یہ مخلوقات پیدا کی

| | |
|---|---|
| میلم نماند باکس محبوبِ من توئی بس | زیرا کہ زاں فغاں رس نورت بما رسیدہ |

مجھے کسی سے تعلق نہ رہا اب تو ہی میرا محبوب ہے کیونکہ اس خدائے فریادرس کی طرف سے تیرا نور ہم کو پہنچا ہے

(براہین احمدیہ حصہ سوم حاشیہ صفحہ ۲۷۴
مطبوعہ ۱۸۸۲ء)

---

| | |
|---|---|
| از وحیِ خدا صبحِ صداقت بدمیدہ | چشمے کہ ندید آں صحفِ پاک چہ دیدہ |

خدا کی وحی سے صبحِ صداقت روشن ہوگئی جس آنکھ نے یہ صحفِ پاک نہیں دیکھے اُس نے کچھ بھی نہیں دیکھا

| | |
|---|---|
| کلخِ دلِ ما شد ز ہماں نافہ معطر | واں یار بیامد کہ ز ما بود رمیدہ |

ہمارا دل اُس نافہ سے معطر ہے اور وہ یار جو ہم سے بھاگا ہوا تھا پھر آگیا

| | |
|---|---|
| آں دیدہ کہ نورے نگرفت ست ز فرقاں | حقا کہ ہمہ عمر ز کوری نہ رہیدہ |

وہ آنکھ جس نے قرآن سے نور حاصل نہیں کیا خدا کی قسم وہ ساری عمر اندھے پن سے خلاصی نہ پائے گی

آں دل کہ بجز وے گل گلزار خدا جست — سوگند تواں خورد کہ بویش نشنیدہ

وہ دل جس نے اسے چھوڑ کر گل گلزار خدا ڈھونڈا۔ خدا کی قسم کہ اس شخص نے اس کی خوشبو بھی نہیں سونگھی

با خور ندہم نسبت آں نور کہ بینم — صد خور کہ بہ پیرامن او حلقہ کشیدہ

میں سورج سے اس نور کو تشبیہ نہیں دے سکتا کیونکہ دیکھتا ہوں کہ اس کے گرد سینکڑوں آفتاب حلقہ باندھے کھڑے ہیں

بے دولت و بدبخت کسانیکہ ازاں نور — سر تافتہ از نخوت و پیوند بریدہ

وہ لوگ بدقسمت اور بدنصیب ہیں جنہوں نے اس نور سے تکبر کی وجہ سے روگردانی کی اور تعلق توڑ لیا

(براہین احمدیہ حصہ چہارم صفحہ ۹۸ مطبوعہ ۱۸۸۴ء)

---

اے سر خود کشیدہ از فرقاں — پا نہادہ بہ لجۂ طغیاں

اے وہ جس نے قرآن کی طرف سے منہ پھیر لیا ہے۔ اور سرکشی کے گڑھے میں پاؤں رکھا ہے

بانگ کم کن بہ پیش نورِ ہدیٰ — توبہ کن از فسوس و بازیہا

نورِ ہدایت کے سامنے اتنی شیخی نہ مار۔ اور تمسخر اور کھیل سے توبہ کر

ایں چہ چشمے ست کور و بخت کبود — کافتابے درو چو ذرہ نمود

یہ آنکھ کیسی اندھی اور منحوس ہے۔ جس میں آفتاب ذرہ کے برابر نظر آتا ہے

تا نگیری کنارہ زیں رہ و خو — ہست دور از کنار کشتیِ تو

جب تک تو اس طریقہ اور عادت کو نہیں چھوڑتا تب تک تیری کشتی کنارے سے دور رہے گی

با خدایت عناد و کیں تا چند — خندہ و ازیت بدیں تا چند

کب تک تو اپنے خدا سے دشمنی اور کینہ رکھے گا اور دین سے ہنسی ٹھٹھا کب تک جاری رہے گا

خویشتن را مکش بہ ترکِ حیا | جائے گریہ مشو باستہزا

بے شرم بن کر اپنے آپ کو ہلاک نہ کر اور تمسخر کر کے خود رونے کا مقام نہ بن

مہرِ تاباں چو بر فلک رخشید | چون توانی بخاک و خس پوشید

جب آسمان پر چمکتا ہوا سورج نکل آیا پھر تو کس طرح اسے مٹی اور گھاس سے چھپا سکتا ہے

شب توان کرد صد فریب نہاں | لیک در روزِ روشن این نتوان

رات کے وقت تو سینکڑوں فریب چھپ سکتے ہیں۔ لیکن روز روشن میں ایسا ممکن نہیں

نورِ فرقاں نہ تافت است چناں | کو بماند نہاں ز دیدہ وراں

قرآن کا نور ایسا نہیں چمکتا ہے کہ دیکھنے والوں کی نظر سے مخفی رہ سکے

آں چراغِ ہدیٰ ست دنیا را | رہبر و رہنما ست دنیا را

وہ تو تمام دنیا کے لیے ہدایت کا چراغ ہے اور جہان بھر کے لیے رہبر اور رہنما

رحمتے از خدا ست دنیا را | نعمتے از سما ست دنیا را

وہ خدا کی طرف سے دنیا کے لیے ایک رحمت ہے اور آسمان سے اہل جہان کے لیے ایک نعمت

مخزنِ رازہائے ربانی | از خدا آلۂ خدا دانی

وہ خداوند کے اسرار کا خزانہ ہے۔ اور خدا کی طرف سے خدا شناسی کا آلہ

برتر از پایۂ بشر بکمال | دستگیرِ قیاس و استدلال

وہ اپنے کمالات میں انسان کے مرتبہ سے بالاتر ہے۔ اور قیاس اور استدلال کی دستگیری کرتا ہے

کار سازِ اتم بعلم و عمل | حجتش اعلم و اثرہ اکمل

وہ علم و عمل میں ہمارے لیے کامل کارساز ہے اس کی دلیل پختہ ترین اور اس کا اثر نہایت کامل ہے

ہر کہ بر عظمتش نظر بکشاد — بے توقف خدایش آمد یاد

جو اس کی عظمت کو دیکھ لیتا ہے۔ اُسے فوراً خدا یاد آجاتا ہے

وانکہ از کبر و کیں ندید آں نور — کور ماند و ز نورِ حق مہجور

اور جو تکبر اور دشمنی سے اُس روشنی کو نہیں دیکھتا۔ وہ اندھا اور خدا کے نور سے دور رہتا ہے

وہ چہ دارد آں یگاں اسرار — دل و جانم فدائے آں اسرار

واہ وا اس خدا کی طرف سے اُس کے پاس کیسے کیسے اسرار ہیں میرے جان و دل اُن اسرار پر قربان ہوں

پُر ز نورِ جلالِ حضرتِ پاک — خورِ تاباں ز اوجِ حق بر خاک

وہ اس پاک ذات کے جلالی انوار سے پُر ہے چمکدار سورج بھی اس کے سامنے خاک ہے

وہ چہ دارد خزائنِ اسرار — دل و جانم فدائے آں انوار

مرحبا وہ کیا کیا خزانے اسرارِ الٰہی کے رکھتا ہے میرے جان و دل ان انوار پہ قربان ہوں

ہست آئینہ بہرِ روئے خدا — عالمے را کشید سوئے خدا

قرآن خدا کے چہرہ کا آئینہ ہے اور اس نے ایک جہان کو خدا کی طرف کھینچا ہے

بے زباناں ازو فصیح شدند — زشت رویاں ازو صبیح شدند

گونگے اس کی وجہ سے فصیح بن گئے اور بدشکل آدمی اس کے سبب سے خوبصورت ہوگئے

میوہ از روضۂ فنا خوردند — وز خود و آرزوئے خود مردند

انھوں نے باغِ فنا کا پھل کھایا اور اپنی نفسانیت اور خواہشات کی طرف سے مرگئے

دستِ غیبے کشید دامنِ دل — پا بہ آورد جذبِ یار ز گِل

ایک غیبی ہاتھ نے ان کے دل کا دامن کھینچا اور یار کی کشش نے دلدل سے ان کا پیر نکال لیا

بود آں جذبۂ کلام خدا | کہ دلِ شاں ربود از دُنیا
یہ کلامِ الٰہی کی کشش ہی تو تھی جس نے اُن کے دلوں کو دنیا کی طرف سے ہٹا دیا

سینۂ شاں ز غیرِ حق پرداخت | واز مئے عشقِ آں یگاں پُر ساخت
اُن کے سینہ کو غیر اللہ سے خالی کر دیا۔ اور اس یگانہ کی محبت کی شراب سے بھر دیا

چوں شد آں نورِ پاک شاملِ شاں | تافت از پردہ بدرِ کاملِ شاں
جب وہ پاک نور ان میں رچ گیا۔ تو پردہ میں سے بدرِ کامل چمکا

دُور شد ہر حجابِ ظلمانی | شد سراسر وجودِ نورانی
وہ ظلمت کے حجابوں سے دور ہو گیا اور سراسر نورانی وجود بن گیا

خاطرِ شاں بجذبِ پنہانی | کرد مائل بہ عشقِ ربّانی
ان کے دل کو ایک مخفی کشش سے خدا کے عشق کی طرف مائل کر دیا

آنچناں عشق تیز مرکب راند | کہ ازاں مُشتِ خاک ہیچ نماند
عشق نے اتنا تیز گھوڑا دوڑایا کہ اس مشتِ خاک کا کچھ بھی باقی نہ رہا

نے خودی ماند نے ہوا و ہوس | اوفتادہ بخاک و خوں سرِ کس
نہ خودی رہی نہ حرص و ہوا ہی رہی۔ گویا کسی کا سر خاک اور خون میں پڑا ہو

عاشقانِ جلالِ روئے خدا | طالبانِ زلالِ جوئے خدا
وہ خدا کے جلال کے عاشق ہیں۔ اور خدا کی نہر کے مصفّٰی پانی کے طالب

پُر ز عشق و تہی ز ہر آنے | کشتہ وز ایشاں نخاست آوازے
عشق سے بھر گئے اور ہر لاگ سے خالی ہو گئے۔ عشق نے ان کو قتل کر دیا اور ان کی آواز بھی نہ نکلی

| | |
|---|---|
| پاک گشتہ زلوثِ ہستیٔ خویش | رستہ از بندِ خود پرستیٔ خویش |

اپنے وجود کی آلودگی سے پاک ہو گئے اور اپنی خود پرستی کی قید سے آزاد

| | |
|---|---|
| آں چناں یار در کمند انداخت | کہ ندانند با دگر پرداخت |

یار نے ان کو اس طرح اپنی کمند میں جکڑ لیا کہ اور کسی سے اُن کا تعلق نہیں رہا

| | |
|---|---|
| قدم خود زدہ براہِ عدم! | گم بیادش زفرق تا بقدم! |

نیستی کی راہ پر چل پڑے اور خدا کی یاد میں سر سے پیر تک غرق ہو گئے

| | |
|---|---|
| ذکرِ دلبر غذائے نغزِ حیات | حاصلِ روزگار و مغزِ حیات |

محبوب کا ذکر اُن کی زندگی کی لطیف غذا ہے یہی اُن کی زندگی کا مقصود اور حیات کا خلاصہ ہے

| | |
|---|---|
| سوختہ ہر غرض بجز دلدار | دوختہ چشم خود ز غیر نگار |

سوائے دلدار کے انھوں نے ہر غرض کو جلا ڈالا اور محبوب کے سوا ہر طرف سے اپنی آنکھیں بند کر لیں

| | |
|---|---|
| دل و جاں بر رُخے فدا کردہ | وصلِ او اصلِ مدعا کردہ |

ایک ہی صورت پر اپنا دل و جان تصدق کر دیا اور اسی کے وصل کو اپنا اصلی مقصد بنا لیا

| | |
|---|---|
| مُردہ و خویشتن فنا کردہ | عشق جوشیدہ و کارہا کردہ |

مر گئے اور اپنے تئیں فنا کر دیا۔ عشق ہی جوش میں آیا اور اس نے بڑے بڑے کام کئے

| | |
|---|---|
| از دیارِ خودی شدند جُدا | سیلِ پُر زور بود بُرد از جا |

خودی کے مقام سے جدا ہو گئے۔ محبت کی رَو زور کی تھی۔ بہا کر لے گئی

| | |
|---|---|
| لاجرم یافتند نُورِ خدا | چوں خودی رفت شد ظہورِ خدا |

نتیجہ یہ ہوا کہ انھوں نے خدا کے نور کو پا لیا جب خودی چلی گئی تو خدا ظاہر ہو گیا

تن چو فرسود دلستاں آمد | دل چو از دست رفت جاں آمد

جب جسم کمزور ہوگیا تو محبوب آگیا جب دل ہاتھ سے نکل گیا تو جان یعنی محبوب مل گیا

عشقِ دلبر بروئے شاں بارید | ابرِ رحمت بکوئے شاں بارید

دلبر کی محبت ان کے چہرے پر ظاہر ہوگئی۔ اور رحمت کا ابر اُن کے گلی کوچوں میں برسا

ہست ایں قومِ پاک را جاہے | کہ ندارد جہاں بدو راہے

اِس پاک قوم کی وہ عزّت ہے کہ ساری دنیا بھی اس تک نہیں پہنچ سکتی

دست بہرِ دُعا چو بردارند | موردِ فیض ہائے دادارند

جب وہ دُعا کے لیے ہاتھ اٹھاتے ہیں۔ تو خدائی فیوض کے مورد بن جاتے ہیں

کشفِ رازے گر از خدا خواہند | ملہم از حضرتِ شہنشاہ اند

اگر خدا سے کسی راز کا کشف چاہتے ہیں۔ تو حضورِ خداوندی سے الہام کیے جاتے ہیں

کس بسرِ وقتِ شاں ندارد راہ | کہ نہاں اند در قبابِ اللہ

کوئی ان کے حال پر واقفیت نہیں پاتا۔ کیونکہ وہ اللہ کے گنبدوں میں مخفی ہیں

گر نماید خدا یکے زاناں | بہ کابش دوند سلطاناں

اگر خدا تعالیٰ ان میں سے کسی کو ظاہر کردے تو اس کے جلو میں بادشاہ دوڑتے ہوئے چلیں

ایں ہمہ عاشقانِ آں یکتا | نور یابند از کلامِ خدا

یہ سب اللہ لاشریک کے عاشق خدا کے کلام سے ہی نور حاصل کرتے ہیں

گرچہ ہستند از جہاں پنہاں | بازگہ گہ ہمے شوند عیاں

اگرچہ دلوگ دُنیا سے پوشیدہ ہیں۔ تاہم کبھی کبھی ظاہر بھی ہو جاتے ہیں

| ہمچو خورشید و مہ بروں آیند | غیر را چہرہ نیز بنمایند |

سورج اور چاند کی طرح باہر نکلتے ہیں۔ اور غیروں کو بھی اپنا چہرہ دکھا دیتے ہیں

| بالخصوص آں زماں کہ بادِ خزاں | باغِ مہر و وفا کند ویراں |

خاص کر اُس وقت کہ موسمِ خزاں کی ہوا۔ محبت اور وفا کے باغ کو ویران کر دے

| دل بہ نہد جہاں بدارِ فنا | لب کشاید بمدحتِ دُنیا |

اہلِ جہاں دنیائے فانی سے دل لگالیں اور اس کی تعریفیں کرنے لگیں

| جیفۃ را کنند مدح و ثنا | وز خداوندِ جُود استغنا |

ایک سڑی ہوئی لاش کی تو مدح و ثنا کریں مگر خدائے کریم کی طرف سے لاپروائی برتیں

| عاشق زر شوند و دولت و جاہ | سرد گردد محبتِ آں شاہ |

مال و دولت اور عزت و جاہ کے عاشق بن جائیں اور اُس بادشاہ کی محبت ٹھنڈی پڑ جائے

| شوکت و شانِ ایں سرائے نسوال | خوش نماید بدیدۂ جُہال |

اس سرائے فانی کی شان و شوکت بیوقوفوں کی منظر میں اچھی لگنے لگے

| بر زبانہا شود مقامِ خدا | اندرون پُر شود زِ حرص و ہوا |

صرف زبانوں پہ خدا کا ذکر رہ جائے اور اُن کا اندرونہ حرص و ہوا سے بھر جائے

| اندریں روزہائے چوں شبِ تار | دست گیرد عنایتِ دادار |

ایسے دنوں میں جو اندھیری رات کی طرح ہوتے ہیں خدائے عادل کی مہربانی لوگوں کا ہاتھ پکڑتی ہے

| مے فرستد بخلق صاحبِ نور | تا شود تیرگی زِ نورش دُور |

وہ خلقت کی طرف ایک نُورانی وجود بھیجتا ہے تاکہ اس کے نور سے اندھیرا دُور ہو

تا ز شور و فغانِ عاشقِ زار | خلق گردد ز خوابِ خود بیدار

تا کہ اس عاشقِ زار کے شور و فغاں سے مخلوق اپنی نیند سے جاگ اُٹھے

تا شناسند مردماں رہِ راست | تا بدانند منکراں کہ خداست

تا کہ لوگ سیدھے راستے کو پہچانیں۔ اور منکر جان لیں کہ خدا موجود ہے

ایں چنیں کس چو رو نہد بہ جہاں | بر جہاں عظمتش کنند عیاں!

ایسا شخص جب دنیا میں ظاہر ہوتا ہے۔ تو خدا اس کی عظمت کو جہان پر ظاہر کر دیتا ہے

چوں بیاید بہار باز آید | موسمِ لالہ زار باز آید

جب وہ آتا ہے تو موسم بہار پھر آ جاتا ہے اور گلزار کا موسم لوٹ آتا ہے

وقتِ دیدارِ یار باز آید | بے دلاں را قرار باز آید

یار کے دیدار کا وقت لوٹ آتا ہے۔ اور عاشقوں کو قرار آ جاتا ہے

ماہِ روئے نگار باز آید | خور بہ نصف النہار باز آید

معشوق کا چاند سا چہرہ نظر آنے لگتا ہے اور سورج نصف النہار پر واپس آ جاتا ہے

باز خندد بناز لالہ و گل | باز خیزد ز بلبلاں غلغل

لالہ اور گلاب پھر ہنسنے لگتے ہیں۔ اور بلبلیں پھر چہچہانے لگتی ہیں

دستِ غیبش بہ پرورد ز کرم | صبحِ صدقش کند ظہورِ اتم

خدا کا غیبی ہاتھ مہربانی سے پرورش کرتا ہے اور اس کی سچائی کی صبح کامل طور پر ظاہر ہوتی ہے

نورِ الہام ہمچو بادِ صبا | نزدش آرد زغیب خوشبوہا

الہام کا نور بادِ صبا کی طرح غیب سے اس کے پاس خوشبوئیں لاتا ہے

| | |
|---|---|
| مے شود ملہم از امورِ نہاں | زاں سرائر کہ خاصۂ یزداں |

وہ مخفی باتوں کا ملہم ہو جاتا ہے یعنی ان رازوں کا جو صرف خدا کا خاصہ ہیں

| | |
|---|---|
| تا نماید عیاں حقیقتِ کار | تا زند سنگ بر سرِ انکار |

تا کہ اصل حقیقت کو نمایاں کر کے دکھا دے اور تا کہ منکروں کو ہلاک کر دے

| | |
|---|---|
| ہمچنیں آں کریم و پاک و قدیر | مے کند روشنش چو مہرِ منیر |

اس طرح وہ کریم پاک اور قادر خدا اس شخص کو روشن آفتاب کی طرح منوّر کر دیتا ہے

| | |
|---|---|
| دیدہا مے کند بدو بینا | گوش ہا مے کند بدو شنوا |

مخلوق کی آنکھوں کو اس وجہ سے بینا بناتا ہے اور ان کے کانوں کو اس کے ذریعہ شنوا کر دیتا ہے

| | |
|---|---|
| ہر کہ آمد بدو بصدق و صفا | یابد از وے شفا بحکمِ خدا |

جو شخص اس کے پاس صدق و صفا کے ساتھ آتا ہے وہ خدا کے حکم سے شفا پاتا ہے

| | |
|---|---|
| گفت پیغمبرِ ستودہ صفات | از خدائے علیمِ مخفیات |

ستودہ صفات پیغمبر نے۔ غیب داں علیم خدا سے علم پاکر کہا ہے

| | |
|---|---|
| بر سرِ ہر صدی بروں آید | آنکہ ایں کار را ہمے شاید |

کہ ہر صدی کے سر پر ایسا شخص ظاہر ہوتا ہے جو اس کام کے لائق ہوتا ہے

| | |
|---|---|
| تا شود پاک ملت از بدعات | تا بیابند خلق زو برکات |

تا کہ مذہب بدعات سے پاک ہو جائے۔ اور مخلوق اس سے برکتیں حاصل کرے

| | |
|---|---|
| الغرض ذاتِ اولیائے کرام | ہست مخصوصِ ملتِ اسلام |

خلاصۂ کلام یہ کہ اولیائے کرام کی ذات مذہب اسلام کے ساتھ مخصوص ہے

| | |
|---|---|
| ایں مگو کیں گزاف لغو و خطاست | تو طلب کن ثبوت آں بر ماست |

تو یہ نہ کہہ کہ یہ بات بیہودہ ۔ لغو اور غلط ہے تو مطالبہ کر اس کا ثبوت ہمارے ذمہ ہے

| | |
|---|---|
| اے یکے ذرّۂ ذلیل و خوار | چہ شود عاجز از تو آں دادار |

اے شخص ایک ذلیل و خوار ذرے کی طرح ہے تیرے مقابل پر وہ خدا کس طرح عاجز ہو سکتا ہے

| | |
|---|---|
| ہمہ ایں راست است لافے نیست | امتحاں کن گر اعترافے نیست |

یہ سب سچ ہے مبالغہ نہیں ہے۔ اگر تجھے یقین نہیں تو امتحان کر لے

| | |
|---|---|
| وعدۂ کج بطالباں ندھم | کاذبم گر ازو نشاں ندھم |

میں طالبوں سے غلط وعدہ نہیں کرتا اگر اس کا پتہ نہ بتاؤں تو جھوٹا ہوں

| | |
|---|---|
| من خود از بہر ایں نشاں زادم | دیگر اندر غمے دل آزادم |

میں خود اس نشان کو پورا کرنے کو پیدا ہوا ہوں۔ دوسرے تمام غموں اور فکروں سے آزاد ہوں

| | |
|---|---|
| ایں سعادت چو بود قسمتِ ما | رفتہ رفتہ رسید نوبتِ ما |

چونکہ یہ سعادت ہماری قسمت میں تھی۔ اس لیے رفتہ رفتہ ہماری باری آ گئی

| | |
|---|---|
| نعرہ ہا مے زنم برآبِ زلال | ہمچو مادر دواں پئے اطفال |

میں مصفّٰی پانی (کے چشمے) پر کھڑا پکار رہا ہوں جس طرح ماں اپنے بچوں کے پیچھے دوڑتی ہو

| | |
|---|---|
| تا مگر تشنگانِ بادیہ ہا | گِردم آیند زیں فغان و صلا |

تا کہ شاید جنگل کے پیاسے اس شور و پکار سے میرے پاس آ جائیں

| | |
|---|---|
| لیک شرط است عجز و صدق و صفا | آمدن با نیاز و خوفِ خدا |

لیکن عاجزی اور صدق و صفا شرط ہے نیز انکسار اور خوفِ خدا کے ساتھ آنا

| | |
|---|---|
| جستن از غربت و تذلّلِ دل | واز خلوص و اطاعتِ کامل |

غریبی اور دلی خاکساری کے ساتھ ڈھونڈتا نیز اخلاص اور کامل اطاعت کے ساتھ تلاش کرتا

| | |
|---|---|
| گر کنوں ہم کسے بتابد سر ق | گیرد از راہِ عدل راہ دگر |

اور اگر اب بھی کوئی رُوگردانی کرتا ہے اور انصاف کا راستہ چھوڑ کر غلط راہ اختیار کرتا ہے

| | |
|---|---|
| نے زِما پرسد و نہ خود داند ق | نے ز کیں روئے خود بگرداند |

اور نہ ہم سے پوچھے اور نہ آپ جانے اور نہ کینہ مندی ترک کرے

| | |
|---|---|
| آں نہ انسان کہ کرمکِ دون ست | راندۂ بارگاہِ بے چون ست |

وہ انسان نہیں بلکہ ذلیل کیڑا ہے۔ اور خدا کے دربار سے راندہ ہوا ہے

| | |
|---|---|
| سروکارے بحق نمے دارد | لاجرم لعنتش برو بارد |

اُسے خدا سے کچھ سروکار نہیں اس لیے ضرور ہے کہ خُدا کی لعنت اُس پر برسے

| | |
|---|---|
| حجّتِ مومناں براوست تمام | کارِ ما پختہ عُذرِ او ہمہ خام |

مومنوں کی حجّت اُس پر تمام ہوگئی ہماری بات مضبوط اور اُس کا سارا عُذر کمزور ہوگیا

| | |
|---|---|
| ایہا الجامحون فی الشّہوات | "اکثروا ذکرھا دم اللذاۃ"[1] |

اے نفسانی خواہشوں پر پل پڑنے والو موت کو جو لذتوں کو تباہ کر دیتی ہے اکثر یاد کیا کرو

| | |
|---|---|
| رفتنی است ایں مقامِ فنا | دل چہ بندی دریں دو روزہ سرا |

یہ فانی مقام گذر جانے والا ہے دو دن رہنے والی سرائے سے اپنا دل کیا لگاتا ہے

| | |
|---|---|
| عمرِ اوّل ببیں کجا رفت است | رفت و بنگر ز توچہ ہا رفت است |

اپنی پہلی عمر کو دیکھ کہ کہاں چلی گئی وہ تو ضائع ہوگئی مگر دیکھ تیرے پاس سے کیا کیا چلا گیا۔

[1] حدیث نبوی ہے۔

پارهٔ عمر رفت در خوردی | پارهٔ را بسر کشی بردی

عمر کا ایک حصہ تو بچپن میں گذر گیا۔ اور ایک حصہ تو نے سرکشی میں ضائع کر دیا

تا زه رفت و بماند پس خورده | دشمناں شاد و یار آزرده

وہ حصے چلے گئے اب پس خوردہ باقی رہ گیا۔ دشمن خوش ہیں اور دوست غمگین ہیں

صد چو تو مہچے بخورد زمیں | سر منوزت بر آسماں از کیں

تیری طرح کے سینکڑوں متکبروں کو زمین کھا گئی۔ مگر ابھی تیرا سر دشمنی کی وجہ سے آسمان پر ہے

بشنو از وضع عالم گذراں | چوں کند از زبان حال بیاں

اس گذر جانے والے جہان کی روش سے یہ بات سُن کہ کس طرح وہ زبانِ حال سے بیان کرتا ہے

کیں جہاں با کسے وفا نہ کند | نہ کند صبر تا جدا نہ کند

کہ یہ جہان کسی کے ساتھ وفا نہیں کرتا اور جب تک اپنے سے جدا نہ کرلے اُسے صبر نہیں آتا

گر بود گوش بشنوی صد آه | از دلِ مُردهٔ درون تباه

اگر تیرے کان ہوں تو سینکڑوں آہیں سنے گا۔ اس مُردہ دل سے جس کا اندرونہ تباہ ہو چکا ہے

کہ چرا رو بتافتم ز خدا | دل نہادم در آنچہ گشت جدا

کہ میں نے کیوں خدا سے منہ موڑا اور اس چیز سے دل لگایا جو مجھ سے جدا ہو گئی

قدرِ ایں رہ بپرس از اموات | اے بسا گور پُر از حسرات

اس رستے کی قدر مُردوں سے پوچھ بہت سی قبریں ہیں جو حسرتوں سے بھری پڑی ہیں

جائے آں ست کز چنیں جائے | از تورع برون نہی پائے

مناسب یہی ہے کہ تو ایسی جگہ سے تقویٰ اور پرہیزگاری کے ساتھ کوچ کر جائے

ہر چہ اندازدت ز یار جدا
باش زاں جملہ کار و بار جدا

تجھے جو چیزیں یار سے الگ کرتی ہیں۔ تو اُن سب سے علیحدہ ہو جا

آخر اے خیرہ سرکشی تا چند
کس ز دلدار بگسلد پیوند

آخر اے بدکردار! تو کب تک سرکشی کرے گا۔ کیا کوئی دلدار سے بھی تعلق توڑا کرتا ہے؟

روئے دل را بتاب از اغیار
باش ہر دم بجستجوئے نگار

غیروں کی طرف سے اپنا دل پھیر لے۔ اور ہر دم محبوب کی تلاش میں رہ

رو بدو کن کہ رُو رخِ یار ست
ہمہ رُوہا فدائے دلدار ست

اسی کی طرف اپنا منہ کر کیونکر محبوب کا چہرہ ہی قابلِ دید ہے اور سب چہرے اس دلدار پر قربان ہیں

تو برول آ ز خود لقا این ست
تو در و محو شو بقا این ست

تو اپنی خودی سے باہر آ کہ یہی لقا ہے اور اُس میں محو ہو جا کہ یہی بقا ہے

ہر کہ غافل ز ذاتِ بیچون ست
اُو نہ دانا کہ سخت مجنون ست

جو اُس بے مثل ذات سے غافل ہے وہ عقلمند نہیں بلکہ سخت دیوانہ ہے

تا کجے رُو بتابی از رخِ دوست
دیگرے را نشاں بدہ کہ چو اوست

تو کب تک دوست سے روگرداں رہے گا۔ کسی اور کا پتہ بتا جو اُس جیسا ہو

در دو عالم نظیرِ یار کجا
عاشقاں را بغیر کار کجا

دونوں جہان میں یار کی نظیر نہیں ملتی۔ اُس کے عاشقوں کو غیر سے کیا کام

چوں بدل آتشے ز عشق افروخت
دلستاں ماند غیر او ہمہ سوخت

جب دل میں عشق کی آگ بھڑکی تو محبوب رہ گیا اور اُس کے سوا سب کچھ جل گیا

لیکن این ست بخشش یزداں | تا نہ بخشند یافتن نتواں

لیکن یہ خدا کی بخشش ہے جب تک اُدھر سے مہربانی نہ ہو اپنی کوشش سے یہ بات نہیں ملتی

آں کساں را عطا شود ز خدا | کز کمندِ خودی شوند رہا

یہ مقام خدا کی طرف سے اُن لوگوں کو عطا ہوتا ہے جو خودی کی قید سے آزاد ہو جاتے ہیں

زیر حکمِ کلامِ حق بروند | وز فرامینِ او بروں نشوند

خدا تعالیٰ کے احکام کے ماتحت چلتے ہیں اور اُس کے فرمانوں سے باہر نہیں ہوتے

دیگرے را کجے دہند ایں جا | ور دہندش ثبوتِ آں بنما

اور لوگوں کو یہ مقام نہیں ملتا . اگر ملتا ہے تو ثبوت پیش کر

غیر را آں وفا و مہر کجا | زہدِ خشک است غایتِ عقلا

غیروں میں وہ وفا اور محبت کہاں ہو سکتی ہے عقلمندوں کا انتہائی مقام زہدِ خشک ہے

عاقلانے کہ بر خرد نازند | بے خبر از حقیقت و رازند

وہ عقلمند جو اپنی عقل پر نازاں ہیں دراصل وہ حقیقت اور (خدائی) رازوں سے بے خبر ہیں

ہمچو گورے سپید کردہ بروں | اندروں پُر زِ ظُلمتِ گونا گوں

انھوں نے قبروں کی طرح اپنے ظاہر کو سفید کر رکھا ہے اور باطن طرح طرح کی گندگیوں سے بھرا ہوا ہے

مر خدا را چو سنگ دادہ قرار | عاجز از نطق و ساکت از گفتار

خدا تعالیٰ کو ایک پتھر کی طرح سمجھ رکھا ہے۔ جو بولنے سے عاجز اور گفتار سے محروم ہے

آں خدائے کہ حیّ و قیوم ست | نزدِ شاں یک وجودِ موہوم ست

وہ خدا جو حیّ و قیوم ہے۔ اُن کے نزدیک ایک وہمی وجود ہے

آں حفیظ و قدیر و ربّ عباد | نزدِ شاں اوفتادہ ہمچو جماد

وہ حفیظ و قدیر اور بندوں کا ربّ اُن کے نزدیک جمادات کی طرح بے جان پڑا ہے

خود پسنداں بعقلِ خویش اسیر | فارغ از حضرتِ علیم و قدیر

خود پسند اور اپنی عقل کے اسیر ہیں اور خدائے علیم و قدیر سے بیگانہ ہیں

آنکہ خود بین و معجب اُفتاد است | حضرتِ اقدسش کجا یاد است

وہ شخص جو خود پسند اور متکبّر ہے خدائے پاک اُسے کہاں یاد ہے

خوئے عُشاق عجز ہست و نیاز | نشنیدیم عشق و کبر انباز

عاشقوں کی عادت تو عجز و نیاز ہے ہم نے کبھی عشق اور تکبّر کو ساتھ ساتھ نہیں پایا

گر بجوئی سوارِ ایں رہِ راست | اندر آنجا بجو کہ گرد بخاست

اگر تو اس سیدھے راستے کے سوار کی تلاش میں ہے۔ تو وہاں ڈھونڈھ جہاں گرد اُڑ رہی ہے

اندر آنجا بجو کہ زور نماند | خود نمائی و کبر و شور نماند

اسے ایسی جگہ ڈھونڈھ جہاں زور نہیں رہا شیخی نہیں رہی تکبّر اور شور نہیں رہا

فانیاں را جہانیاں نرسند | جانیاں را زبانیاں نرسند

اس دنیا کے لوگ فانی لوگوں کو نہیں پہنچ سکتے بدزبانی مدعی سچے عاشقوں کو نہیں پہنچ سکتے

خلق و عالم ہمہ بشور و شر اند | عشق بازاں بعالمے دگر اند

تمام خلق اور جہاں شور و شر میں مبتلا ہے ۔ لیکن عاشق ایک اور ہی عالم میں ہیں

تا نہ کارِ دلت بجاں برسد | چوں پیامے ز دلستاں برسد

جب تک تیرے دل کا حال موت کی حد تک نہ پہنچ جائے تب تک اس دلبر کا پیغام تجھ تک کیونکر پہنچے گا

| | | |
|---|---|---|
| تا نہ از خود روی جدا گردی | ی | تا نہ قربانِ آشنا گردی! |

جب تک تو خود روی سے الگ نہ ہو۔ اور جب تک تو دوست پر فدا نہ ہو

| | | |
|---|---|---|
| تا نیائی نہ نفسِ خود بیروں | ق | تا نہ گردی برائے او مجنوں! |

جب تک اپنی نفسانیت نہ چھوڑے اور جب تک خدا کے لیے دیوانہ نہ ہو جائے

| | | |
|---|---|---|
| تا نہ خاکت شود لبسانِ غبار | ق | تا نہ گردد غبارِ تو خوں بار |

جب تک تیری خاک غبار کی طرح نہ ہو جائے اور جب تک تیرے غبار سے خون نہ ٹپکنے لگے

| | | |
|---|---|---|
| تا نہ خونت چکد برائے کسے | ق | تا نہ جانت شود فدائے کسے |

جب تک تیرا خون کسی کے لیے نہ بہے اور جب تک تیری جان کسی پر قربان نہ ہو

| | |
|---|---|
| چوں دہندت بکوئے جاناں راہ | خود کُن از رہِ صدق و سوز نگاہ |

اس وقت تک تجھے کس طرح کوئے جاناں میں راستہ دیں گے تو آپ ہی صدق و سوز سے غور کر لے

| | |
|---|---|
| نیست ایں عقل مرکبِ آں راہ | ہوش کُن، ہوش کُن!! مشو گمراہ |

یہ عقل تو اس راستے کی سواری نہیں ہے۔ ہوش کر۔ ہوش کر۔ گمراہ نہ ہو

| | |
|---|---|
| اصلِ طاعت بود فنا نہ ہوا | تو کجا و طریقِ عشق کجا |

فرمانبرداری کی اصلیت یہ ہے کہ اپنی خواہش جاتی رہے پس تو کہاں اور عشق کا راستہ کہاں

| | |
|---|---|
| تو نشستہ بکبر از اصرار! | کردہ ایماں فدائے استکبار |

تو تو (خدا سے) متکبر ہو کر بیٹھا ہے اور اپنے ایمان کو تکبر پر قربان کر دیا ہے

| | |
|---|---|
| ایں چہ عقل تو ایں چہ دانش و رائے | کہ کنی ہمسری باآں یکتائے |

یہ تیری عقل دانش اور سمجھ کیسی ہے کہ تو اس یکتا خدا کی ہمسری کرتا ہے

| | |
|---|---|
| ایں چہ اُستادِ ناقصت آموخت | ایں چہ قہرِ خدا دو چشمت دوخت |

تیرے نامعقول اُستاد نے یہ تجھے کیا سکھایا ہے اور خدا کے قہر نے تیری دونوں آنکھیں کیونکر سی دی ہیں

| | |
|---|---|
| ایں چہ از فکرِ خود خطا خوردی! | اوّل الدّن دُردے آوردی |

اپنی عقل کی وجہ سے تو نے بیکیا غلطی کی ہے تو نے تو شراب کے مٹکے میں سے پہلا جام ہی تلچھٹ کا نکالا

| | |
|---|---|
| چوں شود عقلِ ناقصت چو خدا | خاک زادے چساں پرد بہ سما |

تیری ناقص عقل خدا کے برابر کس طرح ہو سکتی ہے ایک خاکی وجود اڑ کر آسمان تک کیونکر پہنچ سکتا ہے

| | |
|---|---|
| آنچہ صد سہو و صد خطا دارد | علمِ آں پاک از کجا آرد |

عقل جو خود صدہا سہو و خطا میں مبتلا ہے وہ اس خدائے پاک کا علم کہاں سے لائے

| | |
|---|---|
| سہوکن را ثنا کنی ہیہات | ایں چہ سہو و خطا کنی ہیہات |

افسوس کہ تو بھولنے والی عقل کی تعریف کرتا ہے یہ کیا سہو اور خطا کر رہا ہے تجھ پر افسوس

| | |
|---|---|
| آنچہ لغزد بہر قدم صد بار | چوں زِ دریا رساندت بکنار |

جو ہر قدم پر سَو سَو دفعہ لغزش کھاتی ہے وہ تجھے دریا میں سے کنارہ تک کیونکر پہنچا سکتی ہے

| | |
|---|---|
| ایں سراب است سوئے آں مشتاب | مے نماید زِ دُور چشمۂ آب |

یہ (عقل) تو سراب ہے اس کی طرف جانے میں جلدی نہ کر جو دور سے پانی کا چشمہ نظر آتی ہے

| | |
|---|---|
| کشتیِ تو شکستہ است و خراب | باز افتادہ در نہنگِ گرداب |

تیری کشتی شکستہ اور خراب ہے پھر بھنور کے چکر میں بھی پڑ گئی ہے

| | |
|---|---|
| ناز کم کن بریں چنیں کشتی | کم خرام اے دنی بدیں زشتی |

ایسی کشتی پر فخر نہ کر۔ اے ذلیل انسان اس بدصورتی کے باوجود مٹک کر نہ چل

نرسی تا یقین ز راهِ قیاس | ہمہ بر ظن و وہم ہست اساس

قیاس کی راہ سے تو یقین تک نہیں پہنچے گا اس کی تو سب بنیاد شک اور وہم پر ہے

گر ز فکر و نظر گداز شوی | ایں نہ ممکن کہ اہلِ رازشوی

اگر غور و فکر کرتے کرتے تو پگھل بھی جائے تب بھی نا ممکن ہے کہ صاحبِ اسرار ہو جائے

گر دو صد جانِ تو زِ تن برود | ایں نہ ممکن کہ شک و ظن برود

اگر تیرے بدن میں سے دو سو جانیں بھی نکل جائیں تب بھی ممکن نہیں کہ شک اور ظن دور ہو

ہست داروئے دل کلامِ خدا | کے شوی مست جز بجامِ خدا

دلی تسکین کا علاج تو خدا کا کلام ہے خدا کے جام کے سوا تو مست کب ہو سکتا ہے

ہست بر غیر راہِ آں بستہ | ہمہ ابوابِ آسماں بستہ

اس کا راستہ غیر کے لیے مسدود ہے اور آسمان کے سارے دروازے (غیر کے واسطے) بند ہیں

تا نشد مشعلے زِ غیب پدید | از شبِ تارِ جہل کس نہ رہید

جب تک غیب سے کوئی مشعل پیدا نہ ہو تب تک جہالت کی اندھیری رات سے کوئی رہائی نہیں پاتا

باید اینجا نہ کبر ہا دُوری | تو بعقل و قیاس مغروری

اس جگہ تو تکبر سے بچنا چاہیئے۔ مگر تو عقل اور قیاس پر مغرور ہے

ایں چہ غفلت کہ خوش بدیں کیشی | و از خدا ہیچ گہ نیندیشی

یہ کیسی غفلت ہے کہ تو اپنے اس طریق پر خوش ہے اور کسی وقت بھی خدا سے نہیں ڈرتا

رَو طلب کُن وصالِ یار زِ یار | تکیہ بر زورِ خود مکن زنہار

جا۔ اور یار سے ہی اُس کا وصل طلب کر اور ہرگز اپنی طاقت پر بھروسہ نہ کر

| | |
|---|---|
| تا نگردد نگوں سرت بہ نیاز | پردہ از نفس تو نگردد باز |

جب تک نیاز کے ساتھ تیرا سر نیچا نہ ہو گا تب تک تیرے نفس کے حجاب دور نہ ہوں گے

| | |
|---|---|
| تا نہ ریزد ترا ہمہ پر و بال | اندریں جا پریدن است محال |

جب تک تیرے سارے پر و بال نہ جھڑ جائیں گے تب تک اس جگہ پرواز کرنا ناممکن ہے

| | |
|---|---|
| ناتوانی ست قوت اینجا | ایں چنیں قوتے بیار و بیا |

ناتوانی اس جگہ کی طاقت ہے۔ پس ایسی قوت پیدا کر اور آجا

| | |
|---|---|
| پردۂ نیست بر رخِ دلدار | تو زِ خود پردۂ خودی بردار |

دلدار کے منہ پر کوئی نقاب نہیں تو اپنے اوپر سے انانیت کا پردہ اُٹھا دے

| | |
|---|---|
| ہر کہ را دولتِ ازل شد یار | کارِ او شد تذلل اندر کار |

ازلی خوش قسمتی جس شخص کی مددگار ہو جاتی ہے تو اُس کا کام اپنے معاملہ میں خاکساری ہو جاتا ہے

| | |
|---|---|
| آں در آمد بہ حضرتِ بے چوں | کہ شد از تنگنائے کبر بروں |

وہی شخص بے مثل خدا کی حضوری میں آجاتا ہے جو تکبر کے تنگ کوچہ سے باہر نکل جاتا ہے

| | |
|---|---|
| حق شناسی زِ خود روی ناید | خود روی خود روی بیفزاید |

خود روی سے حق شناسی حاصل نہیں ہوتی بلکہ خود روی تو خود روی کو ہی زیادہ کرتی ہے

| | |
|---|---|
| از خودی حالِ خود خراب مکن | شب پری کارِ آفتاب مکن |

خودی سے اپنا حال تباہ نہ کر۔ تو تو چمگادڑ ہے۔ آفتاب کا کام اختیار نہ کر

| | |
|---|---|
| تا بشر چہ بود با شنکبارہ | اندرونش تہی بود ز یار |

جب تک بشر تکبر سے بھرا ہوتا ہے اُس کا دل یار سے خالی ہوتا ہے

| | |
|---|---|
| چون رسد عجز کس بحدِ تمام | شورش عشق را رسد ہنگام |

جب کسی کا انکسار پورے کمال تک پہنچ جاتا ہے اُس وقت عشق کی شورش کا وقت آپہنچتا ہے

| | |
|---|---|
| ایکہ چشمت ز کبر پوشیده | چہ کنم تا کشایدت دیده |

اے وہ شخص کہ تیری آنکھ پر تکبر نے پردہ ڈال رکھا ہے میں کیا کروں کہ تیری آنکھ کھل جائے

| | |
|---|---|
| گر ترا در دل ست صدقِ طلب | خود رویہا مکن ز ترکِ ادب |

اگر تیرے دل میں سچی طلب ہے تو بے ادبی سے خود روی نہ کر

| | |
|---|---|
| رازِ راهِ خدا بجو ز خدا | تو نہ چون خدا بجائے خود آ |

خدا کے راستے کا بھید خدا سے ہی طلب کر جب تو خدا نہیں ہے تو اپنی جگہ پر آجا

| | |
|---|---|
| بندگانیم بنده را باید | کہ کند ہر چہ خواجہ فرماید |

ہم تو بندے ہیں اور بندہ کو مناسب ہے کہ جو کچھ آقا فرمائے وُہ کرے

| | |
|---|---|
| منصبِ بنده نیست خود رائی | خود نشستن بکار فرمائی |

بندہ کا منصب خود رائی کرنا نہیں اور نہ آپ ہی حکومت کرنے بیٹھ جانا ہے

| | |
|---|---|
| ہر کہ بر وفقِ حکم مشغول است | بر سرِ اجرت است و مقبول است |

جو شخص حکم پورا کرنے میں مصروف ہے اسی کو مزدوری ملے گی اور وہی مقبول ہے

| | |
|---|---|
| وانکہ بے حکم خود ترا شد کار | مزد واجب نمے شود زنہار |

اور جو شخص بغیر حکم کے خود سے کام کرتا ہے اُس کی مزدوری کبھی واجب نہیں ہوتی

| | |
|---|---|
| ما ضعیفیم و اوفتاده بخاک | خود چہ دانیم رازِ حضرتِ پاک |

ہم تو ضعیف ہیں اور خاک پر گرے ہوئے ہم خود خدائے قدوس کا راز کس طرح جان سکتے ہیں

ما ہمہ ہیچ و اوست کامل ذات | علمِ ما چوں شود چو او ہیہات

ہم سب بے حقیقت ہیں اور وہی کامل وجود ہے افسوس ہمارا علم اس کے علم کی طرح کیونکر ہو سکتا ہے

ذاتِ بیچوں کہ نام اوست خدا | کے خیالِ خرد رسد آنجا

وہ بے مثل ذات جس کا نام خدا ہے اس تک عقل کا خیال کیونکر پہنچ سکتا ہے

آنکہ او آمدست از برِ یار | او رساند بہ دلستاں اسرار

وہ جو خدا کے پاس سے آتا ہے وہی اس دلستاں کے راز لوگوں کو پہنچاتا ہے

آنچہ مافی الضمیرِ تست نہاں | کے چو تو داندش دگر انساں

جو بات تیرے دل میں پوشیدہ ہے اُسے دوسرا انسان تیری طرح کیونکر جان سکتا ہے

پس تو ما فی الضمیرِ آں دادار | مثلِ او چوں بدانی اے غدار

پھر تو اس بات کو جو خدا کے خیال میں ہے اے بے وفا کیونکر اُس کی طرح جان سکتا ہے

آنکہ چشم آفرید نور دہد | آنکہ دل داد اُو سُرور دہد

جس نے آنکھ پیدا کی وہی نور بخشتا ہے جس نے دل دیا وہی سُرور عنایت کرتا ہے

چشمِ ظاہر ببیں کہ چوں بہ کرم | خالقش داد نیّرِ اعظم

ظاہری آنکھ کو دیکھ کہ کس طرح اپنی مہربانی سے خالق نے اُس کو آفتاب عطا کیا

وز برائے مصالحِ دوراں | گاہ پیدا نمود و گاہ نہاں

اور زمانے کی بھلائی کے لیے کبھی اُس آفتاب کو ظاہر کیا اور کبھی پوشیدہ کر دیا

ایں چنیں ست حالِ چشمِ دروں | آفتابش کلامِ آں بے چوں

یہی حال باطنی آنکھ کا ہے۔ اس کا آفتاب اس بے نظیر خدا کا کلام ہے

| | |
|---|---|
| ہوش دارات بشر کہ عقلِ بشر | دارد اندر نظر ہزار خطر |

اے انسان ہوش کر کہ انسانی عقل کی بینائی میں ہزاروں خطرات ہیں

| | |
|---|---|
| سرکشیدن طریقِ شیطانی ست | برخلاف سرشتِ انسانی ست |

سرکشی شیطان کا طریقہ ہے۔ اور انسانی فطرت کے برخلاف ہے

| | |
|---|---|
| تا نہ فضلش رہ تو بکشاید | صد فضولی بکن چہ کار آید |

جب تک اس کا فضل تیری راہ کو نہ کھولے تو کتنی ہی بے فائدہ کوششیں کرے سب بے کار ہیں

| | |
|---|---|
| اور سرائر چہ جائے استنباط | شترے چوں خزد بسمّ خیاط |

مالک راز دوں میں قیاس کی گنجائش نہیں اونٹ سوئی کے ناکے میں کیونکر گھس سکتا ہے

| | |
|---|---|
| تو نہ باخبر اناں کوئے! | تو نہ دانی جمالِ آں روئے |

تو اس کوچہ سے بے خبر ہے تو اس چہرے کے حُسن کو نہیں جانتا

| | |
|---|---|
| خبرے زو بمردماں چہ دہی | ماہِ نادیدہ رانشاں چہ دہی |

پھر اس کے متعلق لوگوں کو کیا خبر دیتا ہے جس ہلال کو تو نے دیکھا نہیں اس کا نشان کیا بتاتا ہے

| | |
|---|---|
| سخن یار و سینہ افسردہ | جامۂ زندہ است برمُردہ |

دوست کی باتیں کرنا اور سینہ بجھا ہوا یہ تو ایسی بات ہے جیسے مردہ پر زندہ کا لباس

| | |
|---|---|
| گر بری ریگ را بہ رگ و بلند | جنبشِ باد خواہدش افگند |

خواہ ریت[1] کو تو کتنی ہی اونچی جگہ لے جائے ہوا کی ذرا سی حرکت اُسے وہاں سے گرادے گی

| | |
|---|---|
| ہست مارا یکے کہ بر قیفماں | مے شود ناں محافظِ تن و جاں |

ہمارا ایک خدا ہے کہ بر قیفماں جو اُس کی طرف سے ہے ہمارے جان و تن کا محافظ ہوتا ہے

[1] یعنی ریت کی عمارت

آں خدائے کہ آفرید جہاں | ہست ہر آفریدہ را نگراں

وہ خدا جس نے جہان کو پیدا کیا وہی ہر مخلوق کا نگہبان ہے

ہرچہ باید برائے مخلوقات | ق | از لباس و خوراک و راہ نجات

مخلوقات کے لیے جو کچھ بھی درکار ہے۔ مثلاً لباس، خوراک اور نجات کا راستہ

خود مہیا کند بمنت و جود | کہ کریم ست قادرست و ودود

اللہ سبحانہ کو مہربانی اور احسان سے وہ خود مہیا کرتا ہے کیونکہ وہ کریم قادر اور محبت کرنے والا ہے

چشم خود کن بکشت صحرا باز | خوشہ با خوشہ ایستادہ بناز

جنگل میں کھیتوں کی طرف آنکھیں کھول کر دیکھ کر خوشہ کے ساتھ خوشہ ناز کے ساتھ کھڑا ہے

ہمہ از بہرِ ماست تا بخوریم | درد و رنج گرسنگی نہ بریم

یہ سب ہمارے لیے ہے کہ ہم اُسے کھائیں اور بھوک کا درد اور تکلیف نہ اٹھائیں

آنکہ از بہر چند روزہ حیات | ایں قدر کردہ است تائیدات

وہ جس نے چند روزہ زندگی کے لئے اس قدر مدد کی ہے

چوں نہ کردے برائے دارِ بقا | نظرے کن بعقل و شرم و حیا

وہ آخرت کے لیے جو ہمیشہ کا گھر ہے کیوں امداد نہ کرتا عقل اور شرم و حیا سے اس بات پر غور کر

سنگ افتد برایں چنیں فرہنگ | کہ ز صدق آں ست دور صد فرسنگ

ایسی عقل پر پتھر پڑیں جو سچائی سے سو کوس دور پڑی ہے

گر گمنی ہوائے نفسِ خویش خلاب | کہ حیاتت گذر شود بجناب

اگر تو اپنے آپ سے ہی بلا چھوڑ کر اس درگاہ میں تیرا گذر کیونکر ہو

خود ندائے بیایدت ز درون ۔۔ کہ ز تائیدِ حضرتِ بے چون

تو خود تیرے اندر سے ہی یہ آواز آئے گی کہ خدائے بے نظیر ہی کی تائید سے یہ ہو سکتا ہے

نایداندر قیاس و فہمِ کسے! ۔۔ کہ شود کارِ پیل از مگسے!

کسی شخص کی عقل و فہم میں یہ بات نہیں آ سکتی کہ ہاتھی کا کام ایک مکھی سے ہو

پس چہ ممکن کہ ذرّۂ امکاں ۔۔ خود کند کارِ حق بزور و تواں!

پھر یہ کیونکر ممکن ہے کہ مخلوقات کا ایک ذرّہ آپ ہی اپنے زور و طاقت سے خدا کا کام کرے

شانِ دادارِ پاک را بشناس ۔۔ وازچنیں کسرِ شانِ او بہراس

خدائے قدوس کی شان کو سمجھ اور اس کی ایسی توہین سے خوف کھا

خویشتن را شریکِ او سازی ۔۔ پیشِ او دم زنی با نبازی

تو اپنے تئیں اس کا شریک بناتا ہے اور اس کے بالمقابل برابری کا دعویٰ کرتا ہے

اینچہ عقل است اے بترزِ دواب ۔۔ اینچہ برفہمِ تو فتاد حجاب

اے چارپایوں سے بھی گئے گذرے انسان یہ کیا عقل ہے؟ تیری سمجھ پر یہ کیسے پردے پڑ گئے

گر کسے گویدت باستحقار ۔۔ کہ دریں شہر چوں تو ہست ہزار

اگر کوئی تجھے تحقیر سے یوں کہے کہ اس شہر میں تیرے جیسے ہزاروں ہیں

نیستی از کسے بعقل فزوں! ۔۔ با تو ہم پایہ اند مردمِ دوں

اور تو عقل میں کسی سے بڑھ کر نہیں ہے اور ادنیٰ ادنیٰ انسان بھی تیرے برابر ہیں

مشتعل مے شوی بکیں خیزی ۔۔ در دل آری کہ خونِ او ریزی

تو یہ بات سن کر تو جوش میں آ جاتا اور لڑنے کو تیار ہو جاتا ہے تیرا جی چاہتا ہے کہ اسے قتل کر دے

| | |
|---|---|
| آنچہ بر خود روا نمے داری! | چوں پسندی بحضرتِ باری |

جس بات کو تو اپنے لیے جائز نہیں رکھتا وہی خدا کے لیے کیونکر پسند کرتا ہے

| | |
|---|---|
| چوں پسندی کہ کارسازِ امور | ابکمے ہست وازسخن معذور |

تو کس طرح پسند کرتا ہے کہ سب کاموں کا کارساز گونگا اور بات کرنے سے عاجز ہو

| | |
|---|---|
| چوں پسندی کہ واہبِ ہر نور | بخل ورزیدہ باشد است وقصور |

تو کس طرح پسند کرتا ہے کہ ہر نور کے بخشنے والے نے بخل اختیار کر لیا یا اُس سے غلطی ہوگئی

| | |
|---|---|
| چوں پسندی کہ حضرتِ غیور | ہست عاجز چو مُردگانِ قبور |

تو کس طرح پسند کرتا ہے کہ غیرتمند خدا قبروں کے مُردوں کی طرح عاجز ہے

| | |
|---|---|
| بہرِ تعظیم ہست مذہب و دیں | اُف بر آں دیں کہ مے کند توہیں |

مذہب اور دین تو خدا کی عظمت کے لیے ہیں ایسے مذہب پر تف ہے جو اس کی توہین کرتا ہے

| | |
|---|---|
| آنکہ او خلق را زباں ہا داد | خاک را طاقتِ بیانہا داد |

وہ خدا جس نے خلق کو زبان دی اور خاک کو گویائی کی قوت بخشی

| | |
|---|---|
| چوں بود گنگ و بے زباں ہیہات | شرمت آید ز پاک و کامل ذات |

وہ خود کس طرح گونگا اور بے زبان ہو سکتا ہے تجھے اس پاک اور کامل وجود سے شرم کرنی چاہیئے

| | |
|---|---|
| جامع ہر کمال و عزّ و جلال | چوں بود ناقص اے اسیرِ ضلال |

وہ سارے کمالات اور جاہ و جلال کا جامع ہے اے گرفتارِ گمراہی وہ ناقص کس طرح ہو سکتا ہے

| | |
|---|---|
| ہمہ اوصاف او چو گشت عیاں | چوں بماندے تکلمش پنہاں! |

جب اس کی تمام صفات ظاہر ہوگئیں۔ تو پھر اُس کا بولنا کیونکر مخفی رہ سکتا تھا

| | |
|---|---|
| دیدہ آخر برائے آں باشد | کہ بدو مرد راہ داں باشد |

آنکھیں آخر اسی کام کے لیے ہوتی ہیں کہ آدمی اُن سے راستہ دیکھے

| | |
|---|---|
| وہ چہ ایں چشم ہست و ایں دیدہ | کہ بود آفتاب پوشیدہ |

یہ تیری آنکھ اور نظر بھی خوب ہے! کہ آفتاب اُسے نظر نہیں آتا

| | |
|---|---|
| گر بدل باشدت خیالِ خدا | ایں چنیں ناید از تو استغنا |

اگر تیرے دل میں خدا کا خیال ہوتا تو اتنی لاپروائی تجھ سے ظہور میں نہ آتی

| | |
|---|---|
| از دل و جاں طریقِ او جوئی | واز سرِ صدق سوئے او پوئی |

تو اپنے جان و دل سے اس کا راستہ ڈھونڈتا اور صدق سے اس کی طرف دوڑتا

| | |
|---|---|
| ہر کرا دل بود بدلدارے | خبرش پرسد از خبر دارے |

جس کا دل کسی معشوق سے لگا ہوا ہوتا ہے وہ تو واقف کار سے اس کی خبر معلوم کرتا رہتا ہے

| | |
|---|---|
| گر نباشد لقائے محبوبے | جوید از نزدِ یار مکتوبے |

اگر محبوب کی ملاقات میسر نہ ہو تو یار کے خط ہی کا طالب ہوتا ہے

| | |
|---|---|
| بے دلآرام نایدش آرام | گہ برویش نظر گہے بکلام |

اسے محبوب کے سوا آرام نہیں آتا کبھی اس کے منہ کو دیکھتا ہے کبھی اُس کے کلام کو

| | |
|---|---|
| آنکہ داری بدل محبّتِ او | نایدت صبر مجز بہ صحبتِ او |

وہ شخص جس کی محبت تیرے دل میں ہے۔ تجھے بغیر اس کی ملاقات کے صبر نہیں آتا

| | |
|---|---|
| فرقتِ او گر اتفاق افتد | در تن و جانِ تو فراق افتد |

اگر اس سے اتفاقاً جدائی ہو جائے تو تیرے بدن سے تیری جان نکلنے لگے

دلت از ہجرِ او کباب شود  ۔۔۔  چشمت از رفتنش پُر آب شود

تیرا دل اُس کے ہجر سے کباب ہو جائے اور اُس کے جانے سے تیری آنکھیں آنسو بہانے لگیں

باز چوں آں جمال و آں روئے  ۔۔۔  شد نصیبِ دو چشم در کوئے

پھر جب وہ حسن اور وہ چہرہ کسی گلی میں تیری آنکھوں کے سامنے آ جائے

دست در دامنش زنی مجنوں  ۔۔۔  کہ ز نادیدنت دلم شد خوں!

تُو دیوانہ وار اس کا دامن پکڑ کر کہتا ہے کہ تیرے نہ دیکھنے کی وجہ سے میرا دل خون ہو گیا

ایں محبت بذرّۂ امکان!  ۔۔۔  وا ز دل افگندہ خدائے یگان

مخلوقات میں سے ایک ذرہ کے ساتھ تو ایسی محبت مگر خدائے لاثانی کو تو نے دل سے اُتار رکھا ہے

لا اُبالی فتادۂ زاں یار  ۔۔۔  فارغی زاں جمال و زاں گفتار

تو اُس یار سے بالکل بے پروا ہو گیا ہے اور اُس کے جمال اور گفتار سے بے تعلق

مردگاں را ہمے کشی بکنار  ۔۔۔  وا ز دلآرامِ زندۂ بیزارا

مُردوں کو تو گود میں لیتا ہے پر زندہ محبوب سے بیزار ہے

کس شنیدی کہ فارغ از یار ست  ۔۔۔  عشق و صبر ایں دو کار دشوار ست

کیا تو نے کوئی ایسا عاشق سنا ہے جو یار سے بے پروا ہو عشق اور صبر دونوں کا جمع ہونا مشکل ہے

آنکہ در قعرِ دل فرود آید  ۔۔۔  دیدہ از دیدنش نیاساید

جو دل کی گہرائیوں میں اُتر جاتا ہے تو پھر آنکھ اُس کے دیکھنے سے سیر نہیں ہوتی

تو دل خود بدیگراں دادہ!  ۔۔۔  یکسر از یار فارغ اُفتادہ

تو نے اپنا دل دوسروں کو دے رکھا ہے اور یار کی طرف سے بالکل لاپروا ہو گیا ہے

ایں بود حال طوبہ عاشقِ زار　　ایں بود قدرِ دلبرائے مُردار

کیا عاشقِ زار کا حال ایسا ہی ہوا کرتا ہے اے مردار کیا یہی دلبر کی قدر ہے

عاشقاں را بود ز صدق آثار　　اے سیہ دل ترا بعشق چہ کار

عاشقوں میں تصدق کے آثار پائے جاتے ہیں اے سیہ دل بھلا تجھے عشق سے کیا کام

تا زِ تو ہستی ات بدر نرود　　تخمِ شرک از دلِ تو بر نرود

جب تک تیری خودی تجھ سے دُور نہ ہوگی تب تک شرک کا بیج تیرے دل میں سے نہیں نکلے گا

پائے سعیت بلند تر نرود　　تا ترا دُودِ دل بسر نرود

تیری کوشش کا قدم اونچا نہیں پڑے گا جب تک تیرے دل کا دھواں سر تک نہ پہنچ جائے

یار پیدا شود در آں ہنگام　　کہ تو گردی نہاں ز خود بتمام

یار اس وقت ظاہر ہوگا۔ جب تو اپنے آپ سے پوری طرح غائب ہو جائے

تا نہ سوزی ز سوز و غم نرہی　　تا نمیری ز موت ہم نرہی

جبتک تو نہیں جلے گا سوز و غم سے نجات نہیں پائیگا اور جبتک تو مرے گا نہیں موت سے بھی رہائی نہیں پائے گا

چیست آں ہرزہ جان و تن کہ نسوخت　　آتش اندر دلے بزن کہ نسوخت

وہ جان و تن کیسے بیہودہ ہیں جو عشق میں نہیں جلتے ایسے دل کو آگ لگا دے جو نہیں جلتا

کلبۂ جسمِ خود بکن برباد　　چوں نمے گردد از خدا آباد

اپنے جسم کی جھونپڑی کو برباد کردے اگر وہ خدا سے آباد نہیں ہوتی

پائے خود را جدا کن از تنِ خویش　　چوں نگیرد رہِ صداقت پیش

اپنے جسم سے اپنے پیر کو کاٹ ڈال اگر وہ صداقت کا رستہ اختیار نہیں کرتا

ہیچ چیزے بجز آں بیچوں نیست | جگرے خوں شود کہ خوں نیست

کوئی چیز بھی اس بے مثل ذات کی مانند نہیں وہ دل تباہ ہو جائے جو اس کی محبت میں خون نہیں ہوتا

گنج ہائے جہاں فدائے نگار | بہ ز صد گنج خاکِ پائے نگار

سارے جہان کے خزانے اس محبوب پر قربان ہیں اور محبوب کے پیروں کی خاک سینکڑوں خزانوں سے بہتر ہے

ہر چہ از دستِ او رسد آں بہ | خارِ او از ہزار بستاں بہ

جو کچھ اس کے ہاتھ سے پہنچے وہی اچھا ہے اس کا ایک کانٹا ہزار گلزار سے بہتر ہے

فاقہ از بہرِ او ز ثروت بہ | قلت از بہرِ او ز کثرت بہ

اس کی خاطر فاقہ برداشت کرنا ثروت سے بہتر ہے اس کی خاطر غربت اختیار کرنا دولتمندی سے بہتر ہے

مردن از بہرِ او حیاتِ مدام | صد لذائذ فدائے آں آلام

اس کی خاطر مرنا ہمیشہ کی زندگی ہے۔ ان تکلیفوں پر سینکڑوں لذتیں قربان ہیں

اے کہ در کوئے دلستاں گذری | با وفا باش ور ز جاں گذری

اے وہ شخص! جو دلبر کے کوچے میں سے گذر رہا ہے تو باوفا رہ خواہ جان چلی جائے

عاشقانے کہ طالبِ یار اند | جاں فشاناں ز بہرِ دلدار اند

وہ عاشق جو یار کے طالب ہیں وہ تو دلدار کے لیے جان قربان کر دیتے ہیں

گر نیابند راہِ آں دلبر | از غمش جاں کنند زیر و زبر

اگر وہ اس محبوب تک پہنچنے کا راستہ کھلا نہیں پاتے تو اس کے غم میں اپنی جان تہ و بالا کر دیتے ہیں

از ملامت رنگ مے دارند | وز رہِ نام ننگ مے دارند

وہ ملامت کے رنگ میں رنگین ہوتے ہیں اور شہرت سے انہیں عار آتی ہے

لذت خود بدرد مے بینید ۔۔۔ حسن در روئے زرد مے بینید

وہ اپنی لذت درد میں پاتے ہیں اور روئے زرد میں حسن دیکھتے ہیں

تو کہ چوں خر بگل فرو مانی ۔۔۔ ہمتِ آں یلاں چہ مے دانی

تو گدھے کی طرح کیچڑ میں پھنسا ہوا ہے۔ اُن پہلوانوں کی ہمت کو کہاں جان سکتا ہے

سہل باشد حکایت از غم و درد ۔۔۔ داند آں کس کہ رُو بغم ہا کرد

غم اور درد کی باتیں کرنی آسان ہیں مگر اُن کا مزا وہی جانتا ہے جسے غم پیش آئیں

آفرینِ خدا بر آں جانے ۔۔۔ کہ ز خود شد بہائے جانانے

خدا کی رحمت ہو اس جان پر جس نے محبوب کی خاطر خودی چھوڑ دی

منزلِ یارِ خویش کرد بدل ۔۔۔ و از ہوا ہا رمید صد منزل

دل میں یار کا ٹھکانا بنا لیا اور ہوا و ہوس سے سینکڑوں کوس دور چلا گیا

از خودی دور شد خدا را یافت ۔۔۔ گم شد و دستِ رہنما را یافت

خودی سے دور ہوگیا اور خدا کو پا لیا اپنے تئیں کھو کر رہنما کے ہاتھ کو حاصل کر لیا

تو چہ یابی کہ غافلی زیں راہ ۔۔۔ و از جلالِ خدا نۂ آگاہ

تو بھلا کیا پائے گا کہ اس راستہ ہی سے غافل ہے۔ اور خدا کے جلال سے بھی واقف نہیں

ہمہ کارت بعقلِ خام افتاد ۔۔۔ ہمہ سعیٔ تو ناتمام افتاد

تیرے سارے کام عقل خام سے ہی وابستہ رہے اور تیری ساری کوششیں ناکام رہیں

ہمچو طوطی ہمیں سخن یاد ست ۔۔۔ کہ بشر عاقل است و آزاد ست

طوطے کی طرح بس یہی بات یاد ہے کہ انسان عاقل ہے اور آزاد ہے

| | |
|---|---|
| اے کہ دیوانۂ پئے اموال | وہ کہ در کارِ دیں چنیں اہمال |

اے وہ جو کہ زر و مال کے پیچھے دیوانہ ہو رہا ہے افسوس دین کے کام میں اس قدر فرو گذاشت

| | |
|---|---|
| مشغول را بجانبِ دیں کن | فکرِ آخر غمِ نخستیں کن |

اپنے مشغول کا رُخ دین کی طرف کو دے اور آخرت کے فکر کو سب سے مقدم فکر بنا لے

| | |
|---|---|
| حصرِ تو بر قیاس در ہمہ حال | ہست بر حمقِ تو یک استدلال |

تیرا ہر حال میں قیاس پر ہی انحصار رکھنا تیری بیوقوفی پر ایک دلیل ہے

| | |
|---|---|
| تا نہ فرماں رسد باعلانے | چوں شود کس مطیعِ فرمانے |

جب تک اعلان کے طور پر کوئی حکم نہ پہنچے تو کیوں کوئی ایسے حکم کو بجا لائے

| | |
|---|---|
| تا نہ حکمے شود ظہور پذیر | چوں توانی شدن مطیعِ امیر |

جب تک حاکم کا حکم ظاہر نہ ہو تب تک تو حاکم کی اطاعت کس طرح کر سکتا ہے

| | |
|---|---|
| تا نہ گردد کسے زحق مامور | کفر و ایماں چساں کنند ظہور |

جب تک کوئی حق کی طرف سے مامور نہ ہو تو لوگوں کے، کفر اور ایمان کیونکر ظاہر ہوں

| | |
|---|---|
| تا نیاید اشارتے زِ نگار | چہ بر آید ز دستِ عاشقِ زار |

جب تک اس محبوب کی طرف سے اشارہ نہ ہو تو عاشقِ زار کے ہاتھوں سے کیا کام ہو سکتا ہے

| | |
|---|---|
| فرق در سرکش و مطیعِ خدا | جز بہ حکمش چساں شود پیدا |

خدا کے سرکش اور اس کے مطیع میں جو فرق ہے بجز اس کے حکم کے کس طرح ظاہر ہو سکتا ہے

| | |
|---|---|
| شرطِ تعمیلِ حکم چوں حکم است | پس بجودش بجو نخست اے مست |

تعمیل حکم کی شرط جو ہے حکم کا موجود ہونا ہے اس لیے اے دیوانے پہلے تو اس حکم کو ڈھونڈو

ورنہ ایں دعوئ غلط بگذار | کہ رَوَم زیرِ حکمِ آں دادار

ورنہ اس غلط دعوے کو ترک کر کہ میں خدا کے حکم کے ماتحت چل رہا ہوں

خود تراشیدن از خودی فرماں | آں نہ حکمِ خداست اے ناداں

اپنی مرضی سے حکم گھڑ لینا اے نادان یہ خدا کا حکم نہیں ہو سکتا

نہ بشرع است و نے بعقل روا | کہ شود ظنِ خویش حکمِ خدا

شریعت اور عقل دونوں کی رُو سے یہ جائز نہیں کہ اپنا ظن خدا کا حکم بن جائے

حکمِ او آں بود کہ او فرمود | پس چو فرمود خود نگر کُن زود

اس کا حکم تو وہ ہے جو خود اس نے دیا اور جب وہ حکم دے تو فوراً توجہ کر

کہ ازیں شد ثبوتِ وحیِ خدا | شد ضرورت مسلّمش زیں جا

لہٰذا اس سے خدا کی وحی کا ثبوت ملتا ہے اسی دلیل سے خود اس کی ضرورت بھی ثابت ہوتی ہے

گر دہندت بصیرتِ دینی! | در گماں ہا ہلاکِ خود بینی!

اگر تجھے دینی معرفت نصیب ہو تو تُو گمان میں اپنی ہلاکت دیکھے

بنگر آخر بعقل و فکر و قیاس | کہ خرد را نہ محکم است اساس

عقل فکر اور قیاس سے دیکھ تو سہی کہ عقل کی بنیاد مضبوط نہیں ہے

تا نباشد رفیقِ او دگرے | نایدش از رہِ یقیں خبرے!

جب تک دوسرا اس کا رفیق نہ بنے تب تک اس کو یقین کی راہ کی خبر نہیں ملتی

تا نہ بینی بدیدہ جائے! | ق | یا نہ یابی خبر ز بینائے

جب تک تو کسی جگہ کو اپنی آنکھوں سے نہیں دیکھ لیتا یا کسی دیکھنے والے سے اس کی خبر نہیں پا لیتا

خود نگوید ترا خرد زنہار | کہ چنیں دارد آں مکاں آثار

جب تک خود عقل تجھے ہرگز نہیں بتاتی کہ فلاں مکان کے یہ یہ نشان ہیں

پس چہ ممکن کہ دم زند بمعاد | کہ چنیں اند آں دیار و بلاد

پھر کیونکر ممکن ہے کہ عالم آخرت کے بارے میں وہ عقل دم مار سکے کہ وہ ملک اور مقامات ایسے ہیں

ایں چہ حمق است وایں چہ بیراہی | کہ بجہل است لافِ آگاہی

یہ کیسی بیوقوفی اور گمراہی کی بات ہے کہ تو جاہل ہو کر علم کی لاف مارتا ہے

چوں روی از قیاسِ خود بر ہے | کہ ندیدی بعمر خویش گہے

تو عقل و قیاس سے ایسی راہ پر کس طرح چل سکتا ہے جسے تو نے عمر بھر میں کبھی بھی نہیں دیکھا

چوں شد از عالم دگر خبرت | مادرت دیدہ بود یا پدرت

تجھے عالم آخرت کی خبر کیونکر ہو گئی کیا تیری ماں نے اُسے دیکھا تھا یا تیرے باپ نے

ور ندیداست کس چساں دانی | کم خرام اے دنی بعریانی

اگر کسی نے نہیں دیکھا تو پھر تجھے کیونکر معلوم ہوا اے کمینے ننگا ہوتے ہوئے مٹک کر دچل

تو کہ داری ز انبیا انکار | ایں ہمہ کوری است واستکبار

تو جو انبیاء کا منکر ہے یہ بھی سب تیرا اندھاپن اور تکبر ہے

یک نظر کن بفطرتِ انساں | کہ ندارند جوہرے یکساں

انسانوں کی فطرت پر ایک نظر ڈال کہ وہ سب برابر قابلیت نہیں رکھتے

مختلف اوفتاد ہر بشرے | کس بخیرے فزود کس بشرے

ہر شخص دوسرے شخص سے مختلف ہے کوئی نیکی میں بڑھ گیا کوئی بد کاریں

| | |
|---|---|
| پس چو یک بیش و دیگر است کمے | ہمچنیں در قبولِ فیض ہمے |

پس جب ایک زیادہ اور دوسرا کم ہے تو اسی طرح فیضِ خداوندی کے قبول کرنے میں بھی ان کے درجے ہیں

| | |
|---|---|
| خود نگر کن کنوں ز صدق و صفا | کہ چہ ثابت ہمے شود زینجا |

اب صدق و صفا کے ساتھ خود دیکھ لے کہ اس سے کیا ثابت ہوتا ہے

| | |
|---|---|
| شب سیاہ است خوف بیش از بیش | از سرِ خود روی مدہ سرِ خویش |

اندھیری رات ہے اور خوف بہت زیادہ ہے خود روی کی وجہ سے کہیں اپنا سر نہ دے دینا

| | |
|---|---|
| پسِ دیوار چوں نمے دانی | چوں بدانی غیوبِ ربانی |

جب تو دیوار کے پیچھے کی چیز نہیں جانتا پھر غیوبِ خداوندی کو کیونکر جان سکتا ہے

| | |
|---|---|
| در شگفتم کہ با چنیں نقصاں | از چہ بر عقل مے شوی نازاں |

میں حیران ہوں کہ باوجود اس قدر نقص کے تو عقل پر کس وجہ سے نازاں ہے

| | |
|---|---|
| اینچہ عقل است و اینچہ معرفت است | اینچہ قہرِ خدا او چشمت بست |

یہ کیسی عقل اور کیسی معرفت ہے خدا کا یہ کیسا قہر ہے کہ جس نے تیری آنکھیں بند کر دی ہیں

| | |
|---|---|
| ایں جہانت چو عید خوش افتاد | وآں وعیدِ خدا نداری یاد |

تجھے یہ جہان عید کی طرح پسند آ گیا اور خداوند کی سزا تجھے یاد نہ رہی

| | |
|---|---|
| بشنو از وحیِ حق چہ گوید راز | از جنابِ وحید و بے انباز |

خدا کی وحی کو سُن کہ کیا راز بیان کرتی ہے خدائے وحدہ لاشریک کی طرف سے

| | |
|---|---|
| کماں خرد ہا کہ در دلِ عقلا است | ہمہ یک ذرہ ز آتشِ ما است |

کہ یہ سب عقلیں جو دانشمندوں کے دلوں میں ہیں یہ سب ہماری آگ کی ایک چنگاری ہیں

نی کلامِ خدا نہ بر فلک است | تا بگوئی کہ ہست دور از دست

خدا کا کلام آسمان پر نہیں ہے۔ تاکہ تو یہ کہے کہ ہماری پہنچ سے دور ہے

یا بگوئی کہ کار ہست محال | بر فلک رفتنم کدام مجال

یا تو کہے کہ کام بہت مشکل ہے میری کیا طاقت کہ آسمان پر جا سکوں

نے بزیرِ زمیں کلامِ خدا | تا بگوئی کہ چوں خزم آنجا

اور نہ خدا کا کلام زمین کے نیچے ہے تاکہ تو کہے کہ میں وہاں کس طرح گھسوں

چوں ز قعرِ زمیں بروں آرم | خود چنیں طاقتے نمے دارم

اسے میں زمین کی گہرائیوں میں سے کیونکر باہر نکالوں میں تو ایسی طاقت نہیں رکھتا

قطعِ عذرِ تو کردہ داورِ پاک | نورِ عرش آمدست بر سرِ خاک

خدائے قدوس نے تیرا عذر رفع کر دیا عرش کا نور زمین پر آ گیا ہے

گر ترا رحمِ آں یگاں بکشد | دولتت سوئے او عیاں بکشد

اگر اس خدائے واحد کا رحم تجھے کھینچ لے تو تیری خوش نصیبی اس نور کی طرف تجھے لے جائے

اللہ اللہ چہ بخت از انوار | ہست زنج دگر دراں گفتار

اللہ اللہ کیسے انوار اس نے بکھیرے ہیں اس کلام میں تو اور ہی طرح کا فیضان ہے

چوں گرد درو دید لبش یکسو | رود و ہر صد کتنا لینے زاں زو

اس کے دیکھنے سے جہالت دور ہو جاتی ہے اور اس کی زیارت سے سینکڑوں مشکلیں حل ہو جاتی ہیں

نور بار آورد تلاوتِ او | عالمے زیرِ بارِ منّتِ او

اس کی تلاوت نور کا پھل لاتی ہے ایک جہان اس کے احسانوں کے نیچے دبا ہوا ہے

| | |
|---|---|
| چشمِ بد دُور ایں چہ ہست کمال | ہست یک چشمۂ ز آبِ زلال |

چشمِ بد دُور یہ حسن کیسا عجیب ہے۔ یہ تو گویا مصفّٰی پانی کا ایک چشمہ ہے

| | |
|---|---|
| تا جہاں رسمِ دلبری بنہاد | کس چو اُو دلبری نداردیاد |

جب سے جہان میں محبوبی کی رسم قائم ہوئی ہے کسی کے خیال میں بھی ایسا دلبر نہیں آیا

| | |
|---|---|
| آں شعاعے کزو شد است عیاں | کس ندیدہ ز مہر و مہ بہ جہاں |

وہ روشنی جو اس سے ظاہر ہوئی کسی نے اس دنیا میں سورج اور چاند میں بھی نہیں دیکھی

| | |
|---|---|
| چند بر عقلِ خام ناز کُنی! | چہ کنم تا تو دیدہ باز کُنی! |

کہاں تک تو ناقص عقل پر اتراتا رہے گا میں کیا کروں تا کہ تو آنکھیں کھولے

| | |
|---|---|
| نقصِ خود بنگر و کمالِ خُدا | ذلّتِ خویشتن جلالِ خُدا |

تو اپنا نقص دیکھ اور خدا کا کمال دیکھ اپنی ذلت دیکھ اور خدا کا جلال دیکھ

| | |
|---|---|
| از رہِ عقل راہِ ربِّ مجید | کس ندیداست وکس نخواہد دید |

عقل کے ذریعہ سے خدائے بزرگ کا راستہ نہ کسی نے کبھی دیکھا اور نہ کبھی دیکھے گا

| | |
|---|---|
| اندر آنجا کہ سوختن باید | چوں رہے از قیاس بکشاید |

ایسی جگہ جہاں جلنے کی ضرورت ہو وہاں محض قیاس سے کس طرح راستہ کھل سکتا ہے

| | |
|---|---|
| تا نشد وحیِ حق مدد فرما | ق تا نیاورد بُو نسیمِ صبا |

جب تک خدا کی وحی نے مدد نہ کی۔ اور جب تک بادِ بہار خوشبو نہ لائی

| | |
|---|---|
| عقل را زاں چمن نہ بود خبر | طائرِ فکر بود سوختہ پر |

اس وقت تک عقل کو اس چمن کی خبر نہ تھی اور فکر کے پرندے کے پَر جلے ہوئے تھے

آں صبا نگفتہ ز یار آورد | تا خرد نیز رو بکار آورد

وہ باد بہار (دی) یار کی طرف سے ایک خوشبو لائی یہاں تک کہ عقل بھی کام دینے لگی

بارہا آب خود نگار آورد | تا نخیلِ قیاس بار آورد

کئی دفعہ وہ محبوب خود پانی لایا۔ یہاں تک کہ عقل کا درخت بار آور ہوگیا

وقتِ عیش است و موسمِ شادی | تو چہ در سوگ و ماتم افتادی

یہ تو عیش کا وقت اور خوشی کا موسم ہے۔ تو کیوں ماتم اور سوگ میں پڑا ہوا ہے

تند بادے بخواہ از دادار | تا خس و خارِ تو برد یک بار

خدا تعالےٰ سے ایک ایسی آندھی مانگ کہ تیرا کوڑا کرکٹ یکدم اڑ جائے

در خور و مہ شکے نگیرد راہ | تو ز دلدارِ خویش دیدہ بخواہ

سورج اور چاند کے متعلق کوئی شبہ نہیں ہوا کرتا تو اپنے محبوب سے آنکھیں مانگ

گمرہی تا دمے کہ سرتابی! | چوں بجوئی زِ صدقِ دل یابی

تو اس وقت تک گمراہ ہے جب تک تو سرکش ہے جب سچے دل سے تلاش کریگا تو اس کو پالے گا

نیستی طالبِ حقیقت راز | بس ہمیں مشکل است اے ناساز

تو حقیقت کا طالب ہی نہیں ہے۔ اے کندہ ناتراش یہی تو مشکل ہے

بر وجودش ز صنعت استدلال | ایں مجاز است نے چو وصل وصال

خدا کے وجود پر اس کی صنعتوں سے استدلال کرنا صرف مجاز ہے نہ کہ سچا وصل

وصلش از آنکہ مجازی نیست | باز کن دیدہ جائے بازی نیست

اس کا وصل مجازی ذریعے سے نہیں ہوا کرتا۔ آنکھیں کھول یہ مذاق نہیں ہے

گر بر آتش دو صد جگر سوزی | نیستت از قیاس پیروزی
اگر تو آگ پر دو سو جگر بھی کباب کرے تب بھی عقل سے کامیابی حاصل نہیں کر سکتا

خبرے نیستت تو جانانہ | مے زنی ہرزہ گام کورانہ
تجھے تو محبوب کی خبر بھی نہیں اور اندھا دھند بے ہودہ قدم مار رہا ہے

آں یقینے کہ بخشدت دادار | چوں قیاس خودت نہد بکنار
وہ یقین جو خدا تجھے بخشتا ہے ویسا یقین تیری اپنی عقل تیرے پاس کب لا سکتی ہے

آں یکے از دہانِ دلدارے | نکتہ ہائے شنید و اسرارے
ایک تو وہ ہے جس نے دلدار کے اپنے منہ سے نکتے اور اسرار سُنے

و آں دگر از خیالِ خود یکماں | پس کجا باشند ایں دو کس یکساں
اور دوسرا وہ جو شک میں گرفتار ہے پس کس طرح یہ دونوں برابر ہو سکتے ہیں

ایکہ مغرور بر راہِ ظنونی | تو نہ عاقل کہ سخت مجنونی
اے وہ شخص جو ظنی اور گمان کی راہ پر مغرور ہے تو عقلمند نہیں بلکہ سخت دیوانہ ہے

آں خدا را کہ دوست منّت ہا | بشمری نیز منّتِ عقلا
وہ خدا جو احسان کا سرچشمہ ہے تو اس کو عقلمندوں کا زیرِ احسان سمجھتا ہے

ایں خدائے عجیب در دلِ تست | کہ چنیں است زار و ماندہ و سُست
یہ عجیب خدا تیرے دل میں سمایا ہوا ہے جو ایسا کمزور لاچار اور سست ہے

تا نہ از عاقلاں مدد ہا یافت | نتوانست سوئے خلق شتافت
کہ جب تک عقلمندوں کی طرف سے اسے مدد نہ ملی تب تک وہ مخلوق کی طرف نہ آ سکا

کے پسندد خرد کہ آں اکبر | شہرتے یافت از طفیلِ بشر

عقل اس امر کو کس طرح تسلیم کر سکتی ہے کہ خدا نے انسان کے طفیل ساری شہرت حاصل کی ہے

شب تار است و دشت و بیمِ دداں | چوں بخوابی بغفلت اے ناداں

اندھیری رات ہے جنگل ہے اور درندوں کا ڈر اے ناداں پھر تو کیوں غفلت کی نیند سو رہا ہے

خیز و بر حالِ خود نگاہ بکن | خطرِ راہ ببیں و آہ بکن!

اٹھ اور اپنے حال پر نظر کر راستہ کے خطرات دیکھ اور آہیں بھر

خیز و از نفسِ خود بپرس نشاں | کہ چہ خواہد مراتبِ عرفاں

اٹھ اور اپنے نفس سے ہی یہ بات پوچھ کر وہ معرفت کے کیسے کیسے درجے مانگی ہے

مے تپد از برائے رفعِ حجاب | یا قیاسش بس است در ہر باب

آیا وہ حجاب دور ہونے کے لیے تڑپ رہا ہے یا ہر بات میں وہ قیاس کو کافی سمجھتا ہے

اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ گفت خدا | خیز و در نفس جو تعطش ہا

خدا نے افلا تبصرون فرمایا ہے اٹھ اور اپنے نفس کی پیاس کی حقیقت معلوم کر

تو اسیری بصد ہزار خطا | ہر خطائے بتر ز اژدرہا

تو لاکھوں غلطیوں میں گرفتار ہے اور ہر غلطی اژدہوں سے بھی زیادہ خطرناک ہے

عجب ایں کوری است و بے بصری | کہ ازیں کارِ خام بے خبری

یہ اندھا پن اور نابینائی عجیب طرح کی ہے کہ تو اس کچی بات سے بھی بے خبر ہے

سخنِ راست است نیست خطا ست | تو نہ فہمی سخن خطا اینجا ست

بات سچی ہے غلط نہیں ہے غلطی یہ ہے کہ تو بات کو نہیں سمجھتا

سرِّ سربستہ و ورائے ورا | کہ کشاید بدونِ وحیِ خدا

مخفی اور نہاں در نہاں بھید خدا کی وحی کے سوا کون کھول سکتا ہے

رازِ ذاتِ نہاں کہ گوید باز | جز خدائیکہ ہست محرمِ راز

اس مخفی ذات کا بھید کون ظاہر کر سکتا ہے سوائے اس خدا کے جو راز دان ہے

مشتِ خاکے فتادہ است براہ | تند بادے بجوید از درگاہ

انسان ایک مشتِ خاک ہے جو راستے میں گرا ہوا ہے وہ خدا کی جناب سے ایک آندھی مانگتا ہے

تو نہ فہمی ہنوز ایں سخنم | در دلت چوں فرو شوم چہ کنم

تو ابھی میری یہ بات نہیں سمجھتا۔ میں تیرے دل میں کیونکر اتر جاؤں

اے دریغا کہ دل ز درد گداخت | دردِ ما را مخاطبے نشناخت

افسوس کہ ہمارا دل غم کے مارے گداز ہو گیا مگر ہمارے درد کو مخاطب نے پھر بھی نہیں پہچانا

اے خورِ روئے یار زود برآ | کہ دل آزرد از شبِ یلدا

اے یار کے مکھڑے کے سورج جلدی نکل۔ کہ اندھیری رات کی وجہ سے دل غمگین ہے

یک نگاہے بس است در دیں ہا | کاش دیدے کسے ز خوفِ خدا

مذہبوں کے معاملہ میں ایک نظر ہی کافی ہے کاش کوئی خدا کے خوف کے ساتھ ان کو دیکھتا

آشکار است کفر و ایماں ہم | گفتمت آشکارہ و پنہاں ہم

کفر بھی ظاہر ہے اور ایمان بھی یہ بات میں نے تجھے ظاہر بھی بتائی اور پوشیدہ بھی

ترکِ خوفِ خدا و بد عملی | ایں دو چیز اند تخمِ تیرہ دلی

خدا کا خوف ترک کر دینا اور برے عمل کرنا۔ یہی دو چیزیں سیاہ دلی کا باعث ہیں

ورنہ روئے نگار نیست نہاں | ہر حجابے ز تست اے بیجاں

ورنہ محبوب کا چہرہ تو چھپا ہوا نہیں ہے اے مردہ دل جو بھی پردہ ہے وہ خود تیری طرف سے ہے

از رگِ جاں قریب تر یار ست | ہرزہ از تو درازیٔ کار ست

یار تو شاہ رگ سے بھی زیادہ قریب ہے محض تیری بیہودگی نے بات لمبی کر دی ہے

ہر کہ بر خواست از خودی یکبار | خود نشیند بکارِ او دا دار

جو یک دم اپنی خودی سے الگ ہو جاتا ہے تو خدا تعالیٰ اس کا کام خود سنبھال لیتا ہے

حیّ و قیّوم و قادر ست نگار | تو مپندار مُردہ اے مردار

وہ محبوب تو حی و قیوم اور قادر ہے۔ اے ذلیل انسان تُو اسے مُردہ نہ سمجھ

میلِ رفتن گر ست جانبِ یار | جانبِ صدق را عزیز بدار

اگر تجھے یار کی طرف جانے کا شوق ہے تو راستی کے پہلو کو مقدم رکھ

ور شکے ہست خیز و تجربہ کن | تا شکوکت بر آورم از بُن

اور اگر کچھ شبہ ہے تو اُٹھ اور تجربہ کرلے تاکہ میں تیرے شکوک جڑ سے نکال پھینکوں

گر خرد پاک از خطا بودے | ہر خرد مند با خُدا بودے

اگر عقل غلطی سے پاک ہُوا کرتی۔ تو چاہیئے تھا کہ ہر عقلمند با خدا ہوتا

کس نرستاز ذہول و سہو و خطا | جز خداوند عالم الاشیا

کوئی بھی بھول چوک اور غلطی سے بچا ہوا نہیں۔ سوائے اس خدا کے جو ہر چیز کا علم رکھتا ہے

نظرے کُن ز روئے استقرا[1] | گر کسے رستہ است بازنما

تو استقرا کی رُو سے غور کر۔ اگر کوئی ان باتوں سے بچا ہے تو تو ہمیں بتا دے

[1] استقراء: چند افراد پر تجربہ کر کے سب لوگوں پر وہی قاعدہ نافذ کرنا

| | |
|---|---|
| ورنہ باز آ زِ شورش و انکار | جیفۂ کذب را مخور زنہار |

ورنہ فساد اور انکار سے باز آ۔ اور جھوٹ کی سڑی ہوئی لاش کو ہرگز نہ کھا

| | |
|---|---|
| آخرت با خدا فتد سروکار | خود نگہ کن بترس زاں دادار |

آخرکار تجھے خدا سے ہی کام پڑے گا۔ تو آپ ہی سوچ لے اور اس عادل سے ڈر

| | |
|---|---|
| در خرابات او فتادہ دلے | خود بخود چوں بروں شود ز گلے |

جو دل شراب خانہ میں پڑا ہوا ہے وہ دلدل میں سے آپ ہی کیوں کر نکل سکتا ہے

| | |
|---|---|
| رو بہ باطل نہادۂ باز آ | دل بہ بد روئے دادۂ باز آ |

تو نے باطل کی طرف توجہ کر رکھی ہے باز آ جا ایک بدصورت پر عاشق ہو گیا ہے تو باز آ جا

| | |
|---|---|
| در مزابل فتادۂ باز آ | ایں کجا ایستادۂ باز آ |

تو نجاست کی کوڑیوں پر پڑا ہوا ہے باز آ کہاں کھڑا ہے باز آ

| | |
|---|---|
| آخر اے لاف زن ز عقل و خرد | ہوش کن پا منہ بروں از حد |

اے عقل و خرد کی لاف و گزاف مارنے والے ہوش میں آ۔ اور حد سے پاؤں باہر نہ رکھ

| | |
|---|---|
| دم زدن در خیال ہائے محال | ہست شوریدہ مشربی و ضلال |

ناممکن باتوں کا دعویٰ کرنا بد اطواری اور گمراہی ہے

| | |
|---|---|
| ہر کہ رخت افگند بہ ویرانہ | مے نماید بتر ز دیوانہ |

جو شخص ویرانوں میں اپنا ٹھکانا بناتا ہے وہ پاگلوں سے بھی بدتر ہے

| | |
|---|---|
| چوں چنیں سر زنی ز راہ صواب | چہ ندانی کہ آخر است حساب |

راہ راست سے اس طرح کیوں انکار کرتا ہے کیا نہیں جانتا کہ آخر حساب دینا پڑے گا

| | |
|---|---|
| پائے تو لنگ منزلِ تو دراز | در سمتِ چوں بسی ازیں تنگ و تاز |

تیرا پیر لنگڑا اور منزل دُور ہے مجھے ڈر ہے کہ اس حالت میں تو منزل پر کیونکر پہنچے گا

| | |
|---|---|
| خود چنیں است فطرتِ انساں | کہ چو بیند کہ مشکل است گراں |

آدمی کی اپنی فطرت بھی یہی ہے کہ جب مشکل کو سخت دیکھتا ہے

| | |
|---|---|
| اوّل از زور و تاب و طاقتِ خویش | می کند سعی و جہد بیش از بیش |

تو پہلے اپنے ہی زور قوت اور طاقت کے ساتھ زیادہ سے زیادہ محنت اور کوشش کرتا ہے

| | |
|---|---|
| تا گرہ کارِ بستہ بکشاید! | زیرِ بارِ سپاسِ کس ناید |

تا کہ رکا ہوا کام چل نکلے اور وہ کسی کا مرہونِ احسان نہ ہو

| | |
|---|---|
| چوں ببیند کہ کار رفت از دست | رسنِ اختیار رفت از دست |

لیکن جب دیکھتا ہے کہ کام اس کی طاقت سے باہر ہے اور اختیار کی رسی اس کے ہاتھ سے نکل گئی ہے

| | |
|---|---|
| رو نہد سوئے کوچۂ یاراں | مدد سے جوید از مددگاراں |

تو اپنے دوستوں کی گلی کا رُخ کرتا ہے اور مددگاروں سے مدد مانگتا ہے

| | |
|---|---|
| زور دستِ برادراں جوید | نزدِ ہر کارداں ہمے پوید |

اپنے بھائیوں کے ہاتھوں کا زور تلاش کرتا ہے اور ہر واقف کار کے پاس دوڑ کر جاتا ہے

| | |
|---|---|
| چوں بماند ز ہر طرف ناچار! | نالد آخر بدرگہِ دادار |

پھر جب ہر طرف سے لاچار ہو جاتا ہے۔ تو آخر میں خدا کے حضور روتا ہے

| | |
|---|---|
| نعرہ ہائے زند بحضرتِ پاک | واز تضرع جبیں نہد بر خاک |

اس پاک درگاہ کے سامنے چیخیں مارتا ہے اور عاجزی سے ماتھے کو خاک پر رکھتا ہے

در خود بندد و بگرید زار ‌‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ | کاے کشایندۂ رہِ دشوار

اپنا دروازہ بند کرکے رو رو کر عرض کرتا ہے کہ اے مشکل کشا

گنہِ من بہ بخش و پردہ بپوش | تا نہ دشمن زند بشادی جوش

میرے گناہ بخش اور میری پردہ پوشی کر تا کہ دشمن خوشی سے باغ باغ نہ ہو

چوں چنیں فطرتِ بشر افتاد | زاں سہ گونہ صفت کہ کردم یاد

جب انسان کی فطرت ایسی ہے یعنی اس میں دونوں صفات موجود ہیں جن کا میں نے ذکر کیا ہے

آں حکیمش ز لطفِ بے پایاں | حسبِ فطرت بداد ہم ساماں

تو اس حکیم نے بھی بے حد مہربانی کے ساتھ اسے اس کی فطرت کے موافق سامان عطا کیے

از پئے جہدِ خویش عقلش داد | راہِ فکر و قیاس و خوض کشاد

جدّ و جہد کے لیے خدا نے اسے عقل بخشی۔ فکر، قیاس اور غور کا راستہ کھول دیا

واز پئے کار باہمی امداد | رحم در قلبِ یک دگر بنهاد

باہمی امداد کے لیے اس نے ایک دوسرے کے دل میں رحم رکھ دیا

از شعوب و قبائل و اقوام | کرد کارِ نظام و ربط تمام

برادریاں، قبیلے اور قومیں بنا کر اس نے ایک نظام قائم کیا اور تعلقات مکمل کر دیے

واز پئے حاجتِ فیوضِ خدا | کرد الہام را ز رحم عطا

اور خدائی فیضان کی ضرورت کے لیے اپنے رحم سے الہام مرحمت فرمایا

تا رسد کارِ آدمی بکمال | تا میسر شود ہمہ آمال

تا کہ آدمی کا کام اپنے کمال کو پہنچ جائے تا کہ ساری خواہشیں پوری ہو جائیں

| | |
|---|---|
| تا بحدِّ یقین رسد تعلیم | تا دو گونہ شود رہِ تفہیم |

تا کہ تعلیم یقین کی حد تک جا پہنچے اور عقل و سمجھ کا راستہ ڈبل ہو جائے

| | |
|---|---|
| زاں دو گونہ مناہجِ تلقین | مے کشاید رہِ حصولِ یقین |

تلقین کے ان دو راستوں سے یقین حاصل کرنے کا رستہ کھل جاتا ہے

| | |
|---|---|
| ہر طبیعت بحسبِ فہم و خیال | مے بر آید بداں زِ چاہِ ضلال |

ہر طبیعت اپنی سمجھ اور خیال کے مطابق ان وسائل کے ذریعہ گمراہی کے کوئیں سے باہر نکل آتی ہے

| | |
|---|---|
| غرض آں میل فطرتی کہ خدا | کرد در فطرتِ بشر پیدا ق |

غرض یہ کہ وہ قدرتی میلان جو خدا تعالی نے انسان کی فطرت میں پیدا کیا ہے

| | |
|---|---|
| آں ہمے خواست وحیِ ربانی | نظرے کُن بغور تا دانی! |

وہ بھی خدائی الہام کا طلب گار تھا غور سے دیکھ تا کہ تو حقیقت کو سمجھے

| | |
|---|---|
| فطرتت چوں فتادہ است چناں | چوں کشی سر ز فطرت اے ناداں |

جب تیری فطرت ہی ایسی طرح واقع ہوئی ہے پھر اے ناداں اس فطرت سے کیوں روگردانی کرتا ہے

| | |
|---|---|
| اقتضائے طبیعتِ انساں | کہ نہاد ست ایزدِ منّاں |

انسانی طبیعت کا تقاضا جو اس محسن خدا نے اس میں ودیعت کیا ہے

| | |
|---|---|
| گہ بشر را کشد بسوئے قیاس | تا نہد کار را بر عقل اساس |

کبھی بشر کو قیاس کی طرف کھینچتا ہے تا کہ اپنے کام کی بنیاد عقل پر رکھے

| | |
|---|---|
| گاہ دیگر کشد بہ منقولات | تا بیارامد از بیانِ ثقات |

پھر دوسرے وقت وہی تقاضا اسے روایات کی طرف لاتا ہے تا کہ معتبر انسانوں کے بیان سے تسلی پکڑے

زانکہ آرامِ قلب و اطمینان ۔۔۔ جز باخبارِ صادقاں نتواں

کیونکہ سکونِ دل اور اطمینانِ قلب راست بازوں کی ہدایتوں کے سوا پیدا نہیں ہو سکتا

نیز چوں واجب است در تعلیم ۔۔۔ کہ بقدرِ خرد بود تفہیم

نیز چونکہ تعلیم کے لیے یہی ضروری ہے کہ شاگرد کی عقل کے مطابق سمجھایا جائے

لاجرم رہ کشادہ اند دو تا ۔۔۔ تا رسد ہر طبیعتے بخدا

اس لئے دو راستے کھول دیئے گئے ہیں۔ تاکہ ہر طبیعت کا انسان خدا تک پہنچ سکے

تا ذکی و غبی و اشرف و دُوں ۔۔۔ رہ بیابند سوئے آں بے چوں

تاکہ ذہین اور غبی شریف اور رذیل اس بے مثل خدا کی طرف راہ پائیں

دیگر ایں است نیز ہم برہاں ۔۔۔ بر ضروریاتِ وحیِ آں رحماں

ایک اور دلیل بھی اس رحمان کی وحی کی ضرورت پر یہ ہے

کہ چنیں شہرتِ خدائے یگاں ۔۔۔ ہرگز از جہدِ عقل ہا نتواں

کہ خدائے واحد کی اس قدر شہرت صرف عقلوں کی کوشش سے نہیں ہو سکتی تھی

گر نہ گفتے خدا انا الموجود ۔۔۔ چوں فتادے جہاں بزَش بسجود

اگر خدا خود ہی نہ کہتا کہ میں موجود ہوں تو سارا جہاں اس کے سامنے سربسجدہ کیوں ہوتا

ایں ہمہ شورِ ہستیِ آں یار ۔۔۔ کہ ازو عالمے ست عاشقِ زار

اس یار کی ہستی کے متعلق اس شور سے معلوم ہوتا ہے کہ سارا عالم اس کا عاشقِ زار ہے

خود فگندست ایں خدائے جہاں ۔۔۔ نہ بشر کرد بر سرش احساں

یہ شور بھی رب العالمین نے خود ہی ڈالا ہے نہ کہ آدمی نے اس پر احسان کیا ہے

اے دریغ ایں چہ آدمی زادند ‏ ‏ ‏ کز خدا در خودی بیفتادند

افسوس یہ کیسے انسان ہیں جو خدا کو چھوڑ کر خودی میں پڑ گئے

عقل چوں شد چو فیضِ وحی نبود ‏ ‏ ‏ دیدہ را ز آفتاب ہست وجود

جب وحی کا فیضان ہی نہ تھا تو عقل کہاں سے آ گئی آنکھ کا وجود تو آفتاب کی وجہ سے ہے

اور اگر نورِ خود نہ بخشیدے ‏ ‏ ‏ چشمِ ما خود بخود چساں دیدے

اگر سورج اپنا نور نہ دیتا تو ہماری آنکھ خود بخود کس طرح دیکھ سکتی

بلبل از فیضِ گُل سخن آموخت ‏ ‏ ‏ منکر از وے بداں کہ چشم بدوخت

گُل کے فیضان سے بلبل نے بات کرنا سیکھی وہی شخص اس بات سے منکر ہو سکتا ہے جو اپنی آنکھیں بند کر لے

ہمہ عالم گواہِ آلائش ‏ ‏ ‏ ابلہ منکر ز وحی و الفائش

سارا جہان خدا کی نعمتوں کا گواہ ہے۔ لیکن بے وقوف خدا کی وحی اور الفا کا منکر ہے

مہرِ پاکاں بجانِ خود بنشاں ‏ ‏ ‏ تا شوی جانِ من ہم از پاکاں

اپنے دل میں پاک لوگوں کی محبت بٹھا تاکہ اے جانِ من تو بھی پاکوں میں داخل ہو جائے

ایں خرد جملہ خلق مے دارند ‏ ‏ ‏ ناز کم کن کہ چوں تو بسیار اند

یہ عقل تو ساری مخلوقات کے پاس ہے اس پر ناز نہ کر کیونکہ تیرے جیسے بہت ہیں

چارۂ ما بغیرِ یار کجا ‏ ‏ ‏ ما کجائیم و عقلِ زار کجا

یار کے سوا ہمارا علاج اور کہاں ہے ہماری ہستی کیا اور ہماری کمزور عقل ہی کیا

زہرِ فرقت چشی و ناکامی ‏ ‏ ‏ باز منکر ز وحی و الہامی

تو جدائی کا زہر چکھ رہا ہے اور نامراد ہے اس پر بھی وحی و الہام سے منکر ہے

| | |
|---|---|
| جانِ تو بر لب از نخوردنِ آب | باز از آبِ زندگی رو تاب |

پانی نہ پینے کی وجہ سے تو جاں بلب ہے۔ پھر بھی آبِ حیات سے منہ پھیر رکھا ہے

| | |
|---|---|
| کورِ مشتی وکیں بدیدہ وراں | دہ چہ داری شقاوت و خسراں |

خود تو اندھا ہے اور آنکھوں والوں سے دشمنی رکھتا ہے تیری بدبختی اور نقصان پر افسوس ہے

| | |
|---|---|
| داروئے دردِ دل نہ فطنتِ ماست | آں بہ دارالشفائے وحی خداست |

درد دل کی دوا ہماری عقل نہیں ہے وہ دوا تو وحی الٰہی کے شفا خانہ میں ہے

| | |
|---|---|
| نشود عینِ زر تصورِ زر | زرِ ہماں است کو فتد بہ نظر |

سونے کا تصور سونا نہیں ہوا کرتا بلکہ سونا وہی ہے جو نظر آ جائے

| | |
|---|---|
| ہست بر عقل منتِ الہام | کہ از و پخت ہر تصورِ خام |

عقل پر الہام کا یہ احسان ہے کہ اس کی وجہ سے ہر ناقص تصور پختہ ہو گیا

| | |
|---|---|
| آں گماں برد و ایں نمود فراز | آں نہاں گفت و ایں کشود آں راز |

اس نے تو گمان کیا اور اس نے کھلم کھلا ظاہر کر دیا اس نے خفیہ کہا اور اس نے راز کو ظاہر کر دیا

| | |
|---|---|
| آں ز دو بخت ایں بکف بسپرد | آں طمع داد و ایں بجا آورد |

اس نے گرا دیا اور اس نے ہاتھ میں دیا اس نے صرف لالچ دیا اور اس نے پورا کر دیا

| | |
|---|---|
| آنکہ بشکست سر بُتِ دلِ ما | ہست وحیِ خدائے بے ہمتا |

وہ چیز جس نے ہمارے دل کے سر بت کو توڑ دیا وہ خدائے لاثانی کی وحی ہی تو ہے

| | |
|---|---|
| آنکہ ما را زُرخِ نگار نمود ! | ہست الہامِ آں خدائے ودود |

وہ جس نے ہمیں معشوق کا چہرہ دکھا دیا وہ خدائے مہربان کا الہام ہی تو ہے

آنکہ داد از یقینِ دل جامے | ہست گفتارِ آں دلآرامے

وہ جس نے دلِ یقین کا جام ہمیں دیا وہ اس محبوب کی گفتار ہی تو ہے

وصلِ دلدار و مستی از جامش | ہمہ حاصل شدہ ز الہامش

دلبر کا وصل اور اس کے جامِ شراب کا نشہ سب اس کے الہام سے حاصل ہوئے

وصلِ آں یار اصلِ ہر کامیست | وانکہ زیں اصل غافل آں خامیست

ہر مقصد کا اصل اس یار کا وصل ہے اور جو اس اصل سے غافل ہے وہ کچا ہے

بے عطیّاتِ او ہمہ بے زاد | بے عنایاتِ او ہمہ برباد

اس کی نعمتوں کے سوا ہم سب تہی دست ہیں اور اس کی عنایتوں کے بغیر ہم سب برباد ہیں

(براہین احمدیہ حصہ چہارم صفحہ ۳۰۸ تا ۳۱۸
مطبوعہ ۱۸۸۴ء)

---

ناتواناں را کجا تاب و تواں | تا نشاں یابند خود زاں بے نشاں

کمزوروں میں یہ طاقت کب ہے کہ وہ خود ہی اس بے نشان وجود کا پتہ لگالیں

عقلِ کوراں رہنما جوید براہ | رہبری از دانشِ کوراں مخواہ

اندھوں کی عقل تو خود ہی رستہ چلنے کے لیے رہنما ڈھونڈتی ہے تو اندھوں کی عقل سے رہبری طلب نہ کر

عقلِ ما از بہرِ زاری و بکاست | دفعِ آثارِ جہالت از خداست

ہماری عقل تو صرف رونے دھونے کے لیے ہے اور جہالت کے دُکھ کا دفعیہ خدا کی طرف سے ہے

عقلِ طفل است اینکہ گرید زار زار | شیر جز مادر نیابد زینہار

بچے کی عقل تو صرف یہ ہے کہ زار زار روئے۔ مگر دُودھ تو سوائے ماں کے ہرگز نہیں مل سکتا

عشق است کہ برخاکِ مذلت غلطاند | عشق است کہ بر آتشِ سوزاں بنشاند

عشق ہی ہے جو ذلت کی خاک پر آدمی کو تڑپاتا ہے۔ عشق ہی ہے جو جلتی ہوئی آگ پر اسے بٹھاتا ہے

کس بہرِ کسے سر ندہد جاں نفشاند | عشق است کہ ایں کار بصد صدق کناند

کوئی کسی کے لیے سر نہیں دیتا نہ جان قربان کرتا ہے۔ عشق ہی ہے کہ یہ کام پوری وفاداری سے کراتا ہے

(براہین احمدیہ حصہ چہارم حاشیہ صفحہ ۲۵۱
مطبوعہ ۱۸۸۴ء)

ہیچ محبوبے نماند ہمچو یارِ دلبرم | مہر و مہ را نیست قدرے در دیارِ دلبرم

میرے دلبر کو کوئی محبوب نہیں پہنچتا میرے معشوق کے شہر میں سورج اور چاند کی کوئی قدر نہیں

آں کجا روئے کہ دارد ہمچو رویش آب و تاب | واں کجا باغے کہ مے دارد بہارِ دلبرم

ایسا چہرہ کہاں ہے جو اس کے منہ کی مانند آب و تاب رکھتا ہو اور ایسا باغ کہاں ہے جو میرے دلبر کی سی بہار رکھتا ہو

(براہین احمدیہ حصہ چہارم حاشیہ در حاشیہ صفحہ ۵۰۲
مطبوعہ ۱۸۸۴ء)

چشم و گوش و دیدہ بند اے حق گزیں | یاد کن فرمانِ قُل للمؤمنین

اے حق پرست۔ آنکھ اور کان بند کرلے اور قل للمؤمنین کا خدائی حکم یاد کر

خاطرِ خود زیں و آں یکسر برآر | تا شود در خاطرت حق آشکار

اپنا دل اِدھر اُدھر کی چیزوں سے بالکل ہٹالے "تاکہ تیرے دل پر حق ظاہر ہوجائے

زیرِ پا کن دلبراں ایں جہاں | تا نماید چہرہ آں محبوبِ جاں

اس جہان کے معشوقوں کو لات مار تاکہ تیری جان کا محبوب تجھے اپنا منہ دکھلائے

کاملاں حيّ اند ہم زیرِ زمین | تو بگوری باحیاتِ ایں چنیں

کامل لوگ تو زمین کے نیچے بھی زندہ ہیں اور تو اس زندگی کے باوجود قبر میں پڑا ہے

سالہا باید کہ خونِ دل خوری | تا بکوئے دلستانے رہ بری

بیست سال درکار ہیں کہ تو خونِ دل کھاتا رہے تب جا کر کہیں اس معشوق تک پہنچے گا

کے بآسانی رہے بکشایدت | صد جنوں باید کہ تا ہوش آیدت

آسانی سے راستہ کہاں کھل سکتا ہے۔ سینکڑوں دیوانگیاں چاہئیں تا کہ تجھے ہوش آئے

(براہین احمدیہ حصہ چہارم حاشیہ در حاشیہ صفحہ ۵۰۶)
مطبوعہ ۱۸۸۴ء

---

ہمیں مرگست کز یاراں بپوشد روئے یاراں را | بیکدم مے کند وقتِ خزاں فصلِ بہاراں را

یہ موت ہی تو ہے جو دوستوں سے دوستوں کا منہ چھپا دیتی ہے اور فصل بہار کو یکدم خزاں میں تبدیل کر دیتی ہے

(براہین احمدیہ حصہ چہارم حاشیہ در حاشیہ صفحہ ۵۱۱)

---

ہست فرقانِ مبارک از خدا طیّب شجر | نونہال و نیک بود و سایہ دار و پُر ثمر

قرآن پاک خدا کی طرف سے ایک پاکیزہ درخت ہے جو نونہال اور نیک اصل والا اور سایہ دار پھلوں سے لدا ہوا ہے

میوہ گر خواہی بیا زیر درختِ میوہ دار | گر خرد مندی مجنباں بید را بہر ثمر

اگر تو میوہ چاہتا ہے تو میوہ دار درخت کے نیچے آ اگر عقلمند ہے تو بید کے درخت کو پھلوں کے لئے نہ ہلا

ور نیاید باورت در وصفِ فرقانِ مجید | حسنِ آں شاہد بپرس از شاہداں یا خود نگر

اگر تجھے قرآن مجید کی خوبیوں پر یقین نہیں ہے تو اس محبوب کا حسن دیکھنے والوں سے پوچھ یا خود تحقیق کر

وآنکہ او نامد پئے تحقیق دین و قبلہ است / آدمی ہرگز نباشد ہست او بدتر ز خر

لیکن جو شخص تحقیق کے لیے نہیں آیا اور دشمنی میں لگا ہوا ہے وہ ہرگز آدمی نہیں بلکہ گدھے سے بھی بدتر ہے

(براہین احمدیہ حصہ چہارم حاشیہ در حاشیہ صفحہ ۵۱۳
مطبوعہ ۱۸۸۴ء)

---

اے خالقِ ارض و سما بر من درِ رحمت کشا / دانی تو آں دردِ مرا کز دیگراں پنہاں کنم

اے خالقِ ارض و سما مجھ پر درِ رحمت کھول تو میرے اس درد کو جانتا ہے جسے میں اوروں سے چھپاتا ہوں

از بس لطیفی دلبرا در ہر رگ و تارم در آ / تا چوں بخود یابم ترا دل خوشتر از بستاں کنم

اے دلبر تو بہت لطیف ہے میرے ہر رگ و ریشہ میں داخل ہو جا تاکہ جب تجھے اپنے اندر پاؤں تو اپنا دل باغ سے بھی زیادہ خوشتر کر لوں

ور سرکشی اے پاک جاں بر کنم در ہجرِ تو / زانساں ہمے گریم کہ تا عالمے گریاں کنم

اور اے پاک صفات اگر تو انکار کرے تو تیرے فراق میں جان دے دوں گا اور اتنا روؤں گا کہ ایک عالم کو رُلا دوں گا

خواہی بقہرم کن جدا خواہی بلطفم رہ نما / خواہی بکش یا کن رہا کے ترکِ آں داماں کنم

خواہ تو مجھے ناراض ہو کر جدا کر دے خواہ لطف فرما کر اپنا چہرہ دکھلا دے خواہ مار یا چھوڑ میں تیرے دامن کو نہیں چھوڑ سکتا

(براہین احمدیہ حصہ چہارم حاشیہ در حاشیہ صفحہ ۵۱۴
مطبوعہ ۱۸۸۴ء)

---

اے خدا اے چارۂ آزارِ ما / اے علاجِ گریہ ہائے زارِ ما

اے خدا۔ اے ہمارے دکھوں کی دوا۔ اور اے ہماری گریہ و زاری کا علاج

اے تو مرہم بخشِ جانِ ریشِ ما / اے تو دلدارِ دلِ غمگینِ ما

تو ہماری زخمی جان پر مرہم رکھنے والا ہے۔ اور تو ہمارے غمزدہ دل کی دلداری کرنے والا ہے

از کرم بر داشتی ہر بارِ ما | دادۂ تو ہر بار و بر اشجارِ ما

تو نے اپنی مہربانی سے ہمارے سب بوجھ اٹھا لیے ہیں اور ہمارے درختوں پر میوہ اور پھل تیرے فضل سے ہے

حافظ و ستاری از جود و کرم | بیکساں را یاری از لطفِ اتم

تو ہی مہربانی اور عنایت سے ہمارا محافظ اور پردہ پوش ہے اور کمال مہربانی سے بے کسوں کا ہمدرد ہے

بندۂ درماندہ باشند دلِ طپاں | ناگہاں درماں برآری از میاں

جب بندہ مغموم اور درماندہ ہو جاتا ہے تو تو وہیں سے اس کا علاج پیدا کر دیتا ہے

عاجزے را ظلمتے گیرد براہ | ناگہاں آری برو صد مہر و ماہ

جب کسی عاجز کو رستے میں اندھیرا گھیر لیتا ہے تو تو یکدم اس کے لیے سینکڑوں سورج اور چاند پیدا کر دیتا ہے

حسن و خلق و دلبری بر تو تمام | صحبتے بعد از لقائے تو حرام

حسن و اخلاق اور دلبری تجھ پر ختم ہیں تیری ملاقات کے بعد پھر کسی سے تعلق رکھنا حرام ہے

آں خردمند یکہ او دیوانہ ات | شمعِ بزم است آنکہ او پروانہ ات

وہ عقلمند ہے جو ترا دیوانہ ہے اور وہ شمعِ بزم ہے جو تیرا پروانہ ہے

ہر کہ عشقت در دل و جانش فتد | ناگہاں جانے در ایمانش فتد

ہر وہ شخص جس کے جان و دل میں تیرا عشق داخل ہو جائے تو اس کے ایمان میں فوراً جان پڑ جاتی ہے

عشقِ تو گردد عیاں بر روئے او | بوئے تو آید ز بام و کوئے او

تیرا عشق اس کے چہرہ پر ظاہر ہو جاتا ہے اور اس کے در و دیوار سے تیری خوشبو آتی ہے

صد ہزاراں نعمتے بخشی ز جود | مہر و مہ را پیشش آری در سجود

تو اس کو اپنے کرم سے لاکھوں نعمتیں بخشتا ہے سورج اور چاند کو اس کے سامنے سجدہ کرواتا ہے

آں شہِ عالم کہ نامش مصطفٰے ‏ ‏ ‏ سیدِ عشاقِ حق شمس الضحٰے

وہ جہاں کا بادشاہ جس کا نام مصطفٰے ہے جو عشاقِ حق کا سردار اور شمس الضحٰی ہے

آنکہ ہر نورے طفیلِ نورِ اوست ‏ ‏ ‏ آنکہ منظورِ خدا منظورِ اوست

وہ ہے کہ ہر نور اسی کے طفیل سے ہے اور وہ وہ ہے کہ جس کا منظور کردہ خدا کا منظور کردہ ہے

آنکہ بہرِ زندگی آبِ رواں ‏ ‏ ‏ در معارف ہمچو بحرِ بیکراں

اس کا وجود زندگی کے لیے آبِ رواں ہے اور حقائق اور معارف کا ایک ناپیدا کنار سمندر ہے

آنکہ بر صدق و کمالش در جہاں ‏ ‏ ‏ صد دلیل و حجتِ روشن عیاں

وہ کہ جس کی سچائی اور کمال پر دنیا میں سیکڑوں دلیلیں اور روشن براہین ظاہر ہیں

آنکہ انوارِ خدا بر روئے او ‏ ‏ ‏ مظہرِ کارِ خدائی کوئے او

وہ جس کے منہ پر خدائی انوار برستے ہیں اور جس کا کوچہ نشاناتِ الٰہی کا مظہر ہے

آنکہ جملہ انبیاء و راستاں ‏ ‏ ‏ خادمانش ہمچو خاکِ آستاں

وہ کہ تمام نبی اور راست باز خاکِ در کی طرح اس کے خادم ہیں

آنکہ مہرش مے رساند تا سما ‏ ‏ ‏ مے کند چوں ماہِ تاباں در صفا

وہ کہ جس کی محبت آدمی کو آسمان تک پہنچاتی ہے اور صفائی میں چمکتے ہوئے چاند کی طرح بنا دیتی ہے

مے دہد فرعونیاں را ہر زماں ‏ ‏ ‏ چوں عصائے موسٰی صد نشاں

وہ نبی فرعونی لوگوں کو ہر وقت دکھاتا ہے موسٰی کے عصا کی طرح سینکڑوں نشانات

آں نبی در چشمِ ایں کوراں نزار ‏ ‏ ‏ ہست یک شخصے پلید و بد شعار

یہ نبی ان کمبخت اندھوں کی نظر میں ایک بدصورت بدصفت اور کمینہ پرور شخص ہے

شہوت آید از سگ ناچیز و پست — مے نہی نام ہلاں شہوت پرست

اے حقیر اور ذلیل کتے شرم کر۔ تو پہلوانوں کا نام شہوت پرست رکھتا ہے

ایں نشانِ شہوتی ہست اے لئیم — کو ز نقش رخشاں بود نورِ قدیم

اے کمبخت کیا یہ ایک شہوت پرست کی علامت ہے کہ اس کے چہرے سے نورِ ازلی چمکتا ہو

در شبے پیدا شود روشن کند — در خزاں آید دل افروزش کند

رات کے وقت آئے اور اسے دن بنا دے خزاں کے موسم میں آئے اور اسے بہار بنا دے

مظہرِ انوارِ آں بے چوں بود! — در خرد از ہر بشر افزوں بود

اس بے مثل خدا کے انوار کا مظہر ہو۔ عقل میں ہر انسان سے زیادہ ہو

اتباعش آں دہد دل را کشاد — کش نہ بیند کس بصد سالہ جہاد

اس کی پیروی دل کو اس قدر انشراح بخشے کہ کوئی سو سال جہاد کر کے بھی نہ پائے

اتباعش دل فروزد جاں دہد — جلوہ از طاقتِ یزداں دہد

اس کی اتباع دل کو روشن کر دے اور نئی جان بخشے۔ اور خدائی طاقتوں کی تجلی دکھائے

اتباعش سینہ نورانی کند — باخبر از یارِ پنہانی کند

اس کی پیروی سینہ کو نورانی کرے۔ اور اس مخفی دوست سے باخبر بنائے

منطقِ او از معارف پُر بود — ہر بیانِ او سراسر دُر بود

اس کا کلام حقائق و معارف سے بھرا ہوا ہو اور اس کا ہر بیان بالکل موتی ہو

از کمالِ حکمت و تکمیلِ دیں — پا نہد بر اولین و آخریں

اپنی حکمت کے کمال اور شریعت کی تکمیل کی وجہ سے اگلوں اور پچھلوں کا سردار ہو

| | |
|---|---|
| از کمالِ صورت و حسنِ اتم | جملہ خوباں را کند زیرِ قدم |

حسن و خوبی میں کامل ہونے کی وجہ سے تمام معشوقوں کی جگہ اس کے قدموں میں ہو

| | |
|---|---|
| تا لبعش چوں انبیاء گردد زِ نور | نورش اُفتد بر ہمہ نزدیک و دُور |

اس کا پیر و نورانیت کی وجہ سے انبیاء کی طرح ہو جائے اس کی روشنی دور و نزدیک سب پر پڑے

| | |
|---|---|
| شیرِ حق پُر ہیبت از ربِّ جلیل | دشمناں پیشش چو روباہِ ذلیل |

خدا تعالیٰ کی طرف سے سچائی کا پر ہیبت شیر ہو۔ دشمن اس کے سامنے ذلیل لومڑی کی طرح ہوں

| | |
|---|---|
| ایں چنیں شیرے بود شہوت پرست | ہوش کن اے روبہے ناچیز و پست |

کیا ایسا شیر شہوت پرست ہوا کرتا ہے۔ اے ذلیل و حقیر لومڑی ہوش میں آ

| | |
|---|---|
| چیستی اے کورکِ فطرت تباہ | طعنہ بر خوباں بدیں روئے سیاہ |

اے ذلیل بد فطرت اندھے تو کیا ہے؟ اس کالے منہ کے ساتھ حسینوں پر طعنہ زنی کرتا ہے

| | |
|---|---|
| شہوتِ شاں از سرِ آزادی است | نے اسیرانِ چو تو آں قوم مست |

ان عاشقانِ الٰہی کی شہوت آزادی کی بنا پر ہے۔ تیری طرح شہوت کے قیدی نہیں ہیں

| | |
|---|---|
| خود نگر کیں آں یکے زندانی است | واں دگر دارو غۂ سلطانی است |

تو آپ غور کرے کہ ایک شخص تو قیدی ہے اور دوسرا شخص شاہی داروغۂ جیل ہے

| | |
|---|---|
| گرچہ در یکجاست ہر دو را قرار | لیک فرقے ہست دوری آشکار |

اگرچہ ان دونوں کی رہائش ایک ہی جگہ ہے۔ لیکن دونوں کا فرق ظاہر ہے

| | |
|---|---|
| کارِ پاکاں بر بداں کردن قیاس | کارِ ناپاکاں بود اے بد حواس |

پاکوں کی باتوں کا بدوں پر قیاس کرنا۔ اے بد حواس یہ ناپاکوں کا کام ہے

| | | |
|---|---|---|
| کامل آں باشد کہ با فرزند و زن | ق | با عیال و جملہ مشغولیِ تن! |

کامل وہ ہوتا ہے جو باوجود بیوی بچوں کے اور باوجود جائیلی اور جسمانی مشاغل کے

| | |
|---|---|
| با تجارت با ہمہ بیع و شرا | یک زماں غافل نہ گردد از خدا |

اور باوجود تجارت اور خرید و فروخت کے کسی وقت بھی خدا سے غافل نہیں ہوتا

| | |
|---|---|
| ایں نشانِ قوتِ مردانہ است | کاملاں را ایں ہمیں پیمانہ است |

یہ ہے مردوں والی طاقت کا نشان۔ کاملوں کے لیے بس یہی معیار ہے

| | |
|---|---|
| سوختہ جانے زِ عشقِ دلبرے | کے فراموشش کند با دیگرے |

جس کی جان دلبر کے عشق میں جلی ہوئی ہو وہ اس کو بھول کر دوسرے کی طرف کب توجہ کر سکتا ہے

| | |
|---|---|
| او نظر دارد بغیر و دل بہ یار! | دست در کار و خیال اندر نگار |

وہ بظاہر غیر کی طرف نظر رکھتا ہے لیکن دل یار کی طرف ہوتا ہے ہاتھ کام میں ہوتا ہے لیکن خیال محبوب کی طرف

| | |
|---|---|
| دل طپاں در فرقتِ محبوبِ خویش | سینہ از ہجرانِ یارے ریش ریش! |

اپنے محبوب کی فرقت میں اس کا دل تڑپتا ہے۔ اور یار کے ہجر میں سینہ زخمی رہتا ہے

| | |
|---|---|
| او فتادہ دور از روئے کسے | دل دواں ہر لحظہ در کوئے کسے |

وہ محبوب کے چہرہ سے دور پڑا ہوا ہے۔ مگر ہر وقت دل محبوب کے کوچہ میں دوڑ رہا ہوتا ہے

| | |
|---|---|
| خم شدہ از غم چو ابروئے کسے | ہر زماں پیچاں چو گیسوئے کسے |

کسی کے ابرو کی طرح غم کے مارے خمیدہ ہو گیا ہے اور کسی کی زلفوں کی طرح ہر وقت پیچ و تاب میں ہے

| | |
|---|---|
| دلبرش در شد بجاں و مغز و پوست | راحتِ جانش بیادِ روئے اوست |

اس کا دلبر جان مغز اور پوست میں رچ گیا اس کے دل کی راحت اس کے مکھڑے کی یاد میں ہے

جاں شد او کے جاں فراموشش شود — ہر زماں آید ہم آغوشش شود

وہ اس کی جان بن گیا اور جان کب بھلائی جا سکتی ہے وہ ہر وقت آتا ہے اور اس سے بغل گیر ہوتا ہے

دیدہ چوں بر دلبرِ مست او فتد — ہر چہ غیرِ اوست از دست او فتد

دلبرِ مست پر جب نظر پڑتی ہے تو ہر چیز جو ہاتھ میں ہوتی ہے گر پڑتی ہے

غیر گو در بر بود دورست دُور — یارِ دُور افتادہ ہر دم در حضور

غیر اگر پہلو میں ہو پھر بھی دُور ہے۔ لیکن یار اگر دور بھی ہو تو ہر وقت پاس ہی ہے

کاروبارِ عاشقاں کارِ جُدا ست — برتر از فکر و قیاساتِ شما ست

عاشقوں کا کاروبار ہی جُدا ہے۔ اور تم لوگوں کے فکر و قیاس سے بالاتر ہے

قوم عیار است دل در دلبرے — چشمِ ظاہر بیں بدیوار و درے

یہ قوم بڑی ہشیار ہے ان کا دل تو دلبر میں ہوتا ہے اور ظاہری آنکھیں در و دیوار کی طرف

جاں خروشاں از پئے مہ پیکرے — بر زباں صد قصہ ہا از دیگرے

ان کی جان تو ایک حسین کے لیے تڑپتی ہے اور ان کی زبان پر اوروں کا ذکر ہوتا ہے

فانیاں را مانعے از یار نیست — بچہ و زن بر سرِ شاں بار نیست

فانی لوگوں کے لیے کوئی چیز بھی یار سے مانع نہیں۔ بیوی اور بچے ان کے سر پر بوجھ نہیں ہوتے

با دو صد زنجیر ہر دم پیشِ یار — خار با او گل گل اندر ہجرِ خار

سینکڑوں بیڑیوں کے باوجود ہر دم محبوب کے حضور میں رہتے ہیں اس کے ساتھ ان کو کانٹے پھول اور اس کے بغیر پھول کانٹے معلوم ہوتے ہیں

تو بیک خارے بر آری صد فغاں — عاشقاں خنداں پئے جاں فشاں

تو ایک کانٹے کی وجہ سے سینکڑوں چیخیں مارتا ہے اور عاشق اپنی جان قربان کر کے بھی ہنستے رہتے ہیں

عاشقاں در عظمتِ مولیٰ فنا　　غرقۂ دریائے توحید از وفا!

عاشق مولیٰ کی عظمت میں فنا ہیں۔ اور وفاداری کی وجہ سے دریائے توحید میں غرق ہیں

کین و مہرِ شاں ہمہ بہرِ خدا است　　قہرِ شاں گر ہست آں قہرِ خدا است

ان کی دشمنی اور دوستی سب خدا کے لیے ہے۔ اگر ان کو غصہ بھی آتا ہے تو وہ خدا ہی کا غصہ ہے

آنکہ در عشقِ احد محو و فنا ست　　ہر چہ زو آید ز ذاتِ کبریا ست

جو خدا کے عشق میں فانی اور محو ہے جو کچھ بھی اس سے ظاہر ہوتا ہے وہ ذاتِ کبریا ہی کی طرف سے ہے

فانی است و تیرِ او تیرِ حق است　　صیدِ او در اصل نخچیرِ حق است

وہ فانی ہے اور اس کا تیر خدا کا تیر ہے اور اس کا شکار در اصل خدا کا شکار ہے

آنچہ مے باشد خدا را از صفات　　خود دمد در فانیاں آں پاک ذات

اللہ تعالیٰ کی جو صفات ہیں وہ پاک ذات ان صفات کو فانی فی اللہ لوگوں میں خود پھونک دیتا ہے

خوئے حق گردد در ایشاں آشکار　　از جمال و از جلالِ کردگار

خدا کی صفات ان سے ظاہر ہونے لگتی ہیں خواہ وہ جمالی ہوں یا جلالی

لطفِ شاں لطفِ خدا ہم قہرِ شاں　　قہرِ حق گردد نہ ہمچوں دیگراں!

ان کا لطف خدا کا لطف ہے اور ان کا قہر خدا کا قہر ہو جاتا ہے دوسروں کی طرح ان کا معاملہ نہیں ہے

فانیاں ہستند از خود دور تر　　ہمچوں ملائک کارکن از داوگر!

یہ فانی لوگ اپنی خودی سے بالکل دور ہیں وہ فرشتوں کی طرح خدا کے منصف کارندے ہیں

گر فرشتہ قبضِ جانے مے کند　　یا کرم بر ناتوانے مے کند

اگر فرشتہ کسی کی جان نکالتا ہے۔ یا کسی کمزور پر مہربانی کرتا ہے

این ہمہ سختی و نرمی از خداست | او ز خواہشہائے نفسِ خود جداست

تو یہ سختی اور نرمی خدا ہی کی طرف سے ہوتی ہے۔ فرشتہ تو اپنی نفسانی خواہشوں سے بالکل الگ ہے

ہمچنیں مے داں مقامِ انبیاء | واصلان و فاصلان از ماسوا

انبیاء کے مقام کی بھی یہی مثال سمجھ ۔ وہ واصل باللہ ہیں اور اس کے غیر سے بے تعلق

فانی اند و آلۂ ربانی اند | نورِ حق در جامۂ انسانی اند!

وہ فنا فی اللہ ہیں اور خدا کا ہتھیار ہیں۔ انسانی جامہ میں خدا کا نور ہیں

سخت پنہاں در قبابِ حضرت اند | گم ز خود در رنگِ آبِ حضرت اند

بارگاہ الٰہی کے گنبد میں بالکل مخفی ہیں خودی سے الگ ہو کر خدائی رنگ و روپ میں زندگی بسر کرتے ہیں

اخترانِ آسمانِ رعب و فر | رفتہ از چشمِ خلائق دور تر

حسن اور دبدبہ کے آسمان کے ستارے ہیں اور لوگوں کی آنکھوں سے دور چلے گئے ہیں

کس ز قدرِ نورِ شاں آگاہ نیست | زانکہ ادنیٰ را بہ اعلیٰ راہ نیست

کوئی ان کے نور کی قدر سے باخبر نہیں ہے کیونکہ ادنےٰ کو اعلیٰ تک رسائی نہیں ملتی

کور کورانہ زند رائے دنی | چشمِ کورش بے خبر زاں روشنی

اندھا اندھے پن کی وجہ سے ذلیل رائے دیتا ہے کیونکہ اس کی نابینا آنکھیں اس روشنی سے ناآشنا ہیں

ہمچنیں تو اے عدوِ مصطفےٰ | مے نمائی کوریٔ خود را بما

اس طرح تو بھی اے مصطفےٰ کے دشمن اپنی نابینائی کو ہم پر ظاہر کرتا ہے

بر قمر عو عو کنی از سگ رگی! | نورِ مہ کمتر نہ گردد زیں سگی!

جیسا کہ کتے کی عادت ہوتی ہے تو چاند پر بھونکتا ہے مگر اس کتے پن سے چاند کا نور کم نہیں ہو سکتا

مصطفےٰ آئینۂ روئے خداست | منعکس دروے ہماں خوئے خداست

مصطفےٰ تو خدا کے چہرہ کا آئینہ ہیں۔ ان میں خدا تعالیٰ کی ہی تمام صفات منعکس ہیں

گر ندیدستی خدا اُو را ببیں | من رآنی قد رای الحق ایں یقیں

اگر تو نے خدا کو نہیں دیکھا تو انہیں دیکھ۔ یہ حدیث یقینی ہے کہ جس نے مجھے دیکھا اس نے حق کو دیکھا

آنکہ آویزد بہ مستانِ خُدا | خصمِ او گردد جنابِ کبریا

جو شخص خدا کے عاشقوں سے الجھتا ہے۔ تو جناب الٰہی خود اس کے دشمن ہو جاتے ہیں

دستِ حق تائیدِ ایں مستاں کند | چوں کسے با دستِ حق دستاں کند

خدا کا ہاتھ ان عاشقوں کی مدد کرتا ہے جب کوئی ان کے ساتھ مکر و فریب کرتا ہے

منزلِ شاں برتر از صد آسماں | بس نہاں اندر نہاں اندر نہاں

ان کا مقام سینکڑوں آسمانوں سے بھی بلند ہے اور وہ تو مخفی در مخفی در مخفی ہیں

پا فشردہ در وفائے دلبرے | وز سرِ عشقش بر خاک اُفتادہ سرے

اپنے دلبر کی وفاداری میں پاؤں توڑ کر بیٹھ گئے ہیں اور اس کے عشق میں ان کا سر خاک پہ پڑا ہے

جانِ خود را سوختہ بہرِ نگار | زندہ گشتہ بعد مرگِ صد ہزار

اس نگار کی خاطر انہوں نے اپنی جان کو جلا دیا۔ اور لاکھوں موتوں کے بعد زندہ ہوئے ہیں

صاحب چشم اندر آنجا بے تمیز | چشمِ کوراں خود نباشد ہیچ چیز

اس جگہ تو اہل نظر کو بھی تمیز نہیں رہتی۔ آنکھوں کے اندھوں کی وہاں بھلا کیا حقیقت ہے

روئے شاں آں آفتابے کاندر آں | چشمِ مرداں خیرہ ہم چوں شپّراں

ان کا چہرہ ایسا سورج ہے کہ اس کی روشنی میں مردوں کی آنکھیں بھی چمگادڑ کی طرح خیرہ ہو جاتی ہیں

تو خودی زن ولے تو چوں زناں ‌‌ | ‌‌ ناقص ابن ناقص ابن ناقصاں

تو خود آپ عورت ہے اور تیری والے بھی عورتوں جیسی ہے تو ناقص تیرا باپ ناقص تیرا دادا سب ناقص

خوب گر نزدِ تو زشت است و تباہ ‌‌ | ‌‌ پس چہ خوانم نامِ تو اے روبیاہ

اگر حسین تیرے نزدیک بدصورت اور خراب حال ہے تو اے روبیاہ بتا میں تیرا کیا نام رکھوں

کوریت صد پردہ ہا بر تو فگند ‌‌ | ‌‌ ویں تعصب ہائے تو بیخت بکند

تیری نابینائی نے تجھ پر سینکڑوں پردے ڈال رکھے ہیں اور تیرے تعصبوں نے تیری جڑ اکھیڑ دی ہے

اے بسا محبوبِ آں ربِ جلیل! ‌‌ | ‌‌ پیشِ تو از کورئی حقیر است و ذلیل

خدائے ذوالجلال کے بہت سے محبوب تیری نابینائی کی وجہ سے تیرے نزدیک ذلیل و حقیر ہیں

اے بسا کس خوردہ صد جامِ فنا ‌‌ | ‌‌ پیشِ ایں چشمت پُر از حرص و ہوا!

ایسے بہت سے لوگ ہیں جنہوں نے فنا کے سینکڑوں جام پیے ہیں تیری ان آنکھوں کو حرص اور ہوا ہی نظر آتے ہیں

گر نماندے از وجودِ تو نشاں ‌‌ | ‌‌ نیک بودے زیں حیاتِ چوں سگاں

اگر تیری ہستی کا نام و نشان مٹ جاتا تو اس کتوں والی زندگی سے اچھا ہوتا

زاغ گر زادے بجایت مادرت ‌‌ | ‌‌ نیک بود از فطرتِ بدگوہرت

تیری ماں اگر تیری بجائے کوا جنتی تو تیری بدگوہر فطرت کی نسبت اچھا تھا

زانکہ کذب و فسق و کفرت در سر است ‌‌ | ‌‌ واں نجاست خوریت زاں بدتر است

چونکہ جھوٹ فسق اور کفر تیرے دماغ میں ہے اور تیری یہ نجاست خوری اس کی نسبت زیادہ بری ہے

تو ہلاکی اے شقی سرمدی! ‌‌ | ‌‌ زانکہ از جانِ جہاں سرکش شدی

اے شقی ازلی تو ہلاک شدہ ہے۔ کیونکہ تو اس جانِ جہان سے سرکش ہو گیا ہے

اے سرِ انکار و شکے از شاہِ دیں | خادمان و چاکرانش را ببیں

اے وہ کہ تو دین کے بادشاہ سے انکار اور شک میں ہے اس کے خادموں اور نوکروں کو ہی دیکھ

کس ندیدہ از بزرگانت نشاں | نیست در دستِ تو بیش از داستاں

کسی نے بھی کوئی نشان تیرے بزرگوں سے نہیں دیکھا تیرے ہاتھ میں کہانیوں سے زیادہ اور کچھ نہیں

لیک گر خواہی بیا بنگر ز ما | صد نشان صدقِ شانِ مصطفٰے!

لیکن اگر تو چاہے۔ تو آ۔ ہم تجھے مصطفٰے کی شانِ صداقت کے سینکڑوں نشان دکھا دیں گے

ہاں بیا اے دیدہ بستہ از حسد | تا شعاعش پردۂ تو بر درد!

اے وہ جس نے حسد کے مارے آنکھیں بند کر لی ہیں آ تا کہ اس کی روشنی تیرے حجابوں کو پھاڑ ڈالے

صادقاں را نورِ حق تا بد مدام | کاذباں مُردند و شد ترکی تمام

سچوں کیلئے نورِ حق ہمیشہ چمکتا رہتا ہے جھوٹے مر گئے اور ان کی تُرکی تمام ہوئی

مصطفٰے مہرِ درخشانِ خدا است | بر عدوش لعنتِ ارض و سما است

مصطفٰے خدا تعالیٰ کا چمکتا ہوا آفتاب ہے اس کے دشمن پر زمین و آسمان کی لعنت ہے

ایں نشانِ لعنت آمد کایں خساں | ماندہ اندر ظلمتے چوں شپّراں!

لعنت کا یہی تو نشان ہے کہ یہ ذلیل لوگ چمگادڑوں کی طرح اندھیرے میں پڑے ہیں

نے دلِ صافی نہ عقلے راہ بیں | راندۂ درگاہِ ربّ العالمین!

نہ ان کا دل پاک ہے نہ ان کی عقل راستہ دیکھنے والی ہے وہ رب العالمین کی درگاہ سے مردود ہیں

جاں کنی صد کُن بکینِ مصطفٰے! | رہ نہ بینی جز بدینِ مصطفٰے!

مصطفٰے کی دشمنی میں سینکڑوں دفعہ بھی تیری نوبت جانکنی تک پہنچ جائے پھر بھی تو مصطفٰے کے دین کے سوا کسی راستہ پر نہ ہوگا

تا نہ نور احمد آید چارہ گر ! | کس نمے گیرد زِ تاریکی بدر !

جب تک احمد کا نور چارہ گر نہ ہو گا تب تک کوئی اندھیرے سے باہر نہیں نکل سکتا

از طفیلِ اوست نورِ ہر نبی ! | نامِ ہر مرسل بنامِ او جلی

ہر نبی کا نور اُسی کے طفیل سے ہے اور ہر رسول کا نام اس کے نام کی وجہ سے روشن ہے

آں کتابے ہمچو خور دادش خدا | کز رُخش روشن شد ایں ظلمت سرا

خدا نے اُسے سورج کی طرح کی ایسی کتاب عطا کی کہ اس کے روئے روشن سے یہ اندھیرا جہان چمک اٹھا

ہست فرقاں طیب و طاہر شجر | از نشانہا مے دہد ہر دم ثمر !

فرقان ایک پاک اور طیب درخت ہے اور ہر زمانہ میں نشانات کے پھل دیتا ہے

صد نشانِ راستی دروے پدید | نے چو دینِ تو بنایش بر شنید !

سچائی کے سینکڑوں نشان اس میں ظاہر ہیں تیرے دین کی طرح اس کی بنیاد شنید پر نہیں ہے

پُر ز اعجاز است آں عالی کلام | نورِ یزدانی درو رخشندہ تمام

وہ بزرگ کتاب معجزات سے بھری ہوئی ہے اس میں خدائی نور پورا پورا چمکتا ہے

از خدائی ہا نمودہ کارہا ! | بردریدہ پردۂ کفار را !

اس نے خدائی طاقتوں کے ساتھ کام کیا ہے اور کفار کے پردے پھاڑ کر دکھائے ہیں

آفتاب است و کند چوں آفتاب | گر نہ کوری بیا بنگر شتاب

وہ خود آفتاب ہے اور دوسروں کو بھی آفتاب کی طرح بنا دیتا ہے اگر تو اندھا نہیں ہے تو جلدی آ اور دیکھ

اے مزوّر گر بیائی سوئے ما ! | وز وفا رخت افگنی در کوئے ما

اے کذاب ! اگر تو ہماری طرف آئے اور وفاداری کے ساتھ ہمارے کوچہ میں ڈیرے ڈال دے

داد سرِ صدق وثبات وعزمِ خودی! — روزگارے درحضورِ ما بری!

اور سچائی استقلال اور دردِ دل کے ساتھ ہمارے پاس کچھ مدت تک ٹھہرے

عالمے بینی تو ربّانی نشاں! — سوئے رحماں خلق وعالم در کشاں

تو خدائی نشانوں کا ایک عالم دیکھے گا۔ جو دنیا جہان کو رحمان کی طرف کھینچتا ہوگا

گر خلافِ واقعہ گفتم سخن! — راضیم گر تو سرم بُرّی ز تن!

اگر میں نے خلاف واقعہ یہ بات کہی ہے تو میں راضی ہوں کہ تو میرا سر تن سے جدا کردے

راضیم گر خلق بر دارم کشند! — از سرِ کیں یا صد آزارم کشند!

میں اس پر بھی راضی ہوں کہ لوگ مجھے سولی پر چڑھادیں اور سینکڑوں دکھ دے کر غصہ سے مجھے مار ڈالیں

راضیم گر باشدم ایں کیفرے — خوں رواں بر خاک اُفتادہ سرے

میں راضی ہوں اگر مجھے یہ سزا ملے کہ خاک پر میرا خون بہتا ہوا سر پڑا ہو

راضیم گر مال وجان وتن رود — وآنچہ از قسمِ بلا بر من رود!

میں راضی ہوں اگر میرے جان ومال اور جسم تباہ ہوجائیں اور ہر طرح طرح کی مصیبتیں مجھ پر نازل ہوں

گر دروغم فتنہ باشد بر زباں — راضیم بر ہر سزائے کاذباں!

اگر میری زبان سے جھوٹ نکلا ہے۔ تو جھوٹوں کی ہر سزا پر میں خوش ہوں

لیک گر تو زیں سخن پیچی سرے — بر تو ہم نفرینِ ربِّ اکبرے!

لیکن اگر تو بھی اس بات سے انکار کرے۔ تو تجھ پر بھی خدا کی لعنت کی مار پڑے

زیں سخنہا ہر کہ رو گرداں بود — آں نہ مردے رہزنِ مرداں بود

جو بھی ان باتوں سے رو گرداں ہے۔ وہ مرد نہیں بلکہ لوگوں کا رہزن ہے

اے خدا۔ بیخ خبیثانے برآر | کز جفا با حق تمے دار ند کار

اے خدا خبیث لوگوں کو جڑ بنیاد سے تباہ کر دے جو ناحق سچائی کو چھوڑتے ہیں

دل نمے دانند و چشم و گوش ہم | با نہ سر پیچاں ازاں بد یہ اتم

نہ تو دل رکھتے ہیں نہ آنکھیں نہ کان۔ اس پر بھی اُس بدیہ کامل سے سرکش ہیں

دینِ شاں بر قصہ ہا دارد مدار | گفتگو ہا بر زباں۔ دل بے قرار

اُن کے دین کا صرف قصوں پر مدار ہے زبانوں پر تو باتیں ہیں مگر دل غیر مطمئن ہیں

فرق بسیار است در دید و شنید | خاک بر فرقِ کسے کیں را ندید

دیکھنے اور سننے میں بڑا فرق ہے اُس شخص پر افسوس جس نے یہ بات نہ سمجھی

دید را کن جستجو اے ناتمام | ورنہ در کارِ خودی بس سرد و خام

اے ناقص انسان! معرفت کی تلاش کر ورنہ تو اپنے مقصد میں خام اور ناکام رہے گا

بر سماعت چوں ہمہ باشد بنا | آں نیفزاید جوے صدق و صفا

جبکہ صرف شنید پر ساری بنیاد ہو۔ تو وہ جَو بھر بھی صدق و صفا زیادہ نہیں کرتی

صد ہزاراں قصہ از روے شنید | نیست یکساں با جوے کاں سبت دید

لاکھوں سماعی قصے ایک جَو کے برابر نہیں ہوتے جو چشم دید ہو

دیں ہماں باشد کہ نورش باقی است | وز شراب دید ہر دم ساقی است

دین وہی ہے جس کا نور باقی رہنے والا ہو اور ہر وقت شراب معرفت کا جام پلاتا ہو

دل مدہ الّا بخوبے کو جمال | وا نماید بر تو آیاتِ کمال

اُس حسین کے سوا کسی کو دل نہ دے جو اپنے حُسن کی وجہ سے تجھے کمال درجہ کے نشانات دکھاتا ہے

کور ئی خود ترک کن ماہ بیں | اے گدا برخیز و آں شاہ بیں

اپنی نابینائی کو چھوڑ اور چاند کو دیکھ اے فقیر اُٹھ اور اس بادشاہ پر نظر ڈال

رو ببین و قد ببین و خد ببیں | وآں محاسن ہائے خوباں صد ببیں

چہرہ دیکھ۔ قد دیکھ۔ خد و خال دیکھ اور حسینوں والی سینکڑوں خوبیاں ملاحظہ کر

یکدم از خود دُور شو بہرِ خدا | تا گر نوشی تو کاساتِ لقا

خدا کے لیے اپنے نفس سے بکلّی کنارہ کشی کر لے۔ تاکہ تو وصل کے جام نوش کرے

دینِ حق شہر خدائے امجد است | داخلِ اُو در امانِ ایزد است

دینِ حق تو خدائے بزرگ و برتر کا شہر ہے جو اس میں داخل ہو گیا وہ خدا کی امان میں آ گیا

در دمے نیک و خوش اسلوبے کند | ہمچو خود زیبا و محبوبے کند

وہ تو ایک دم میں نیک اور خوشخصال کر دیتا ہے اور اپنی طرح کا حسین اور محبوب بنا دیتا ہے

جانبِ اہلِ سعادت پے بزن | تا شوی روزے سعید اے جانِ من

سعید لوگوں کی طرف قدم اُٹھا تاکہ اے میری جان! ایک دن تو بھی سعید ہو جائے

اے بعد انکار و کیں از کودنی | رو در حق زن چہ اسرے می تنی

اے وہ شخص جو بیوقوفی کی وجہ سے سخت انکاری اور دشمن ہے کیوں جھک مارتا ہے جا اور خدا کا دروازہ کھٹکھٹا

نالہ ہا کن کاے خداوندِ یگاں | بگسلاں از پائے من بندِ گراں

فریاد کر کہ اے خدائے لاشریک میرے پیروں کی بھاری زنجیریں کھول دے

تا مگر زاں نالہ ہائے دردناک | دستِ غیبے گیردت تا گہ زخاک

شاید اس دردناک آہ و زاری سے ایک غیبی ہاتھ تجھے زمین پر سے اُٹھا لے

بے عنایاتِ خدا کار است خام | پختہ داند ایں سخن را والسلام

خدا کی مہربانی کے سوا کام ناقص رہتا ہے۔ عقلمند ہی اس بات کو خوب سمجھتا ہے۔ والسلام

(براہین احمدیہ حصہ چہارم حاشیہ صفحہ ۵۲۲ تا ۵۲۳ مطبوعہ ۱۸۸۴ء)

---

جان و دلم فدائے جمالِ محمد است | خاکم نثار کوچۂ آلِ محمد است

میری جان و دل محمد کے جمال پر فدا ہیں۔ اور میری خاک آلِ محمد کے کوچے پر قربان ہے

دیدم بعینِ قلب و شنیدم بگوشِ ہوش | در ہر مکان ندائے جلالِ محمد است

میں نے دل کی آنکھوں سے دیکھا اور عقل کے کانوں سے سنا۔ ہر جگہ محمد کے جلال کا شہرہ ہے

ایں چشمۂ رواں کہ بخلقِ خدا دہم | یک قطرۂ ز بحرِ کمالِ محمد است

معارف کا یہ دریا جو میں مخلوقِ خدا کو دے رہا ہوں یہ محمد کے کمالات کے سمندر میں سے ایک قطرہ ہے

ایں آتشم ز آتشِ مہرِ محمدی ست | وایں آبِ من ز آبِ زلالِ محمد است

یہ میری آگ محمد کے عشق کی آگ کا ایک حصہ ہے اور میرا پانی محمد کے مصفا پانی میں سے لیا ہوا ہے

(اخبار ریاض ہند امرتسر مورخہ یکم مارچ ۱۸۸۶ء)

---

بحمد اللہ کہ ایں نخل الجواہر | شد از کوہِ صواب و صدق ظاہر

اللہ کا شکر ہے کہ یہ جواہرات کا سرسبز درخت راستی اور صدق کے پہاڑ سے ظاہر ہو گیا

متاب از سرمہ رو گر روشنی چشمے باید | کہ عاقل از دل و جاں دوست دارد چشمِ بینا را

سرمہ سے انکار نہ کر اگر تجھے آنکھ کی روشنی درکار ہے کیونکہ عقلمند جان و دل سے چشمِ بینا کو پسند کرتا ہے

کسانیکہ پوشیدہ چشم دل اند    ہمانا کزیں نور بینا غافل اند

وہ لوگ جن کی دل کی آنکھ پر پردہ پڑا ہے۔ یقیناً وہی ہیں جو اس سرمہ سے بے خبر ہیں

(سرمہ چشم آریہ صفحہ مطبوعہ ۱۸۸۶ء)

---

اے دلبر و دلستان و دلدار    وے جانِ جہان و نورِ انوار

اے دلبر، محبوب اور دلدار۔ اے جہاں کی جان اور نوروں کے نور

لرزاں ز تجلیت دل و جاں    حیراں ز رخت قلوب و ابصار

جان و دل تیرے جلال سے کانپ رہے ہیں قلوب اور نظریں تیرے رُخ کو دیکھ کر حیران ہیں

در ذاتِ تو جز تحیرے نیست    ہنگامِ نظر نصیبِ افکار!

تیری ذات کے بارے میں حیرت ہی حیرت ہے۔ غور و فکر سے جب بھی دیکھا جائے

در غیبی و قدرتت ہویدا    پنہانی و کارِ تو نمودار!

تو آپ غیب ہی ہے مگر تیری قدرت ظاہر ہے تو مخفی ہے مگر تیرے کام نمایاں ہیں

دوری و قریب تر ز جاں ہم    نوری و نہاں تر از شبِ تار

تو دور ہے مگر جان سے بھی زیادہ نزدیک ہے تو نور ہے مگر اندھیری رات سے زیادہ پوشیدہ

آں کیست کہ منتہائے تو یافت    واں کو کہ شود محیط اسرار

وہ کون ہے جس نے تیری انتہا کو پایا اور وہ کون ہے جو تیرے بھیدوں پر حاوی ہو گیا

کردی دو جہاں عیاں ز قدرت    بے مادہ و بے نیازِ انصار

تو نے محض قدرت سے دونوں جہاں پیدا کر دیئے بغیر مادہ کے اور بغیر مددگاروں کی امداد کے

واں طرفہ کہ ہیچ کم نہ گردد
با آنکہ عطائے تست بسیار

پھر لطف یہ ہے کہ ان نعمتوں میں کوئی کمی نہیں پڑتی۔ باوجودیکہ تیری بخششیں بے حد ہیں

حسنِ تو غنی کند ز ہر حسن !
مہرِ تو بخود کشد ز ہر یار!

تیرا حسن ہر حسن سے بے نیاز کر دیتا ہے اور تیری محبت ہر دوست کو چھڑا کر اپنی طرف کھینچ لیتی ہے

حسنِ نمکینت ار نہ بودے
از حسن نہ بودے ہیچ آثار

اگر تیرا نمکین حسن نہ ہوتا۔ تو دنیا میں حسن کا نام و نشان نہ ہوتا

شوخی ز تو یافت روئے خوباں
رنگ از تو گرفت گل بہ گلزار

محبوبوں کے چہروں نے تجھ سے رونق پائی پھول نے چمن میں تجھ سے رنگ حاصل کیا

سیمیں ذقناں کہ سیب دارند
آمد ز ہماں بلند اشجار

حسینوں کے پاس جو سیب جیسے رخسار ہیں۔ یہ اُنہی اونچے درختوں سے آتے ہیں

ایں ہر دو ازاں دیار آیند
گیسوئے بتان و مشک تاتار

یہ دونوں بھی اسی ملک سے آتے ہیں۔ حسینوں کے گیسو اور تاتار کا مشک

از بہرِ نمایشِ جمالت !
بینیم ہمہ چیز آئینہ دار !

تیرے جمال کی نمایش کے لئے میں ہر چیز کو آئینہ سمجھتا ہوں

ہر برگ صحیفۂ ہدایت !
ہر جوہر و عرض شمع بردار

ہر پتا ہدایت کی ایک کتاب ہے۔ ہر ذات و صفت تجھے دکھلانے کے لئے مشعلچی بنا ہے

ہر نفس بتو رہے نماید
ہر جان بدہد صلائے ایں کار

ہر نفس تیرا راستہ دکھاتا ہے اور ہر جان بھی اس بات کی ہی آواز دیتی ہے

ہر ذرّہ فشاند از تو نورے | ہر قطرہ براند از تو انہار

ہر ذرّہ تیرا نور پھیلاتا ہے۔ ہر قطرہ تیری توصیف کی نہریں بہاتا ہے

ہر سُوز عجائبِ تو شورے | ہر جا زِ غرائبِ تو اذکار!

تیرے عجائبات کا ہر طرف شور ہے اور تیرے غرائب کا ہر جگہ ذکر ہے

از یادِ تو نورہا بہ بینم! | در حلقۂ عاشقانِ خونبار

میں تیرے ذکر کی برکت سے انوار دیکھتا ہوں آہ و زاری کرنے والے عاشقوں کی جماعت میں

آنکس کہ بہ بندِ عشقت اُفتاد | دیگر نشنید پندِ اغیار

وہ شخص جو تیری قیدِ محبت میں گرفتار ہو گیا۔ پھر اُس نے دوسروں کی نصیحت نہ سُنی

اے مونسِ جاں چہ دلستانی | کز خود بربودیم بہ یکبار!

اے میرے مونسِ جاں! تو کیسا دلستاں ہے کہ دفعتاً تو نے مجھے مدہوش کر دیا

از یادِ تو ایں دلے بہ غم غرق | دارد گہرے نہاں صدف وار

تیری یاد میں میرا دل غم میں غرق ہو کر صدف کی طرح ایک موتی اپنے اندر پوشیدہ رکھتا ہے

چشم و سرِ ما فدائے رویت | جان و دلِ ما بتو گرفتار

میری آنکھ اور سر تجھ پر قربان ہیں اور میرے جان و دل تیری محبت میں قید

عشقِ تو بہ نقدِ جاں خریدیم | تا دم نہ زند دگر خریدار

ہم نے نقدِ جاں دے کر تیرا عشق خریدا ہے۔ تا کہ پھر اور کوئی خریدار دم نہ مار سکے

غیر از تو کہ سرزدے ز جیبم! | در حُجرۂ دلم نماند دیّار

تیرے سوا اور کون میرے گریبان میں سے نمودار ہوتا جبکہ میرے دل میں اور کوئی بسنے والا ہی نہیں

عمر بسیت کہ ترکِ خویش و پیوند | کردیم و دمے جز از تو دشوار

ایک عمر گذر گئی کہ ہم نے عزیز و اقارب و رشتہ داروں سے تعلق منقطع کر لیا مگر تیرے بغیر ایک لحظہ گزارنا بھی مشکل ہے

(سرمہ چشم آریہ صفحہ ۱۔ ۱۸۸۶ء)

---

جنسِ نام و ننگ و عزت را ز داماں ریختیم | یار آمیزد مگر با ما بہ خاک آمیختیم

ننگ و نام اور عزت ہم نے اپنے دامن سے پھینک دی اور ہم خاک میں مل گئے تا کہ یار ہم سے مل جائے

دل بدادیم از کف و جاں در رہے انداختیم | از پئے وصلِ نگارے حیلہ ہا انگیختیم

دل تو ہم نے دے دیا اور جان اس راستے میں ڈال دی اور اس محبوب کے وصل کے لیے ہم نے طرح طرح کی تدبیریں کیں

(سرمہ چشم آریہ صفحہ ۶۰ مطبوعہ ۱۸۸۶ء) آئینہ کمالات ص ۱۱

---

اے غافلاں وفا نکند ایں سرائے خام | دُنیائے دوں نماند و نماند کسے مدام

اے غافلو یہ سرائے فانی کسی سے وفا نہیں کرتی یہ ذلیل دنیا کسی کے ساتھ ہمیشہ رہی نہ رہے گی

(سرمہ چشم آریہ صفحہ ۹۰ مطبوعہ ۱۸۸۶ء)

---

آنجا کہ محبتے نمک مے ریزد | ہر پردہ کہ بود از میاں برخیزد

جہاں محبت نمک پاشی کرتی ہے۔ وہاں جو بھی پردہ درمیان میں ہوتا ہے اُٹھ جاتا ہے

ایں نفسِ دنی کہ صد ہزارش دہن است | خاموش شود چو عشق شور انگیزد

یہ ذلیل نفس جس کے لاکھوں منہ ہیں جب عشق جوش میں آتا ہے تو خاموش ہو جاتا ہے

چوں رنگِ خودی رود کسے را ز عشق | یارش ز کرم برنگِ خویش آمیزد

جب عشق کی وجہ سے کسی کی خودی کا رنگ جاتا رہتا ہے تو یار اپنی مہربانی سے اس پر اپنا رنگ چڑھا دیتا ہے

(سرمہ چشم آریہ صفحہ ۲۰۷ ۱۸۸۶ء)

---

سینہ مے باید تہی از غیرِ یار | دل ہمے باید پُر از یادِ نگار

یار کے سوا ہر چیز سے سینہ خالی ہونا چاہیئے اور دل محبوب کی یاد سے بھرا رہنا چاہیئے

جاں ہمے باید براہِ او فدا | سر ہمے باید پئے اُو نثار

جان اس کی راہ میں قربان ہونی چاہیئے اور سر اس کے قدموں میں نثار ہونا چاہیئے

ہیچ دانی چیست دینِ عاشقاں | گو بگویم گر بشنوی عشاق وار

کیا تجھے معلوم ہے کہ عاشقوں کا دین کیا ہوتا ہے میں تجھے بتاتا ہوں اگر تو عاشقوں کی طرح سنے

از ہمہ عالم فرو بستن نظر | لوحِ دل شستن ز غیرِ دوستدار

وہ یہ ہے کہ سارے جہاں کی طرف سے آنکھ بند کر لینا اور دوست کے سوا ہر چیز سے دل کی تختی کو دھو ڈالنا

(سرمہ چشم آریہ صفحہ ۲۱۰ ۱۸۸۶ء)

---

ترکِ خوبے مے کناند خوب تر | عشق را درماں بود عشقِ دگر

زیادہ حسین اپنے سے کم حسین کو چھڑا دیتا ہے ایک عشق کا علاج دوسرا عشق ہوا کرتا ہے

شیر با شیرے نماید زورِ تن | مے تواں آہن بہ آہن کوفتن

شیر ہی شیر سے زور آزما ہو سکتا ہے لوہے کو لوہے سے ہی کوٹ سکتے ہیں

| | |
|---|---|
| گر غریقِ اندر نجاست ہاست تن | رُو بہ دریائے در آرو غوطہ زن |

اگر تیرا بدن نجاست سے لتھڑا ہوا ہے۔ تو کسی دریا پر جا اور غوطہ مار

(سرمہ چشم آریہ صفحہ ۲۲۳ ۱۸۸۶ء)

| | |
|---|---|
| چوں گمانے کنم اینجا مدد روح قدس | کہ مرا در دلِ شاں دیو نظر مے آید |

میں یہاں روح القدس کی مدد کا گمان کیونکر کرسکتا ہوں کہ مجھے تو ان کے دل میں دیو بیٹھا ہوا نظر آتا ہے

| | |
|---|---|
| ایں مدد ہاست ز اسلام چو خورشید عیاں | کہ بہر عصر مسیحائے دگر مے آید |

اسلام میں یہ امداد سورج کی طرح ظاہر ہے کہ ہر زمانہ کے لئے نیا مسیحا آتا ہے

(سرمہ چشم آریہ صفحہ ۲۲۹ ۱۸۸۶ء)

| | |
|---|---|
| تا بر دلم نظر شد از مہر ماہِ ما را | کر دست سیم خالص قلبِ سیاہِ ما را |

جب میرے دل پر میرے چاند نے محبت کی نظر ڈالی تو میرے سیاہ دل کو خالص چاندی بنا دیا

| | |
|---|---|
| لُطفِ عمیم دلبر ہر دم ما نواز | ہر چند مے زنند ایں اغیار راہِ ما را |

دلبر کی عالمگیر مہربانیاں مجھے نواز رہی ہیں ہر چند کہ یہ غیر لوگ ہمارے راستہ میں رکاوٹیں ڈال رہے ہیں

| | |
|---|---|
| در کوئے اوستادم چوں خاکِ کو شب و روز | دیگر نشاں چہ باشد اقبال و جاہِ ما را |

میں تو دن رات اپنے محبوب کے کوچہ میں خاک کی طرح پڑا رہتا ہوں اس سے بڑھ کر ہمارے عزت و

اقبال کی اور کیا علامت ہے

(سرمہ چشم آریہ صفحہ ۲۵۰، ۲۸۱ ۱۸۸۶ء)

گرچہ ہرکس زند رہ لاف بیانے دارد | صادق آنست کہ از صدق نشانے دارد

اگرچہ ہر شخص لاف و گزاف مار لیتا ہے لیکن سچا وہی ہے جو اپنے صدق کے آثار رکھتا ہو

(سرمہ چشم آریہ صفحہ ۵۹ مطبوعہ ۱۸۸۶ء)

---

نمے ترسیم از مردن چنیں خوف از دل افگندیم | کہ ما مُردیم زاں روزے کہ دل از غیر برکندیم

ہم موت سے نہیں ڈرتے ہم نے یہ خوف دل سے نکال دیا ہے ہم تو اسی دن سے مر چکے ہیں جب سے ہم نے غیر سے اپنا دل ہٹا لیا

دل و جاں در رہِ آں دلستانِ خود فدا کردیم | اگر جاں نیز از ما خواہد بصد دل آرزومندیم

ہم نے اُس محبوب کی راہ میں جان و دل فدا کر دیا۔ اگر وہ ہماری جان بھی مانگے تو ہم شوق سے دیں گے

(شحنہ حق صفحہ ۲ مطبوعہ ۱۸۸۷ء)

---

چو شیرِ شرزۂ قرآں نماید رو بغرّیدن | دگر آنجا نماند روبہ ناچیز را غوغا!

جب قرآن کا بہادر شیر غرّانے لگے۔ تو پھر ذلیل لومڑی کا شور کوئی حقیقت نہیں رکھتا

(شحنہ حق صفحہ ۹ ۱۸۸۷ء)

---

آں صید تیرہ بخت کہ بندے بپائے اوست | شپّر مثال بغضِ خوری اختیار کرد

اس بدبخت شکار نے جس کے پیروں میں زنجیر پڑی ہے چمگادڑ کی طرح سورج سے دشمنی اختیار کی ہے

فرعون شد و عنادِ کلیمے بدل نشاند | یکسر خزاں شد و گلہ ہا از بہار کرد

اس نے فرعون بن کر کلیم اللہ کی عداوت دل میں ٹھانی سارے کا سارا خزاں بن گیا اور اب موسم بہار کا گلہ کرنے

| | |
|---|---|
| چوں شحنۂ حق انپئے تعزیرِ او بخاست | چنداں بکوفتش کہ تنش چوں غبار کرد |

جب حق کا کوتوال اُسے سزا دینے کے لیے اُٹھا تو اسے اتنا کوٹا کہ اس کا بدن غبار کی طرح کر دیا

| | |
|---|---|
| تاریخ ردِ او بنویسم چہ حاجت است | صیدے رکیک بود کہ موسیٰ شکار کرد |

اس کے بعد اس کے رد لکھنے کی کیا ضرورت ہے وہ تو ایک صید ذلیل تھا جسے موسیٰ نے شکار کر لیا

(شحنۂ حق آخری تا ذیل [illegible])

| | |
|---|---|
| ایں شعار خود نیست جوشِ جانِ شاں | دست کفر پنہاں کشد دامانِ شاں |

یہ جوش جو ان کے دل میں ہے ان کا اپنا نہیں بلکہ کفر پنہاں کا ہاتھ پیچھے سے ان کو شہ دے رہا ہے

(شحنۂ حق صفحہ ۳۹ - ۱۸۸۷ء)

| | |
|---|---|
| اے خدا اے چارہ ساز ہر دلِ اندوہگیں | اے پناہ عاجزاں آمرزگار مذنبیں |

اے خدا، اے ہر غمگین دل کے چارہ گر، اے عاجزوں کی پناہ اور اے گنہگاروں کو بخشنے والے

| | |
|---|---|
| از کرم آں بندۂ خود را بہ بخششہا نواز | واں جدا افتادگاں را از ترحم ہا ببیں |

مہربانی سے اپنے اس بندے پر بخشش فرما اور ان جدا رہنے والوں پر نظرِ رحمت کر

می سزد گر خون ببارد دیدۂ ہر اہلِ دیں
بر پریشاں حالیٔ اسلام و قحط المسلمیں

مناسب ہے کہ ہر دیندار کی آنکھ خون کے آنسو روئے ۔ اسلام کی پریشان حالی اور قحط المسلمین پر

دینِ حق را گردش آمد صعبناک و سہمگیں
سخت شورے اوفتاد اندر جہاں از کفر و کیں

خدا کے دین پر نہایت خوفناک اور پرخطر گردش آگئی ۔ کفر و شقاوت کی وجہ سے دنیا میں سخت فساد برپا ہوگیا

آنکہ نفسش بود ست از ہر خیر و خوبی بے نصیب
مے تراشد عیبہا در ذاتِ خیر المرسلیں

وہ شخص جس کا نفس بالکل خیر و خوبی سے محروم ہے وہ بھی حضرت خیر الرسل کی ذات میں عیب نکالتا ہے

آنکہ در زندانِ ناپاکی ست محبوس و اسیر
ہست در شانِ امامِ پاکباناں نکتہ چیں!

اور وہ جو خود ناپاکی کے قید خانے میں اسیر و گرفتار ہے وہ بھی پاکبازوں کے سردار کی شان میں نکتہ چینی کرتا ہے

تیر بر معصوم مے بارد خبیثے بد گہر
آسماں را مے سزد گر سنگ بارد بر زمیں

بد اصل اور خبیث انسان اس معصوم پر تیر چلاتا ہے آسمان کو مناسب ہے کہ زمین پر پتھر برسائے

پیشِ چشمانِ شما اسلام در خاک اوفتاد
چیست عذرے پیشِ حق اے مجمع المتنعمیں

تمہاری آنکھوں کے سامنے اسلام خاک میں مل گیا پس اے گروہ امراء تمہارا خدا کے حضور میں کیا عذر ہے

ہر طرف کفر است جوشاں ہمچو افواجِ یزید
دینِ حق بیمار و بیکس ہمچو زین العابدیں

افواج یزید کی مانند ہر طرف کفر جوش میں ہے اور دین حق زین العابدین کی طرح بیمار و بیکس ہے

مردمِ ذی مقدرت مشغولِ عشرتہائے خویش
خرم و خنداں نشستہ با بتانِ نازنیں

امراء عیش و عشرت میں مشغول ہیں اور حسین عورتوں کے ساتھ خرم و خنداں بیٹھے ہیں

عالماں را روز و شب باہم فساد از جوشِ نفس
زاہداں غافل سراسر از ضرورت ہائے دیں!

علماء دن رات نفسانی جوشوں کے باعث آپس میں لڑ رہے ہیں اور زاہد ضروریات دین سے بالکل غافل ہیں

| | |
|---|---|
| ہر کسے از بہرِ نفسِ دُونِ خود طرفے گرفت | طرفِ دیں خالی شُد و ہر دُشمنے حبّت لجین |

ہر شخص نے اپنے ذلیل نفس کی خاطر ایک پہلو اختیار کر لیا اس لیے دین کا پہلو خالی ہے اور ہر دشمن کمین گاہ میں گھس گیا

| | |
|---|---|
| اے مسلماناں چہ آثارِ مسلمانی ہمیں ست | دینِ چنیں ابتر شُما در جیفۂ دُنیا رہیں |

اے مسلمانو! کیا یہی مسلمانی کی علامتیں ہیں دین کی تو یہ حالت ہے اور تم مُردار دنیا سے چمٹے ہوئے ہو

| | |
|---|---|
| کارِ دُنیا را چہ مستحکم در چشمِ شُما ست | یا مگر از دل بروں کردید موتِ اوّلیں |

کیا تمہاری نظر میں دُنیا کا عمل بہت مضبوط ہے؟ یا شاید پہلوں کی موت کا خیال تمہارے دل سے نکل گیا ہے

| | |
|---|---|
| دورِ موت آمد قریب اے غافلاں فکرش کنید | دورِ رفتنے تا کے بخوبانِ لطیف و مہ جبیں |

اے غافلو! موت کا وقت قریب آ گیا اس کی فکر کرو حسین اور مہ جبین معشوقوں کے ساتھ دور نظر ایک تک چلتا رہیگا

| | |
|---|---|
| نفسِ خود را بستہ دُنیا مدار اے ہوشمند | ورنہ تلخی ہا بہ بینی وقتِ انفاسِ پسیں |

اے عقلمند اپنے نفس کو دنیا کا قیدی مت بنا ورنہ مرنے کے وقت بہت سختیاں برداشت کرے گا

| | |
|---|---|
| دل مدہ الا بدلدارے کہ حسنش دائم ست | تا سرورِ دائمی یابی زِ خیرُ المحسنیں |

اس محبوب کے سوا جس کا حسن لازوال ہے کسی کو دل نہ دے تا کہ تو دائمی خوشی خدا تعالیٰ محسن کی طرف سے حاصل کرے

| | |
|---|---|
| آں خرد مند یکہ او دیوانۂ ما بش بود | ہوشیار است آنکہ مست ست سوئے آں یارِ حسیں |

وہ آدمی عقلمند ہے جو اس کی راہ کا دیوانہ ہے اور وہ شخص ہوشیار ہے جو اس حسین محبوب کے چہرہ کا گرویدہ ہے

| | |
|---|---|
| ہست جامِ عشقِ او آبِ حیاتِ لازوال | ہر کہ از نوشید ست او ہرگز نمیرد بعد ازیں |

اس کے عشق کا جام لازوال آبِ حیات ہے جس نے اسے پی لیا وہ پھر ہرگز نہیں مرے گا

| | |
|---|---|
| اے برادر دل مدہ در دولتِ دنیائے دُوں | زہرِ خونریزے ست در ہر قطرۂ ایں انگبیں |

اے بھائی اس ذلیل دنیا کی دولت سے دل نہ لگا اس شہد کے ہر قطرہ میں زہر ہلاہل بھرا ہوا ہے

تا توانی جہد کن از بہرِ دیں با جان و مال ‏ | تا ز ربّ العرش یابی خلعتِ صد آفریں

جہاں تک تجھ سے ہو سکتا ہے جان و مال کے ساتھ دین کے لیے کوشش کر تا کہ خداوند عرش کی طرف سے تجھے خوشنودی کی خلعت حاصل

از عمل ثابت کن آں نورے کہ در ایمانِ تست ‏ | دل چو دادی یوسفے را راہِ کنعاں را گزیں

اس نور کو جو تیرے ایمان میں ہے اپنے عمل سے ثابت کر جب تو نے یوسف کو دل دیا تو کنعان کا رستہ بھی اختیار کر

یاد ایامے کہ ایں دیں مرجعِ ہر کیش بود ‏ | عالمے را وارہانید از رہِ دیوِ لعیں

وہ دن یاد ہیں جب یہ دین سب اہل مذاہب کا مرجع بنا ہوا تھا اور لعنتی شیطان کے راستہ سے اس نے ایک جہان کو آزاد کر لیا تھا

بر زمیں گسترد ظلِ تربیت از نورِ علم ‏ | پائے خود میزد ز عزّ و جاہ بر چرخِ بریں

نورِ علم کی وجہ سے اس نے زمین پر تربیت کا سایہ پھیلا رکھا تھا اور عزّ و جاہ کی وجہ سے آسمان پر اس کا قدم تھا

ایں زمانے ہست چناں آمد کہ ہر ابلہ جہول ‏ | از سفاہت میکند تکذیبِ ایں دینِ متیں

اب ایسا زمانہ آگیا ہے کہ ہر احمق بے وقوفی سے اس دینِ متین کی تکذیب کرتا ہے

صد ہزاراں ابلہاں از دیں بجہل بُردند رخت ‏ | صد ہزاراں جاہلاں گشتند صید الماکریں

لاکھوں بیوقوف دین سے باہر نکل گئے۔ اور لاکھوں جاہل مکاروں کا شکار بن گئے

بر مسلماں ہر ادبار زیں رہ اوفتاد ‏ | کز پئے دیں ہمت نسلے نیست با غیرت قریں

مسلمانوں پر ساری ذلت اسی وجہ سے پڑی کہ دین کے معاملے میں ان کی ہمت نے ان کی غیرت کا ساتھ نہیں دیا

گر بگردد عالمے از راہِ دینِ مصطفیٰ ‏ | اندرو غیرت نمے جنبد ہمی مثلِ جنیں!

اگر ایک جہان مصطفیٰ کے دین کی راہ سے پھر جائے تو جنین جتنی بھی وہ غیرت سے حرکت نہیں کرتے

فکرِ اقبال غرق ہر دم در رہِ دنیائے دُوں ‏ | مال و اطفال و عمارت اندریں و نسواں و بنیں

وہ ہر گھڑی اس ذلیل دنیا کی فکر میں لگے رہتے ہیں اور ان کا مال، اولاد، آل، اور بیٹیوں پر غور ہوتا رہتا ہے

ہر کجا در مجلسے فسق ست ایشاں صدر نشاں — ہر کجا ہست از معاصی حلقۂ ایشاں نگیں

جس مجلس میں بھی فسق و فجور ہو وہ اس کے صدر ہوتے ہیں اور جہاں گناہگاروں کا حلقہ ہو وہ نگینہ کی مانند ہوتے ہیں

با خرابات آشنا بیگانہ از کوئے ہدیٰ — نفرت از ارباب دیں با مے پرستاں ہمنشیں

شراب کے رسیا گر ہدایت سے بیگانہ، ارباب دین سے نفرت اور شراب خوروں سے صحبت ہے

رو بگرداند دلدارے کہ صد اخلاص داشت — چوں ندید اندر دل ایں قوم صدق مخلصیں

اس محبوب نے ان سے منہ پھیر لیا جو پہلے ان سے اخلاص رکھتا تھا جب اس نے اس قوم کے دل میں مخلصوں والی وفاداری نہ دیکھی

آں زمانِ دولت و اقبال ایشاں درگذشت — شومیٔ اعمال شاں آورد ایامے چنیں

ان کے دولت و اقبال کا زمانہ تو گذر گیا۔ اب ان کے اعمال کی نحوست ایسے دن لے آئی

از رہِ دیں پروری آمد عروج اندر نخست — باز چوں آید بیاید ہم ازیں رہ بالیقیں

پہلے جو ترقی ہوئی تھی وہ دین پروری کے راستے سے ہوئی تھی پھر بھی جب ہوگی یقیناً اسی راہ سے ہوگی

یا الٰہی باز کے آید ز تو وقتِ مدد — باز کے بینیم آں فرخندہ ایام و سنیں

اے خدا پھر کب تیری طرف سے مدد کا وقت آئے گا اور ہم پھر وہ مبارک دن اور سال کب دیکھیں گے

ایں دو فکرِ دینِ احمد مغزِ جانم را گداخت — کثرتِ اعدائے ملت قلتِ انصارِ دیں

دین محمد کے متعلق ان دو فکروں نے میری جان کا مغز گلا دیا اعدائے ملت کی کثرت اور انصار دین کی قلت

اے خدا زود آ و بر ما آبِ نصرت ہا ببار — یا مرا بردار یا رب زیں مقام آتشیں

اے خدا جلد آ اور ہم پر اپنی نصرت کی بارش برسا۔ ورنہ اے میرے رب اس آتشیں جگہ سے مجھ کو اٹھا لے

اے خدا نور ہدیٰ از مشرقِ رحمت برآر — گمرہاں را چشم کن روشن نما آیات مبیں

اے خدا رحمت کے مطلع سے ہدایت کا نور طلوع کر اور چمکتے ہوئے نشان دکھلا کر گمراہوں کی آنکھیں روشن کر

| | |
|---|---|
| چوں مرا بخشیدۂ صدق اندریں سوز و گداز | نیست امیدم کہ نا کامم بمیرانی دریں |

جب تو نے مجھے اس سوز و گداز میں صدق بخشا ہے تو مجھے یہ امید نہیں کہ تو اس معاملہ میں مجھے ناکامی کی موت دیگا

| | |
|---|---|
| کاروبارِ صادقاں ہرگز نماند ناتمام | صادقاں را دستِ حق باشد نہاں در آستیں |

سچوں کا کاروبار ہرگز نامکمل نہیں رہتا۔ صادقوں کی آستین میں خدا کا ہاتھ مخفی ہوتا ہے

(فتح اسلام صفحہ ۱۰، مطبوعہ ۱۸۹۱ء)

---

| | |
|---|---|
| شانِ احمد را کہ داند جز خداوندِ کریم | آنچناں از خود جدا شد کز میاں افتاد میم |

احمد کی شان کو سوائے خداوند کریم کے کون جان سکتا ہے وہ اپنی خودی سے اس طرح الگ ہوگیا کہ میم درمیان سے گر گیا

| | |
|---|---|
| زاں نمط شد محوِ دلبر کز کمالِ اتحاد | پیکرِ او شد سراسر صورتِ ربِّ رحیم |

وہ اپنے معشوق میں اس طرح محو ہوگیا کہ کمال اتحاد کی وجہ سے اس کی صورت بالکل ربِّ رحیم کی صورت بن گئی

| | |
|---|---|
| بوئے محبوبِ حقیقی میدمد زاں روئے پاک | ذاتِ حقانی صفاتش مظہرِ ذاتِ قدیم |

محبوب حقیقی کی خوشبو اس کے چہرے سے آرہی ہے اس کی حقانی ذات خدائے قدیم کی ذات کی مظہر ہے

| | |
|---|---|
| گرچہ منسوبم کند کس سوئے الحاد و ضلال | چوں دلِ احمد نمے بینم دگر عرشے عظیم |

خواہ کوئی مجھے الحاد اور گمراہی سے ہی منسوب کرے مگر میں تو احمد کے دل جیسا اور کوئی عظیم الشان عرش نہیں دیکھتا

| | |
|---|---|
| منّت ایزد را کہ من بر رغمِ اہلِ روزگار | صد بلا را می خرم از ذوقِ آں عینِ النعیم! |

خدا کا شکر ہے کہ میں دنیاداروں کے برخلاف اس سرچشمۂ نعمت کی خواہش کی وجہ سے سینکڑوں دکھ خرید تا ہوں

| | |
|---|---|
| از عنایاتِ خدا و از فضلِ آں دلدارِ پاک | دشمنِ فرعونیانم بہرِ عشقِ آں کلیم |

خدا کی مہربانیوں اور اس ذات اقدس کے فضل و کرم سے میں بھی اس کلیم کی محبت کی خاطر فرعونی لوگوں کا دشمن ہوں

| | |
|---|---|
| آں مقام و تربیت خاص کر بر من شدعیاں | گفتمے گر دیدمے طبعے دریں راہے سلیم |

اس کا وہ خاص مقام اور تربیت جو مجھ پر ظاہر ہوا ہے مجھے اس کا ضرور ذکر کرنا اگر اس راہ میں کوئی سلیم فطرت والا پاتا

| | |
|---|---|
| در رہِ عشقِ محمدؐ ایں سر و جانم رود | ایں تمنا ایں دُعا ایں در دلم عزمِ صمیم |

محمدؐ کے عشق میں میرا سر اور میری جان قربان ہو یہ میری خواہش۔ میری دعا اور میرا دلی ارادہ ہے

(توضیح مرام صفحہ ۲۳ مطبوعہ ۱۸۹۱ء)

---

| | |
|---|---|
| آں نہ دانائے بود کو ناشکیبائی نفس | خویشتن را زود تر بر صدق انکار آورد |

وہ عقلمند نہیں جو ناشکیبائی نفس کے باعث فوراً حق کا انکار کر دیتا ہے

| | |
|---|---|
| صبر باید طالبِ حق را کہ تخمے اندر جہاں | ہر چہ پنہاں خاصیت دارد ہماں بار آورد |

طالب حق کو صبر چاہیئے کہ دنیا میں ہر بیج جو بھی مخفی خاصیت رکھتا ہے اس کے مطابق پھل لاتا ہے

| | |
|---|---|
| اندکے نورِ فراست باید ایں جا مرد را | تا صداقت خویشتن را خود با ظہار آورد |

انسان کو کچھ نورِ فراست بھی چاہیئے تا کہ صداقت اپنے تئیں خود ظاہر کر دے

| | |
|---|---|
| صادقاں را صدقِ پنہانی نمے ماند نہاں | نورِ پنہاں بر جبینِ مرد انوار آورد |

صادق کا اندرونی صدق چھپا ہوا نہیں رہ سکتا۔ مخفی نور انسان کی پیشانی پر چمک پیدا کر دیتا ہے

| | |
|---|---|
| ہر کہ از دستے خورد است کاساتِ وصال | ہر زماں از ریش سرورِ وصل یار آورد |

وہ شخص جس نے کسی کے ہاتھ سے شراب وصل کے پیالے پیئے ہوں اُس کا منہ ہر وقت اس یار کے وصل کا سرور ظاہر کرتا رہتا ہے

(ازالہ اوہام حصہ اول صفحہ ۴ مطبوعہ ۱۸۹۱ء)

زعشاقِ فرقان و پیغمبریم ۔ بدیں آمدیم و بدیں بگذریم

ہم قرآن اور آنحضرت کے عاشقوں میں سے ہیں اسی پر ہم آتے ہیں اور اسی حالت میں گذر جائیں گے

(ازالہ اوہام حصہ اول صفحہ ۱۳۷ ۔ ۱۸۹۱ء)

---

جائیکہ از مسیح و نزولش سخن رود ۔ گویم سخن اگرچہ ندارند باورم

جس جگہ مسیح اور اس کے نزول کا ذکر ہو وہاں میں یہی کہتا ہوں اگرچہ لوگ یقین نہ کریں

کاندر دلم دمید خداوند کردگار ۔ کاں برگزیدہ را منم مصداق منظرم

کہ خداوند کردگار نے مجھے الہام کیا ہے کہ میں اس برگزیدہ کا سچا مظہر ہوں

موعودم و بحلیۂ ماثور آمدم ۔ حیف است گر بدیدہ نہ بینند منظرم

میں موعود ہوں اور میرا حلیہ حدیثوں کے مطابق ہے افسوس ہے اگر آنکھیں کھول کر مجھے نہ دیکھیں

رنگم چو گندم است و بمو فرق بیّن ست ۔ زانساں کہ آمدست در اخبار سرورم

میرا رنگ گندمی ہے اور بالوں میں نمایاں فرق ہے جیسا کہ میرے آقا کی احادیث میں وارد ہے

ایں مقدمم نہ جائے شکوک است والتباس ۔ سیّد جدا کند ز مسیحائے احمرم

میرے آنے میں شک و شبہ کی گنجائش نہیں میرا آقا مجھے سرخ رنگ والے مسیح سے علیحدہ کر رہا ہے

از کلمۂ منارۂ شرقی عجب مدار ۔ چوں خود ز مشرق است تجلّی نیرم

مشرقی منارہ والی بات سے تعجب نہ کر جبکہ میرے سورج کا طلوع مشرق سے ہی ہے

اینک منم کہ حسب بشارات آمدم ۔ (ق) عیسیٰ کجاست تا بنہد پا بہ منبرم

میں ہی ہوں جو بشارات کے مطابق آیا ہوں عیسیٰ کہاں ہے جو میرے منبر پر قدم رکھے

آں را کہ حق بہ جنتِ خلدش مقام داد ‏ ‏ ‏ ‏ چوں بر خلافِ وعدہ بروں آید از ارم

وہ جسے خدا نے جنت الخلد میں جگہ دی ہو۔ اُسے اپنے وعدہ کے برخلاف فردوس میں سے کیوں نکالے

چوں کافرانِ دستم بپرستند مسیح را ‏ ‏ ‏ ‏ غیوری خدا بسرش کرد ہمسرم

چونکہ کافر بے فائدہ مسیح کی پرستش کرتا ہے اس لیے خدا کی غیرت نے مجھے اس کا ہمسر بنا دیا

رو یک نظر بجانبِ قرآں زغور کن ‏ ‏ ‏ ‏ تا بر تو منکشف شود ایں رازِ مکتّم

جا۔ اور قرآن کی طرف نظر غور کر۔ تا کہ میرا پوشیدہ راز تجھ پر کھل جائے

یا رب بجاہت محرمِ رازِ مکاشفات ‏ ‏ ‏ ‏ تا نورِ باطنش خبر آرد زِ مخبرم

اے میرے رب مکاشفات کا راز جاننے والا کہاں ہے۔ تا کہ اس کا نور باطن آنحضرت سے خبر لائے

آں قبلہ رو نمود بگیتی بچار دہم ‏ ‏ ‏ ‏ بعد از ہزار و سہ کہ بت افگند در حرم

اس قبلہ نے چودھویں صدی میں اپنا منہ دکھایا۔ حرم سے بت نکالنے کے تیرہ سو سال بعد

جوشید آنچناں کرم ملیح فیوض ‏ ‏ ‏ ‏ کامد ندائے یار زہر کوئے و معبرم

اس سرچشمۂ فیوض کی جولانی اس قدر جوش میں آئی کہ میرے ہر گلی کوچے سے یار کی ندا آنے لگی

اے معترض بخوفِ الٰہی صبور باش ‏ ‏ ‏ ‏ تا خود خدا عیاں کند آں نورِ اخترم

اے معترض خدا کا خوف کر اور ذرا صبر کر۔ تا کہ خدا خود میرے ستارے کی روشنی کو ظاہر کر دے

آخر نخواندۂ کہ گمانِ نکو کنید ‏ ‏ ‏ ‏ چوں مے روی بروں زِ حدودش برادرم

کیا تو نے نہیں پڑھا کہ نیک ظنی سے کام لو پس اے بھائی تو اس کی حدوں سے باہر کیوں جاتا ہے

بر من چرا کشی تو چنیں خنجرِ زباں ‏ ‏ ‏ ‏ از خود نیم ز فادرِ ذوالمجدِ اکرم

مجھ پر تو اس طرح زبان کی چھری کیوں چلاتا ہے میں خود نہیں آیا بلکہ خدا تعالیٰ نے مجھے بھیجا ہے

لہ أَأَنتَ قُلتَ لِلنَّاسِ الخ

ماموروم و مرا چه دریں کار اختیار
رو ایں سخن بگو بخداوند آمرم!

میں تو مامور ہوں مجھے اس کام میں کیا اختیار ہے جا! یہ بات میرے بھیجنے والے خدا سے پوچھ

اے آنکه سوئے من بدویدی بصد تبر
از باغباں بترس کہ من شاخ مثمرم

اے وہ جو میری طرف سینکڑوں کلہاڑے لے کر دوڑا ہے باغبان سے ڈر کیونکہ میں ایک پھلدار شاخ ہوں

حکم است ز آسماں بزمیں میرسانمش
گر بشنوم نگویمش آں را کجا برم

آسمان کا حکم میں زمین تک پہنچاتا ہوں اگر میں اُسے سنوں اور لوگوں کو نہ سناؤں تو اُسے کہاں لے جاؤں

اے قوم من بگفتۂ من تنگدل مباش
زاں قول چنیں مجوش ببیں تا بآخرم

اے میری قوم میری باتوں سے آزردہ نہ ہو شروع ہی میں ایسا جوش نہ دکھا بلکہ آخر تک میرا حال دیکھ

من خود نگویم اینکہ بلوح خدا چنیں است
گر طاقت است محو کن آں نقش داورم

میں خود یہ بات نہیں کہتا بلکہ لوح محفوظ میں ہی ایسا لکھا ہے اگر تجھ میں طاقت ہے تو خدا کے لکھے ہوئے کو مٹا دے

در تنگنائے حیرت و فکرم ز قوم خویش!
یا رب عنایتے کہ ازیں فکر مضطرم

میں اپنی قوم کے باعث حیرت اور فکر کی مصیبت میں ہوں اے میرے رب مہربانی فرما کہ میں اس پریشانی سے بے قرار ہوں

نے چشم ماندہ است نہ گوش و نہ نورِ دل
جز یک زبانِ شاں کہ نیرزد بیک درم

نہ ان کی آنکھیں باقی ہیں نہ کان اور نہ دل کی روشنی سوائے ایک زبان کے جس کی ایک درم بھی قیمت نہیں

بد گفتنم ز نوعِ عبادت شمردہ اند
در چشمِ شاں پلید تر از ہر مزورم

ان لوگوں نے مجھے برا کہنا عبادت سمجھ رکھا ہے ان کی نظروں میں میں ہر کذاب سے زیادہ پلید ہوں

اے دل تو نیز خاطرِ اینان نگاہ دار
کآخر کنند دعوئ حُبِّ پیمبرم!

تاہم اے دل تو ان لوگوں کا لحاظ رکھ کیونکہ آخر میرے پیغمبر کی محبت کا دعوےٰ کرتے ہیں

ای منکرِ پیامِ سروشی و ندای حق ‎ | ‎ از من خطا مبیں کہ خطا در تو بنگرم

اے وہ جو فرشتہ کے پیام اور خدا کی آواز کا منکر ہے۔ غلطی مجھ میں نہیں بلکہ تجھ میں ہے

جانم گداخت از غمِ ایمانت ای عزیز ‎ | ‎ ویں طرفہ تر کہ من بہ گمانِ تو کافرم

اے عزیز میری جان تیرے ایمان کے غم میں گھل گھل گئی مگر عجیب بات یہ ہے کہ تیرے خیال میں میں کافر ہوں

خواہی کہ روشنت شود احوالِ صدقِ ما ‎ | ‎ روشن دلی بجو لہ ازاں ذاتِ ذوالکرم

اگر تو چاہتا ہے کہ ہماری سچائی کی حقیقت تجھ پر روشن ہو جائے تو اسی مہربان ذات سے دل کی روشنی مانگ

گوشِ دلم بجانبِ تکفیرِ کس کجاست ‎ | ‎ من مستِ جامہائے عنایاتِ دلبرم

میرا خیال کسی کو کافر بنانے کی طرف کب ہے میں تو اپنے محبوب کی عنایتوں کے جام سے سرشار ہوں

از طعنِ دشمناں خبرے چوں شود مرا ‎ | ‎ کاندر خیالِ دوست بخوابِ خوش اندرم

دشمنوں کے طعن کا مجھ پر کیا اثر ہو سکتا ہے۔ میں تو دوست کے تصور میں مدہوش ہوں

من میروم بوحیِ خدائے کہ با من است ‎ | ‎ پیغامِ اوست ہمچو نفس روح پرورم

میں تو اس خدا کی وحی کے سہارے چلتا ہوں جو میرے ساتھ ہے اس کا الہام میرے لیے زندگی بخش سانس کی طرح ہے

من رخت بردہ ام بعماراتِ یارِ خویش ‎ | ‎ دیگر خبر مپرس ازیں تیرہ کشورم

میں نے تو اپنے دوست کے گھر میں ڈیرہ ڈال دیا ہے پس تو اس اندھیرے جہان کے متعلق مجھ سے کچھ نہ پوچھ

عشقش بتار و پودِ دلِ من در آمدست ‎ | ‎ مہرش شدست در رہِ دیں مہرِ انورم

اس کا عشق میرے دل کے ریشے ریشے میں داخل ہو گیا ہے اور اس کی محبت راہِ دین میں میرے لیے چمکتا ہوا سورج بن گئی ہے

رازِ محبتِ من و او فاش گر شدے ‎ | ‎ بسیار تن کہ جاں بفشاندے بر ایں درم

اگر میرے اور اس کی محبت کا راز ظاہر ہو جاتا۔ تو بہت سی خلقت میرے دروازہ پر اپنی جانیں قربان کر دیتی

ابنائے روزگار ندانند رازِ من | من نورِ خود نہفتہ ز چشمانِ شپرم

دنیادار لوگ میرے بھید کو نہیں جانتے ہیں میں نے اپنے نور کو چمگادڑوں کی آنکھوں سے چھپا رکھا ہے

بعد از رہم ہر آنچہ پسندند ہیچ نیست | بدقسمت آنکہ در نظرش ہیچ محترم

میری راہ چھوڑ کر جو راہ بھی وہ پسند کریں وہ کچھ نہیں وہ شخص بدقسمت ہے جو ہیچ کو عزت دیتا ہے

ہر لحظہ می خوریم ز جامِ وصالِ دوست | ہر دم انیسِ یار علیٰ رغمِ منکرم

ہم تو ہر گھڑی دوست کے وصل کا جام پیتے ہیں اور میں ہر دم اپنے منکر کے خلاف اپنے یار کا ہم صحبت ہوں

بوئے بہشت بر دلِ پرسوزِ من وزد | صد نگہتِ لطیف دہد دودِ مجمرم!

جنت کی ہوا بھی میرے پرسوز دل پر چلتی ہے اور میری اس انگیٹھی کا دھواں سینکڑوں قسم کی اعلیٰ خوشبوئیں پیدا کرتا ہے

بوئے حاسداں رساند زیاں بہ من | من ہر زماں ز نافۂ یادش معطرم

حاسدوں کی بدبو مجھے نقصان نہیں پہنچا سکتی۔ کیونکہ میں ہر وقت یادِ خدا کے نافہ سے معطر رہتا ہوں

کارم ز قربِ یار بجائے رسیدہ است | کانجا ز فہم و دانشِ اغیار برترم

یار کے قرب کی وجہ سے میرا معاملہ اس حد تک پہنچ گیا ہے کہ میں غیروں کی عقل و فہم سے بہت بالاتر ہو گیا ہوں

پایم ز لطفِ یار بہ جنت خزیدہ است | واز فضلِ آں حبیب بدستست ساغرم

میرا قدم یار کی مہربانی سے جنت میں داخل ہو گیا ہے اور اس دوست کی عنایت سے میرے ہاتھ میں جام ہے

جوشِ اجابتش کہ بوقتِ دعا بود | زاں گونہ زاریم نشنیدست مادرم

اس کی قبولیت کا جوش جو میری دعا کے وقت ظاہر ہوتا ہے۔ اتنی گریہ وزاری کو میری ماں نے بھی نہیں سنی

ہر سوی و ہر طرف رخِ آں یار بنگرم | آں دیگرے کجاست کہ آید بخاطرم

میں ہر طرف اور ہر جانب اس یار کا چہرہ دیکھتا ہوں۔ پھر اور کون ہے جو میرے خیال میں آئے

علم آں بود کہ نورِ فراست رفیقِ اوست | ایں علمِ تیرہ را بہ پشیزے نمے خرم

علم تو وہ ہے کہ فراست کا نور جس کے ساتھ ساتھ چلتا ہے۔ اس تاریک علم کو تو میں ایک کوڑی کو بھی نہیں خریدتا

امروز قومِ من نشناسد مقامِ من | روزے بگریہ یاد کند وقتِ خوشترم

آج کے دن میری قوم میرا درجہ نہیں پہچانتی لیکن ایک دن آئیگا کہ وہ رو رو کر میرے مبارک وقت کو یاد کرے گی

اے قومِ من بصبر نظر سوئے غیب دار | تا دستِ خود بہ عجز پئے مہرِ تو گسترم!

اے میری قوم صبر کیساتھ غیب کی طرف نظر رکھ تاکہ میں اپنے ہاتھ خدا کی درگاہ میں تیری خاطر عاجزی کے ساتھ پھیلاؤں

گر ہمچو خاک پیشِ تو قدرم بود چہ باک | چوں خاک نے کہ از خس و خاشاک کمترم

اگر تیرے نزدیک میری قدر خاک برابر بھی ہو تو کیا مضائقہ ہے خاک تو کیا میں کوڑے کرکٹ سے بھی زیادہ حقیر ہوں

لطف است و فضلِ او کہ نوازد وگرنہ من | کرمے نہ آدمی صدف استم نہ گوہرم!

یہ اس کا فضل اور لطف ہے کہ وہ قدردانی کرتا ہے ورنہ میں تو ایک کیڑا ہوں نہ کہ آدمی سیپی ہوں نہ کہ موتی

زانگونہ دستِ او دلم از غیرِ خود کشید | گوئی کسے نبود دگر در تصورم

اس کے ہاتھ نے اس طرح میرے دل کو غیر کی طرف سے کھینچ لیا گویا اس کے سوا اور کوئی بھی میرے خواب و خیال میں نہ تھا

بعد از خدا بعشقِ محمد مخمرم | گر کفر ایں بود بخدا سخت کافرم

خدا کے بعد میں محمد کے عشق میں سرشار ہوں۔ اگر یہی کفر ہے تو بخدا میں سخت کافر ہوں

سرتا بپائے من بسر آید بعشقِ او | از خود تہی و از غمِ آں دلستاں پرم

میرے سر سے پاؤں تک میں اسی کا عشق سما گیا ہے میں اپنی خواہشات سے خالی اور اس معشوق کے غم سے پر ہوں

من در حریمِ قدس چراغِ صداقتم | دستش محافظ است ز ہر بادِ صرصرم

میں درگاہِ قدس میں صداقت کا چراغ ہوں۔ اسی کا ہاتھ ہر تیز ہوا سے میری حفاظت کرنے والا ہے

ہر دم فلک شہادتِ صدقم ہمے دہد | زینم کہ ام غمم کہ زمیں گشت منکرم

آسمان ہر وقت میری سچائی کی گواہی دیتا ہے پھر مجھے اس بات کا کیا غم کہ اہل زمین مجھے نہیں مانتے

واللہ ہمچو کشتیِ نوحم زِ کردگار | بے دولت آنکہ دُور بماند ز لنگرم

بخدا میں اپنے پروردگار کی طرف سے نوح کی کشتی کی مانند ہوں بدقسمت ہے وہ جو میرے لنگر سے دُور رہتا ہے

ایں آتشے کہ دامنِ آخر زماں بسوخت | از بہرِ چارہ اش بخدا نہرِ کوثرم

یہ آگ جس نے اس آخری زمانہ کا دامن جلا دیا ہے۔ خدا کی قسم میں اس کے علاج کے لیے نہر کوثر ہوں

من نیستم رسول و نیاوردہ ام کتاب | ہاں ملہم استم و زِ خداوند منذرم

میں رسول نہیں ہوں اور نہ کتاب لایا ہوں۔ ہاں ملہم ہوں اور خدا کی طرف سے ڈرانے والا

یا رب بزاریم نظرے کن بلطف و فضل | جز دستِ رحمتِ تو دگر کیست یاورم

اے میرے رب میری گریہ وزاری کو دیکھ کر لطف و کرم کی ایک نظر کر تیری رحمت کے ہاتھ کے سوا اور کون میرا مددگار ہے

جانم فدا شود برہِ دینِ مصطفےٰ! | این است کامِ دل اگر آید میسّرم!

میری جان مصطفےٰ کے دین کی راہ میں فدا ہو۔ یہی میرے دل کا مدعا ہے کاش میسّر آ جائے

ازالہ اوہام حصہ اول صفحہ ۱۷۵ تا ۱۷۸
مطبوعہ ۱۸۹۱ء

اے خدا جانم بہ اسرارت فدا | اُمّیاں را مے دہی فہم و ذکا!

اے خدا میری جان تیرے بھیدوں پر قربان کہ تو ان پڑھوں کو فہم اور ذہن رسا بخشتا ہے

در جہانت ہمچو من اُمّی کجاست | در جہالت ہا مرا نشو و نماست

تیری اس دُنیا میں میرے جیسا اُمّی کہاں ہے میرا تو نشو و نما ہی جہالتوں کے درمیان ہوا ہے

| | |
|---|---|
| کرمکے بودم مرا کردی بشر | من عجب تر از مسیحِ بے پدر |

میں ایک حقیر کیڑا تھا تو نے مجھے بشر بنا دیا میں تو بے باپ مسیح سے بھی زیادہ عجیب ہوں

(ازالہ اوہام حصہ اول صفحہ ۷۷ مطبوعہ ۱۸۹۱ء)

---

| | |
|---|---|
| در اُں ابنِ مریم خدائی نبود | زِ موت و زِ فوتش رہائی نبود |

اس ابن مریم میں خدائی نہ تھی۔ کیونکہ موت و فوت سے اُسے رہائی حاصل نہ تھی

| | |
|---|---|
| رہا کرد خود را زِ شرک و دوئی | تو ہم کُن چنیں ابنِ مریم توئی! |

اس نے اپنے تئیں شرک اور دوئی سے آزاد کر لیا تھا تو بھی ایسا کر۔ ابن مریم تو بھی بن جائے گا

(ازالہ اوہام حصہ دوم صفحہ ۵۳۶)

---

| | |
|---|---|
| امتِ احمد نہاں دارد دو ضدّ در وجود | مے تواند شد مسیحا مے تواند شد یہود |

امت احمد اپنے وجود میں دو مخالف باتیں مخفی رکھتی ہے (اس کا فرد) مسیح بھی بن سکتا ہے اور یہودی بھی

| | |
|---|---|
| زمرۂ شاں ہم بطینتاں را جائے ننگ | زمرۂ دیگر بجائے انبیاء دارد قعود! |

ایک گروہ تو بد فطرت انسانوں کے لیے بھی جائے ننگ و عار ہے اور دوسرا گروہ انبیاء کا جانشین ہے

(ازالہ اوہام حصہ دوم صفحہ ۶۷۴)

---

| | |
|---|---|
| عہد شد از کردگارِ بے چگوں | غور کن در اَنَّھُمْ لَا یَرْجِعُوْنَ |

خدا تعالیٰ کی طرف سے یہ عہد ہو چکا ہے کہ مرے ہوئے واپس نہیں آیا کرتے ہو آیت انھم لا یرجعون پر غور کر

سخت شورے او فتاد اندر زمیں | رحم کن بر خلق اے جاں آفریں

دنیا میں سخت شور پڑ گیا ہے۔ اے پیدا کرنے والے خدا اپنی مخلوقات پر رحم فرما

(ازالہ اوہام حصہ دوم صفحہ ۷۶۵، ۷۶۶)

---

عزیزاں بے خلوص و صدق نکشایند راہے را | مصفا قطرۂ باید کہ تا گوہر شود پیدا

اے عزیزو! بغیر اخلاص اور سچائی کے کوئی راہ نہیں کھل سکتی ۔ مصفا قطرہ چاہیے تا کہ موتی پیدا ہو

(ازالہ اوہام حصہ دوم صفحہ ۸۲۵)
۱۸۹۱ء

---

اے خداوند رہنمائے جہاں! | صادقاں را ز کاذباں برہاں!

اے جہاں کو ہدایت دینے والے مالک سچوں کو جھوٹوں کی گرفت سے رہائی بخش

آتش افتاد در جہاں ز فساد | الغیاث اے مغیثِ عالمیاں

فساد کی وجہ سے دنیا میں آگ لگ گئی۔ اے اہل جہاں کے فریادرس امداد کو پہنچ

(آسمانی فیصلہ صفحہ ۱ مطبوعہ ۱۸۹۱ء)

---

اے خدا اے مالک ارض و سما | اے پناہِ حزبِ خود در ہر بلا

اے خدا۔ اے زمین و آسمان کے مالک اے ہر مصیبت میں اپنی جماعت کی پشت و پناہ

اے رحیم و دستگیر و رہنما! | ایکہ در دستِ تو فضل است و قضا

اے رحیم دستگیر اور رہنما اے وہ کہ تیرے ہاتھ میں فیصلہ اور حکم ہے

| | |
|---|---|
| سخت شورے او فتاد اندر زمین | رحم کن بر خلق اے جاں آفریں |

زمین میں سخت شور برپا ہے اے جان آفریں! اپنی مخلوقات پر رحم کر

| | |
|---|---|
| امرِ فیصل از جنابِ خود نما | تا شود قطعِ نزاع و فتنہ ہا! |

اپنی درگاہ سے کوئی فیصلہ کرنے والی بات ظاہر کر۔ تاکہ جھگڑے اور فساد بند ہو جائیں

(آسمانی فیصلہ صفحہ ۸)

---

| | |
|---|---|
| گر خدا از بندۂ خوشنود نیست | ہیچ حیوانے چو او مردود نیست |

اگر خدا بندہ سے خوش نہیں ہے تو اس جیسا کوئی حیوان بھی مردود نہیں

| | |
|---|---|
| گر سگِ نفسِ دنی را پروریم | از سگانِ کوچہ ہا ہم کمتریم |

اگر ہم اپنے ذلیل نفس کو پالنے میں لگے رہیں تو ہم گلیوں کے کتوں سے بھی بدتر ہیں

| | |
|---|---|
| اے خدا اے طالباں را رہنما! | اے کہ مہرِ تو حیاتِ روحِ ما! |

اے خدا۔ اے طالبوں کے رہنما۔ اے وہ کہ تیری محبت ہماری رُوح کی زندگی ہے

| | |
|---|---|
| بر رضائے خویش کن انجامِ ما | تا بر آید در دو عالم کامِ ما! |

تو ہمارا خاتمہ اپنی رضا پر کر کہ دونوں جہان میں ہماری مراد پوری ہو

| | |
|---|---|
| خلق و عالم جملہ در شور و شر اند | طالبانت در مقامِ دیگر اند |

دنیا اور اس کے لوگ سب شور و شر میں مصروف ہیں۔ مگر تیرے طالب اور ہی مقام پر ہیں

| | |
|---|---|
| آں یکے را اندر مے بخشی بہ دل | واں دگر را مے گذاری با بگِل |

ان میں سے ایک کے دل کو تو نور بخشتا ہے اور دوسرے کو کیچڑ میں پھنسا ہوا چھوڑ دیتا ہے

چشم و گوش و دل ز تو گیرد ضیا　　　ذاتِ تو سر چشمۂ فیض و ہدیٰ

آنکھ کان اور دل تجھ سے ہی روشنی حاصل کرتے ہیں۔ تیری ذات ہدایت اور فیض کا سرچشمہ ہے

(آسمانی فیصلہ صفحہ ۲۸)

---

بہ ازاں بہ کہ جاں در رہِ اُو فشانم　　　جہاں را چہ نقصاں اگر من نمانم

یہی بہتر ہے کہ میں اُس کی راہ میں جان قربان کر دوں۔ اگر میں نہ رہوں تو دنیا کا کیا نقصان ہے

(آسمانی فیصلہ صفحہ ۴۴ مطبوعہ ۱۸۹۱ء)

---

این ست نشانِ آسمانی!　　　مثلش بنما اگر توانی!

اس کتاب کا نام "نشانِ آسمانی" ہے　　　اگر ہو سکتا ہے تو اس کی نظیر لا

یا صوفیٔ خویش را بروں آر　　　یا توبہ بکن ز بدگمانی!

یا تو اپنے صوفی کو باہر نکال۔　　　یا پھر بد گمانی سے توبہ کر

(نشانِ آسمانی سرورق مطبوعہ ۱۸۹۲ء)

---

اے سخت اسیرِ بدگمانی　　　وے بستہ کمر بہ بد زبانی

اے بدگمانی میں مبتلا انسان اور اے بد زبانی پر مستعد شخص

سوزم ز غم کہ چساں شوی مسلماں　　　واں طرفہ کہ کافرم بخوانی

میں تو اس غم سے جل رہا ہوں کہ تو کس طرح مسلمان ہو گا مگر عجیب بات یہ ہے کہ الٹا تو مجھے ہی کافر سمجھتا ہے

(نشانِ آسمانی صفحہ ۳۸)

اگر خود آدمی کاہل بناشد در تلاشِ حق! | خدا خود راہ بنماید طلبگارِ حقیقت را

اگر آدمی خود ہی تلاشِ حق میں سست نہ ہو تو خدا آپ طالبِ حق کو راستہ دکھا دیتا ہے

(نشانِ آسمانی صفحہ ۳۴)

---

رحمتِ خالق کہ حرزِ اولیاست | ہست پنہاں زیر لعنت ہائے خلق

خدا کی رحمت جو اولیاء اللہ کا تعویذ ہے وہ خلقت کی لعنت کے نیچے مخفی ہوا کرتی ہے

(نشانِ آسمانی صفحہ ۲۸)

---

چہ خوش بودے اگر ہر یک ز امت نورِ دیں بودے | ہمیں بودے اگر ہر دل پُر از نورِ یقیں بودے

کیا اچھا ہوتا اگر امت میں سے ہر ایک نورِ دین ہوتا۔ یہی ہوتا اگر ہر دل نورِ یقین سے بھرا ہوتا

(نشانِ آسمانی صفحہ ۴۲)

۱۸۹۲ء

---

بکوشید اے جواناں تا بدیں قوت شود پیدا | بہار و رونق اندر روضۂ ملت شود پیدا

اے جوانو! کوشش کرو کہ دین میں قوت پیدا ہو اور ملتِ اسلام کے باغ میں بہار اور رونق آئے

اگر یاراں کنوں بر غربتِ اسلام رحم آرید | باصحابِ نبیؐ نزدِ خدا نسبت شود پیدا

اے دوستو اگر اب تم اسلام کی غربت پر رحم کرو تو خدا کے ہاں تمہیں آنحضرتؐ کے صحابہ سے مناسبت پیدا ہو جائے

نفاق و اختلافِ ناشناساں از میاں خیزد | کمالِ اتفاق و خلّت و الفت شود پیدا

نا اہل لوگوں کا آپس کا اختلاف اور نفاق دور ہو جائے اور کمال درجہ کا اتفاق دوستی اور محبت پیدا ہو جائے

بجنبید از پئے کوشش کہ از درگاہِ ربانی — ز بہرِ ناصرانِ دینِ حق نصرت شود پیدا

کوشش کے لیے حرکت میں آؤ۔ کہ خدا کی درگاہ سے مددگارانِ اسلام کے لیے فوراً نصرت ظاہر ہوگی

اگر امروز فکرِ عزتِ دیں در شما جوشد — شما را نیز واللہ تربیت و عزت شود پیدا

اگر آج دین کی عزت کا خیال تمہارے دل میں جوش مارے تو خدا کی قسم خود تمہارے لیے بھی عزت و تربیت پیدا ہو جائے

اگر دستِ عطا در نصرتِ اسلام بکشائید — ہم از بہرِ شما ناگہ یدِ قدرت شود پیدا

اگر اسلام کی تائید میں تم اپنا سخاوت کا ہاتھ کھول دو تو فوراً تمہارے اپنے لیے بھی خدائی قدرت کا ہاتھ نمودار ہو جائے

ز بذلِ مال در راہش کسے مفلس نمے گردد — خدا خود مے شود ناصر اگر ہمت شود پیدا

اس کی راہ میں مال خرچ کرنے سے کوئی مفلس نہیں ہو جایا کرتا اگر ہمت پیدا ہو جائے تو خدا خود ہی مددگار بن جاتا ہے

بروزِ عمرِ خود در کارِ دیں کوشید اے یاراں — کہ آخر ساعتِ رحلت بصد حسرت شود پیدا

اے دوستو اپنی عمر کے دنوں دین کے کام میں لگ رہو کیونکہ آخر کار موت کی گھڑی بیکار ہزاروں حسرتیں لے کر آ جائے گی

امیدِ دیں روا گرداں امیدِ تو روا گردد — ز صد نومیدی و یاس و الم رحمت شود پیدا

تو دین کی امید پوری کرتا کہ تیری امیدیں پوری ہوں سینکڑوں ناامیدیوں یاس اور غم کے بعد رحمت پیدا ہو جائیگی

در انصارِ نبی بنگر کہ چوں شد کار تا دانی — کہ از تائیدِ دیں سرچشمۂ دولت شود پیدا

آنحضرت کے انصار کی طرف دیکھ کہ کس طرح انہوں نے کام سرانجام کیا تاکہ تجھے پتہ لگے کہ دین کی مدد کرنے سے دولت کا منبع پیدا ہو جاتا ہے

بکوش از جان و دل تا خدمتے شایاں ز دستِ تو آید — بقائے جاوداں یابی گر ایں ثمرت شود پیدا

دل و جان سے کوشش کر تاکہ تیرے ہاتھوں سے کوئی خدمتِ اسلام ہو جائے اگر یہ ثمرہ پیدا ہو جائے تو تو بقائے دوام حاصل کرے گا

بہ مفت ایں اجرِ نصرت را دہندت اے اخی ورنہ — قضائے آسمان است ایں بہر حالت شود پیدا

اے بھائی مفت میں تجھے نصرت کا یہ بدلہ مل رہا ہے ورنہ یہ تو آسمانی فیصلہ ہے جو ضرور ہو کر رہے گا

ہمے بینم کہ دادارِ قدیر و پاک مے خواہد | کہ باز آں قوتِ اسلام و آں شوکت شود پیدا

میں تو یہ دیکھ رہا ہوں کہ قادر و قدوس خدا کا منشا یہ ہے کہ اسلام کی وہ قوت اور وہ شوکت پھر پیدا ہو جائے

کرم ہا صد کرم کن بر کسے کو ناصرِ دین است | بلائے او بگرداں گر گہے آفت شود پیدا

اے خداوند کریم سینکڑوں مہربانیاں اس شخص پر کر جو دین کا مددگار ہے اگر کبھی آفت آئے تو اس کی مصیبت کو ٹال

چناں خوش دل بدارش اے خدائے قادرِ مطلق | کہ در ہر کار و بارش حالِ او جنت شود پیدا

اے خداوند قادرِ مطلق اُسے ایسا خوش رکھ کہ اس کی حالت اور سب کاروبار میں ایک جنت پیدا ہو جائے

دریغ و درد قومِ من ندائے من نمے شنود | ز ہر در مے دہم پندش مگر عبرت شود پیدا

افسوس قوم میری چیخ و پکار کو نہیں سنتی میں تو ہر طریق سے نصیحت کرتا ہوں کاش اس کو عبرت ہو

مرا باور نمے آید کہ چشمِ خویش بکشایند | مگر وقتیکہ خوف و عفت و خشیت شود پیدا

مجھے یقین نہیں آتا کہ یہ لوگ کبھی اپنی آنکھیں کھولیں گے مگر اس وقت جب کہ تقویٰ پاکدامنی اور خشیت اللہ ان میں پیدا ہو جائے

مرا دجال می گویند و بدتر از کافراں فہمند | نمیدانم چرا از نورِ حق نفرت شود پیدا

یہ تو مجھے دجال جھوٹا اور کافروں سے بدتر سمجھتے ہیں میں نہیں جانتا کہ خدا کے نور سے ان میں کیوں نفرت ہو گئی

عجب دارید اے ناآشنایاں غافلاں از دیں | کہ از حق چشمۂ حیواں دریں ظلمت شود پیدا

اے دین سے غافل اور ناواقف لوگو تم کو کیا تعجب آتا ہے کہ اس اندھیرے میں خدا کی طرف سے ایک چشمۂ حیات پیدا ہو گیا ہے

چرا انساں تعجب ہا کند در فکرِ ایں معنی | کہ خواب آلودگاں را رافعِ غفلت شود پیدا

آدمی یہ بات سوچ کر کیوں حیران ہو کہ نیند کے متوالوں کے لیے ایک غفلت کا دور کرنے والا پیدا ہو

فراموشت شدہ اے قوم احادیثِ نبی اللہ | کہ نزدِ ہر صدی یک مصلحِ امت شود پیدا

اے میری قوم تو رسول اللہ کی حدیثوں کو بھی بھول گئی کہ ہر صدی کے سر پر امت کے لیے ایک مصلح پیدا ہوا کرتا

(آئینہ کمالات اسلام طبع اول مطبوعہ ۱۸۹۳ء)

محبتِ تو دوائے ہزار بیماری است ‏ ‏ ‏ برائے تو کہ رہائی دریں گرفتاری است

تیری محبت ہزار بیماریوں کی دوا ہے تیرے منہ کی قسم کہ اس گرفتاری ہی میں اصل آزادی ہے

پناہ بردن بہ تو جستن نہ طورِ مستاں است ‏ ‏ ‏ کہ آمدن بہ پناہت کمال ہشیاری است

تیری پناہ ڈھونڈنا دیوانوں کا طریقہ نہیں ہے بلکہ تیری پناہ میں آنا ہی تو کمال درجہ کی عقلمندی ہے

متاعِ مہرِ رخِ تو نہاں نخواہم داشت ‏ ‏ ‏ کہ خفیہ داشتنِ عشقِ تو ز غداری است

میں تیری محبت کی دولت کو ہرگز نہیں چھپاؤں گا۔ کہ تیرے عشق کا مخفی رکھنا بھی ایک غداری ہے

برآں سرم کہ سر و جاں فدائے تو بکنم ‏ ‏ ‏ کہ جاں بہ یار سپردن حقیقتِ یاری است

میں تیار ہوں کہ جان و دل تجھ پر قربان کر دوں کیونکہ جان کو محبوب کے سپرد کر دینا ہی اصل دوستی ہے

(آئینہ کمالات اسلام صفحہ )

---

چوں بہ حسن آید ثنائے سرورِ عالی تبار ‏ ‏ ‏ عاجز از مدحش زمین و آسمان و ہر دو دار

مجھ سے اس عالی قدر سردار کی تعریف کس طرح ہو سکے جس کی مدح سے زمین و آسمان اور دونوں جہان عاجز ہیں

آں مقامِ قرب کو دارد بہ دلدارِ قدیم ‏ ‏ ‏ کس نداند شانِ آں از واصلانِ کردگار

قرب کا وہ مقام جو وہ محبوب ازلی کے ساتھ رکھتا ہے اس کی شان کو واصلانِ بارگاہِ الٰہی میں سے بھی کوئی نہیں جانتا

آں عنایت ہا کہ محبوبِ ازل دارد بدو ‏ ‏ ‏ کس بخوابے ہم ندیدہ مثلِ آں اندر دیار

وہ مہربانیاں جو محبوب ازلی اس پر فرماتا رہتا ہے۔ وہ کسی نے دنیا میں خواب میں بھی نہیں دیکھیں

سرورِ خاصانِ حق شاہِ گروہِ عاشقاں ‏ ‏ ‏ آنکہ روحش کرد طے ہر منزلِ وصلِ نگار

خاصانِ حق کا سردار اور عاشقانِ الٰہی کی جماعت کا بادشاہ ہے جس کی روح نے محبوب کے وصل کے ہر درجہ کو طے کر لیا ہے

آں مبارک پے کہ آمد ذات با آیاتِ او — رحمتے از ذاتِ عالم پرور پروردگار

وہ مبارک قدم جس کی ذات والا صفات رحمت ہیں کہ اس رب العالمین پروردگار کی طرف سے نازل ہوئی

آنکہ دارد قربِ خاص اندر جنابِ پاکِ حق — آنکہ شانِ او نہ فہمد کس ز خاصان و کبار

وہ جو کہ جناب الٰہی میں خاص قرب رکھتا ہے وہ جس کی شان خاص اور بزرگ بھی نہیں سمجھتے

احمدِ آخر زماں کو اولین را جائے فخر — آخریں را مقتدا و ملجا و کہف و حصار

احمد آخر الزماں جو پہلوں کے لیے فخر کی جگہ ہے اور پچھلوں کے لیے پیشوا، مقام پناہ، جائے حفاظت اور قلعہ ہے

ہست درگاہِ بزرگش کشتیِ عالم پناہ — کس نگردد روزِ محشر جز پناہش رستگار

اس کی عالی بارگاہ سارے جہان کو پناہ دینے والی کشتی ہے حشر کے دن کوئی بھی اس کی پناہ میں آئے بغیر نجات نہیں پائے گا

از ہمہ چیزے فزوں تر در ہمہ نوعِ کمال — آسمانہا پیشِ اوجِ ہمّتِ او ذرّہ وار

وہ ہر قسم کے کمالات میں ہر ایک سے بڑھ کر ہے اس کی بلندی ہمت کے آگے آسمان بھی ایک ذرہ کی طرح ہیں

مظہرِ نورے کہ پنہاں بود از عہدِ ازل — مطلعِ شمسے کہ بود از ابتدا در استتار

وہ اس نور کا مظہر ہے جو روز ازل سے مخفی تھا اور اس سورج کے نکلنے کی جگہ ہے جو ابتدا سے نہاں تھا

صدرِ بزمِ آسمان و حجۃ اللہ بر زمیں — ذاتِ خالق را نشانے بس بزرگ و استوار

وہ آسمانی مجلس کا میر مجلس اور زمین پر اللہ کی حجت ہے ذات باری کا عظیم الشان مضبوط نشان ہے

ہر رگ و تارِ وجودش خانۂ یارِ ازل — ہر دم و ہر ذرہ اش پُر از جمالِ دوستدار

اس کے وجود کا ہر رگ و ریشہ خداوند ازلی کا گھر ہے اس کا ہر سانس اور ہر ذرہ دوست کے جمال سے منور ہے

حسنِ رویش بہ از صد آفتاب و ماہتاب — خاکِ کوئے او بہ از صد نافۂ مشکِ تتار

اس کے چہرہ کا حسن سینکڑوں چاند اور سورج سے بہتر ہے اس کے کوچہ کی خاک تاتاری مشک کے سینکڑوں نافوں سے زیادہ خوشبودار ہے

ہست او از عقل و فکر و وہمِ مردم دور تر ‏ ‏ ‏ کے مجالِ فکر تا آں بحرِ ناپیدا کنار

وہ لوگوں کی عقل و سمجھ سے بالاتر ہے فکر کی کیا مجال کہ اُس ناپیدا کنار سمندر کی حد تک پہنچ سکے

شرحِ او در گفتنِ قولِ بلیٰ اوّل کسے[1] ‏ ‏ ‏ ادہمِ توحید و پیش از آدمش پیوندِ یار

قولِ بلیٰ کہنے میں اس کی شرح سب سے اول ہے وہ توحید کا ادہم ہے اور آدم سے بھی پہلے یار سے اُس کا تعلق تھا

جانِ خود دادن پئے خلقِ خدا در فطرتش ‏ ‏ ‏ جاں نثارِ خستہ جاناں بیدلاں را غم گسار

مخلوقِ الٰہی کے لیے جان دینا اس کی فطرت میں ہے وہ شکستہ دلوں کا جان نثار اور بیکسوں کا ہمدرد ہے

اندراں وقتیکہ دنیا پُر ز شرک و کفر بود ‏ ‏ ‏ ہیچ کس را خوں نشد دل جز دلِ آں شہریار

ایسے وقت میں جبکہ دنیا کفر و شرک سے بھر گئی تھی سوائے اُس بادشاہ کے اور کسی کا دل اس کے لیے غمگین نہ ہوا

ہیچ کس از خبثِ شرک و دینِ بت آگہ نشد ‏ ‏ ‏ ایں خبر شد جانِ احمد را کہ بود از عشق زار

کوئی بھی شرک کی نجاست بتوں کی گندگی سے آگاہ نہ تھا صرف احمد کے دل کو یہ آگاہی ہوئی جو محبتِ الٰہی سے چُور تھا

کس چہ میداند کزاں نالہ ہا باشد خبر ‏ ‏ ‏ کاں شفیعے کرد از بہرِ جہاں در کنجِ غار

کون جانتا ہے اور کسے اُس آہ و زاری کی خبر ہے جو آنحضرت نے دنیا کے لیے غارِ حرا میں کی

من نمیدانم چہ دردے بود و اندوہ و غمے ‏ ‏ ‏ کاندراں غارے در آوردش حزین و دل فگار

میں نہیں جانتا کہ کیا درد و غم اور تکلیف تھی جو اُسے غم زدہ کر کے اس غار میں لاتی تھی

نے ز تاریکی توحش نے ز تنہائی ہراس ‏ ‏ ‏ نے ز مردن غم نہ خوفِ کژدم و نے بیمِ مار

نہ اُسے اندھیرے کا خوف تھا نہ تنہائی کا ڈر نہ مرنے کا غم نہ سانپ بچھو کا خطرہ

کشتۂ قوم و فدائے خلق و قربانِ جہاں ‏ ‏ ‏ نے بخویشش میل نے ز عیشِ خویشش کار

وہ کشتۂ قوم و فدائے خلق اور اہلِ جہاں پر قربان تھا نہ اُسے اپنے تن بدن سے کچھ تعلق تھا نہ اپنی جان سے کچھ کام

---

[1] اشارہ ہے طرف الست بربکم قالوا بلیٰ

نعرہ ہا پُر درد مے زد از پئے خلقِ خدا | شد تضرع کار او پیشِ خدا لیل و نہار

خدا کی مخلوق کے لیے دردناک آہیں بھرتا تھا اور خدا کے سامنے رات دن گریہ و زاری اس کا کام تھا

سخت شورے بر فلک افگند آں عجز و دعا | قدسیاں نیز شد چشم از غمِ آں اشکبار

اس کے عجز و دعا کی وجہ سے آسمان پر سخت شور برپا ہو گیا اور اس کے غم کی وجہ سے فرشتوں کی آنکھیں بھی غم سے اشکبار ہو گئیں

آخر از عجز و مناجات و تضرع کردنش | شد نگاہِ لطفِ حق بر عالمِ تاریک و تار

آخر کار اس کی عاجزی مناجات اور گریہ و زاری کی وجہ سے خدا نے تاریک و تار دنیا پر مہربانی کی نظر فرمائی

در جہاں از معصیت ہا بود طوفانِ عظیم | بود خلق از شرک و عصیاں کور و کر در ہر دیار

جہان میں بد عملیوں کا خطرناک طوفان برپا تھا اور ہر ملک میں لوگ شرک اور گناہوں کے باعث اندھے اور بہرے ہو رہے تھے

ہمچو وقتِ نوح دنیا بود پُر از ہر فساد | ہیچ دل خالی نبود از ظلمت و گرد و غبار

دنیا نوح کے زمانہ کی طرح ہر قسم کے فسادوں سے بھر گئی تھی کوئی دل بھی ظلمت اور گرد و غبار سے خالی نہ تھا

مر شیاطیں را تسلط بود بر ہر روح و نفس | پس تجلی کرد بر روحِ محمدؐ کردگار

ہر روح اور ہر نفس پر شیاطین کا قبضہ تھا تب خدا تعالیٰ نے محمد کی روح پر تجلی فرمائی

منتِ او بر ہمہ سرخ و سیاہ ثابت است | آنکہ بہرِ نوعِ انساں کرد جانِ خود نثار

تمام گوری اور کالی قوموں پر اس کا احسان ثابت ہے اس نے نوعِ انسانی کے لیے اپنی جان قربان کر دی

یا نبی اللہ توئی خورشیدِ راہِ ہُدیٰ | بے تو نارد رو براہے عارفِ پرہیزگار

اے نبی اللہ! تو ہی ہدایت کے راستوں کا سورج ہے تیرے بغیر کوئی عارف پرہیزگار ہدایت نہیں پا سکتا

یا نبی اللہ لبِ تو چشمۂ جاں پرور است | یا نبی اللہ توئی در راہِ حق آموزگار

اے نبی اللہ! تیرے ہونٹ زندگی بخش چشمہ ہیں اے نبی اللہ! تو ہی خدا کے راستہ کا رہنما ہے

آں یکے جوید حدیث پاک تو از زید و عمرو ‏ ‏ ‏ ‏ واں دگر از خود دہانت بشنود بے انتظار

ایک تو تیری پاک باتیں زید و عمرو کے پاس جا کر تلاش کرتا ہے اور دوسرا بلا توسط تیرے منہ سے اس کو سنتا ہے

زندہ آں شخصے کہ نوشد جرعہ از چشمہ ات ‏ ‏ ‏ ‏ زیرک آں مردیکہ کرد است اتباعت اختیار

وہ شخص زندہ ہے جو تیرے چشمے سے پانی کا گھونٹ پیتا ہے اور وہی انسان عقلمند ہے جس نے تیری پیروی اختیار کی

عارفاں را منتہائے معرفت علم رخت ‏ ‏ ‏ ‏ صادقاں را انتہائے صدق عشقت قرار

عارفوں کی معرفت کا آخری نقطہ تیرے رخ کا علم ہے اور راستبازوں کے صدق کا منتہا تیرے عشق پر ثابت قدم رہنا ہے

بے تو ہرگز دولت عرفاں نمے یابد کسے ‏ ‏ ‏ ‏ گرچہ میرد در ریاضت ہا و جہد بے شمار

تیرے بغیر کوئی عرفان کی دولت کو نہیں پا سکتا۔ اگرچہ وہ ریاضتیں اور جد و جہد کرتا مر بھی جائے

تکیہ بر اعمال خود بے عشق روئیت ابلہی است ‏ ‏ ‏ ‏ غافل از رویت نہ بیند روئے نیکی زینہار

تیرے عشق کے سوا صرف اپنے اعمال پر بھروسہ کرنا بیوقوفی ہے جو تجھ سے غافل ہے وہ ہرگز نیکی کا منہ نہ دیکھے گا

در دمے حاصل شود نورے ز عشق روئے تو ‏ ‏ ‏ ‏ کاں نباشد سالکاں را حاصل اندر روزگار

تیرے عشق کی وجہ سے ایک دم میں وہ نور حاصل ہو جاتا ہے جو سالکوں کو ایک لمبے زمانے میں حاصل نہیں ہوتا

از عجائبہائے عالم ہر چہ محبوب و خوش است ‏ ‏ ‏ ‏ شاناں آں ہر چیز یابم در وجودت آشکار

دنیا کی عجیب چیزوں میں سے جو چیز بھی دلپسند اور مفید ہے ویسی ہر چیز کی خوبیاں میں تیری ذات میں پاتا ہوں

خوشتر از دوران عشق تو نباشد ہیچ دور ‏ ‏ ‏ ‏ خوشتر از وصف و مدح تو نباشد ہیچ کار

تیرے عشق کے زمانے سے اور کوئی زمانہ زیادہ اچھا نہیں اور کوئی کام تیری مدح و ثنا سے زیادہ بہتر نہیں

تجربہ بردم ز خوبی ہائے بے پایان تو ‏ ‏ ‏ ‏ جاں گدازم بہر تو گر دیگرے خدمتگذار

چونکہ مجھے تیری بے انتہا خوبیوں کا تجربہ ہے اس لیے اگر دوسرے تیرے خدمتگذار ہیں تو میں تجھ پر جان فدا کرنے کو تیار ہوں

هر کسے اندر نمازِ خود دعائے مے کند — من دعائے بر دو بارِ نوائے باج بہا

ہر شخص اپنی نماز میں اپنے لیے دعا کرتا ہے مگر میں اے نبی تیری آل و اولاد کے لیے دعا مانگتا ہوں

یا نبی اللہ فدائے ہر سرِ موئے تو ام — وقفِ راہِ تو کنم گر جاں دہندم صد ہزار

اے نبی اللہ میں تیرے بال بال پر فدا ہوں اگر مجھے ایک لاکھ جانیں بھی ملیں تو تیری راہ میں سب کو قربان کر دوں

اتباع و عشقِ تو دیدتا در تحقیق چیست — کیمیائے ہر دلے اکسیرِ ہر جانِ فگار

اصل میں تیری اتباع اور تیرا عشق ہر دل کے لیے کیمیا اور ہر زخمی جان کے لیے اکسیر ہے

دل اگر خونِ محبت نیست بہرِ تو چہ دل — ور نثارِ تو نگردد جاں کجا آید بکار

دل اگر تیری محبت میں خون نہیں تو وہ دل ہی نہیں اور جو جان تجھ پر قربان نہ ہو وہ جان کس کام کی

دل نمے ترسد ز مہرِ تو مرا از موت ہم — پائیداری ہا ببیں خوش میروم تا پائے دار

تیری محبت میں میرا دل موت سے بھی نہیں ڈرتا میرا استقلال دیکھ کہ میں صلیب کے نیچے خوش خوش جا رہا ہوں

راغب اندر رحمتت یا رحمۃ اللہ آمدیم — اے کہ چوں ما ہمہ در تو صد ہزار امیدوار

اے اللہ کی رحمت ہم تیرے رحم کے امیدوار ہیں تو وہ ہے کہ ہم جیسے لاکھوں تیرے صدقے کے امیدوار ہیں

یا نبی اللہ نثارِ روئے محبوبِ تو ام — وقفِ راہت کردہ ام ایں سر کہ بر دوش ست بار

اے نبی اللہ میں تیرے پیارے مکھڑے پر نثار ہو رہا ہوں میں نے اس سر کو جو کندھوں پر بوجھ ہے تیری راہ میں وقف کر دیا ہے

تا مرا نورِ رسولِ پاک را بنمودہ اند — عشقِ او در دل ہمے جوشد چو آب از آبشار

جب سے مجھے رسولِ پاک کا نور دکھایا گیا تب سے اس کا عشق میرے دل میں یوں جوش مارتا ہے جیسے آبشار میں پانی

آتشِ عشق از دمِ من ہمچو برقے مے جہد — یک طرف اے ہمدمانِ خام از گردِ جوار

میرے سانس سے اس کے عشق کی آگ بجلی کی طرح نکلتی ہے اے خام طبع رفیقو میرے آس پاس سے ہٹ جاؤ

بر سرم جا است دل گو بدیدے او بخواب ۔۔۔ اے برآں روئے کہ دیدم جان و سر کردم نثار

میرا دل وجد میں ہے جب آنحضور کو خواب میں دیکھا ہے اس چہرے اور سر پر میری جان ہو دل و تن قربان ہوں

صد ہزاراں یوسفے بینم دریں چاہ ذقن ۔۔۔ واں مسیح ناصری شد از دم او بے شمار

اس چاہ ذقن میں ہزار ہا لاکھوں یوسف دیکھتا ہوں اور اس کے دم سے بے شمار مسیح ناصری پیدا ہوئے

شہنشاہ ہفت کشور آفتاب شرق و غرب ۔۔۔ بادشاہ ملک و ملت ملجاء ہر خاکسار

وہ ہفت کشور کا شہنشاہ اور شرق و مغرب کا آفتاب ہے دین و دنیا کا بادشاہ اور ہر خاکسار کی پناہ ہے

کامراں آں دل کہ شد در راہ او از صدق گام ۔۔۔ نیک بخت آں سر کہ میدارد سر آں شہسوار

کامیاب ہو گیا وہ دل جو صدق دل کے ساتھ اس کی راہ پر چلا خوش قسمت ہے وہ سر جو اس شہسوار سے تعلق رکھتا ہے

یا نبی اللہ جہاں تاریک شد از شرک و کفر ۔۔۔ وقت آں آمد کہ بنمائی رخ خورشید وار

اے نبی اللہ کفر اور شرک سے دنیا اندھیر ہو گئی اب وقت آ گیا ہے کہ تو اپنا سورج کی مانند چہرہ ظاہر کرے

بینم انوار خدا در روئے تو اے دلبرم ۔۔۔ مست عشق روئے تو بینم دل ہر ہوشیار

اے میرے دلبر میں انوار الٰہی تیری ذات میں دیکھتا ہوں اور ہر عقلمند دل کو تیرے عشق میں سرشار پاتا ہوں

اہل دل فہمند قدرت عارفاں دانند حال ۔۔۔ اندر چشم شپراں پنہاں خور نصف النہار

صاحبدل تیری قدر پہچانتے ہیں اور عارف تیرا حال جانتے ہیں لیکن چمگادڑوں کی آنکھ سے وہ دوپہر کا سورج چھپا ہوا ہے

ہر کسے دارد کسے یا دلبرے اندر جہاں ۔۔۔ من فدائے روئے تو اے دلستان گلعذار

ہر شخص دنیا میں کسی نہ کسی کو محبوب رکھتا ہے مگر میں تو تیرا فدائی ہوں اے پھول سے رخساروں والے محبوب

از ہمہ عالم دل اندر روئے تو بستہ ام ۔۔۔ بر وجود خویشتن کردم وجودت اختیار

سارا جہان چھوڑ کر میں نے تیرے ہی چہرے سے دل لگایا ہے اور اپنے وجود پر تیرے وجود کو ترجیح دی ہے

زندگانی چیست جاں کردن براہِ تو فدا | رستگاری چیست در بندِ تو بودن صید وار

زندگی کیا ہے یہی کہ تیری راہ میں جان کو قربان کر دینا۔ آزادی کیا ہے یہی کہ تیری قید میں شکار ہو کر رہنا

تا مرا جاں ہست خواہد بود عشقت در دلم | تا بطبع روان خون جاند بر تو دار و مدار

جب تک میری جو جان باقی ہے تیرا عشق میرے دل میں رہے گا جب تک میرے جسم میں خون دوڑ رہا ہے تب تک میری جان کا دار و مدار تجھ پر ہے

یا رسول اللہ بروئیت عہد دارم استوار | عشقِ تو دارم از آں روزے کہ بودم شیر خوار

یا رسول اللہ میں تجھ سے مضبوط تعلق رکھتا ہوں اور اس وقت سے کہ میں شیر خوار تھا۔ مجھے تجھ سے محبت ہے

ہر زمان کامد بجنابِ حضرتِ بیچوں زدم | دیدمت پنہاں معین و حامی و نصرت شعار

جو قدم میں نے خدائے بے ہمتا کی طرف اٹھائے ان میں میں نے پوشیدہ طور پر ہر جگہ تجھے اپنا معین حامی اور مددگار دیکھا

در دو عالم نسبتے دارم بتو اے ہمدم بزرگ | پرورش دادی مرا خود ہمچو طفلے در کنار

دونوں جہانوں میں میں تجھ سے بے انتہا تعلق رکھتا ہوں تو نے خود بچے کی طرح اپنی گود میں میری پرورش فرمائی

یاد کن وقتیکہ در کشفم نمودی شکلِ خویش | یاد کن ہم وقتِ دیگر کآمدی مشتاق وار

وہ وقت یاد کر جب تو نے کشف میں مجھے اپنی صورت دکھلائی تھی اور ایک دوسرا وقت بھی یاد کر جب تو میرے پاس مشتاق وار تشریف لایا تھا

یاد کن آں لطف و رحمت ہا کہ با من داشتی | واں بشارت ہا کہ میدادی مرا از کردگار

ان مہربانیوں اور رحمتوں کو یاد کر جو تو نے مجھ پر کیں اور ان بشارتوں کو بھی جو خدا کی طرف سے تو مجھے دیتا تھا

یاد کن وقتے چو بنمودی بہ بیداری مرا | آں جمالے آں رخے آں صورتے رشکِ بہار

وہ وقت یاد کر جب بیداری میں تو نے مجھے دکھلایا تھا اپنا وہ جمال وہ چہرہ اور وہ صورت جس پر موسم بہار بھی رشک کرتا ہے

آنچہ ما را از دو شیخِ شوخ آزارے رسید | یا رسول اللہ بپرس از عالمِ ذوالاقتدار

جو کچھ ہم کو ان دو مُوذی شیخوں سے تکلیف پہنچی اے رسول اللہ اس کا حال اس قادر و علیم خدا سے پوچھ لے

حالِ ما و شوخئ ایں ہر دو شیخِ بد زبان | جملہ میداند خدائے حال دان و بُردبار

ہمارے حال اور اُن دو بد زبان شیخوں کی شوخی کو خدائے علیم و بردبار پورے طور پر جانتا ہے

نام من دجّال و ضالّ و کافرے بنہادہ اند | نیست اندر زعمِ شاں چوں من پلیدے زشت و خوار

انھوں نے میرا نام دجال، گمراہ اور کافر رکھ چھوڑا ہے اور ان کے خیال میں میرے جیسا اور کوئی ناپاک، بد اور ذلیل نہیں

ہیچ کس را بر منِ مظلوم و غمگیں دل نسوخت | جز تو کاندر خوابہا رحمت نمودی بار بار

مجھ مظلوم اور غمگین کے لیے کسی کا دل نہ جلا۔ سوا تیرے جس نے خوابوں میں مجھ پر بار بار شفقت دکھائی

آں خداوند کریم و دلبر و محبوبِ من | داد و ہر دم میدہد تسکیں مرا چوں غمگسار

ہاں اُس خدائے کریم نے جو میرا معشوق و محبوب ہے ایک ہمدرد کی طرح ہمیشہ مجھے تسلی دی اور دیتا رہتا ہے

صبر کردیم از وفا باتش رسید صد ضرب و کوفت | سر مرد در چشمے نماید تا نیے گرد و غبار

سینکڑوں تکالیف پہنچیں مگر ہم نے وفاداری کی وجہ سے صبر کیا کیونکہ سر مرد آنکھ کے قابل نہیں ہوتا جب تک غبار کی طرح ایک نہ بنے

اے کہ تکفیرِ مسلماناں کنی از بخل و کیں | شرمت آید از خدائے عادل و ذی اقتدار

اے وہ شخص جو بخل اور دشمنی کی وجہ سے مسلمانوں کی تکفیر کرتا ہے۔ تجھے منصف اور قادر خدا سے شرم آنی چاہیے

سہل باشد از زبانِ خویشتن تکفیرِ کسے | مشکل افتد آں زماں چوں پُرسد او پروردگار

اپنی زبان سے کسی کو کافر کہہ دینا آسان ہے مگر اس وقت مشکل پڑے گی جب خدائے کردگار پوچھے گا

کلمہ گویاں را چرا کافر نہی نام اے اخی | گر تو داری خوفِ حق رو بیخِ کفرِ خود برآر

اے بھائی تو کلمہ گوؤں کا نام کافر کیوں رکھتا ہے اگر تو خوفِ خدا رکھتا ہے تو خود اپنے کفر کو جڑ سے نکال

پیر گشتی لیک پیراں را نمے دانی ہنوز | ایزدت بخشد چو پیراں صدق و سوز و اصطبار

تو بوڑھا ہو گیا مگر ابھی تک بڑھاپے والے اخلاق کو نہیں جانتا خدا تجھے بوڑھوں کی طرح سوز اور صبر عنایت کرے

اگر کنی تکفیرِ قومِ خود چہ کارے کردۂ　　رو اگر مردی یہودے را باسلام اندر آر

اگر تو نے اپنی قوم ہی کی تکفیر کی تو کیا کمال کیا، اگر تو جوانمرد ہے تو جا اور کسی یہودی کو اسلام میں داخل کر

چوں نسیمِ صبحِ محشر پردہ ہا اندازد کار　　کیست کافر کیست مومن خود بگردد آشکار

جب قیامت کی صبح کی ہوا حقیقت پر سے پردہ اٹھا دے گی تو صاف ظاہر ہو جائے گا کہ کون کافر ہے اور کون مومن

گر خردمندی برو کن فکرِ نفسِ خود نخست　　لافِ ایماں خود چہ چیز است نورِ ایماں بیار

اگر تو عقلمند ہے تو جا اور پہلے اپنی جان کی فکر کر۔ ایمان کا دعویٰ کچھ چیز نہیں نورِ ایمان لا

چند بر تکفیر نازی چند استہزا کنی　　رو بایمانِ خود ایں مارا بکفرِ ما گذار

کب تک تو تکفیر پر ناز کرے گا اور کب تک تمسخر کرتا رہے گا۔ جا اپنے آپ کو اپنے ایمان پر اور ہم کو ہمارے کفر پر چھوڑ دے

نے ز فردوسم حکایت کن نہ از اہمِ نار　　کو غمِ دینِ محمد زیں غمم شوریدہ وار

مجھ سے نہ تو جنت کا ذکر کر نہ دوزخ کا۔ میں تو محمد کے دین کے غم میں دیوانوں کی سی زندگی بسر کرتا ہوں

آں زماں کز یاد آید ماتمِ دیں مرا　　بس فراموشم شود عیش و غمِ ہر دو دار

اس وقت جبکہ مجھے دین کی ماتم یاد آتی ہے تو دونوں جہان کی خوشیاں اور غم مجھے بالکل بھول جاتے ہیں

(آئینہ کمالات اسلام صفحہ ۲۴ تا ۲۹)
مطبوعہ ۱۸۹۳ء

---

اے کہ دجالم بچشمت نیز ضال　　چوں نترسی از خدائے ذوالجلال

اے وہ شخص کہ میں تیری نظر میں دجال اور گمراہ ہوں تو خدائے ذوالجلال سے کیوں نہیں ڈرتا

مومنے را نام کافر مے نہی　　کافرم گر مومنی با ایں خیال

تو مومن کا نام کافر رکھتا ہے اگر تو اس عقیدہ کے باوجود مومن ہے تو واقعی میں کافر ہوں

(آئینہ کمالات اسلام صفحہ ۳۲)

بیا از چشم خود آبے درختان محبت را — مگر روزے دہندت میوہائے پر حلاوت را

محبت کے درختوں کو اپنی آنکھوں کے پانی سے سیراب کر تا کہ ایک دن وہ تجھے شیریں پھل دیں

مہ اسلام در باطن حقیقت ہا ہمی دارد — کجا باشند خبر زاں مہ گرفتاران صورت را

اسلام کا چاند اپنے اندر بہت سی حقیقتیں رکھتا ہے۔ ظاہر بینوں کو اس چاند کی خوبیوں کی کیا خبر ہو سکتی ہے

من از یار آمدم تا خلق را آں ماہ بنمایم — گر امروزے نمے بینی ببینی روز حسرت را

میں اس یار کی طرف سے آیا ہوں کہ خلق کو یہ چاند دکھاؤں اگر آج تو مجھے نہیں دیکھے گا تو ایک روز حسرت کا دن دیکھے گا

اگر آں چشم پر نہاں است نشانم دم فرو بند بارے — کہ بد پرہیز بیمارے نبیند روئے صحت را

اگر میری نشانی تیری آنکھوں سے پوشیدہ ہے تو بھی خاموش رہ۔ کہ بد پرہیز بیمار تندرستی کا منہ نہیں دیکھتا

چو چشم حق شناس و نور عرفانت نہ بخشیدند — نہادی نام کافر لاجرم عشاق ملت را

چونکہ تجھے معرفت کی آنکھ اور نور عرفان نہیں دیا گیا اس لیے تو نے عاشقان اسلام کا نام کافر رکھ دیا ہے

کجا از آستان مصطفیٰ اے ابلہ بگریزیم — نمے یابیم در جائے دگر ایں جاہ و دولت را

اے بیوقوف ہم درگاہ مصطفیٰ سے کہاں بھاگ کر جائیں کیونکہ ہم کسی اور جگہ یہ عزت اور دولت نہیں پا سکتے

بحمد اللہ کہ خود قطع تعلق کرد ایں قومے — خدا از رحمت و احسان میسر کرد خلوت را

الحمد للہ کہ اس قوم نے خود ہی مجھ سے قطع تعلق کر لیا اور خدا نے مہربانی اور کرم سے خلوت میسر کر دی

چہ رنجہا کہ می دیدم بدیدار چنیں مردہا — بنازم دلبر خود را کہ بازم داد جنت را

ان چہروں کے دیکھنے سے میں کس قدر تکلیف پاتا تھا مجھے اپنے دلبر پر ناز ہے کہ اس نے پھر مجھے جنت عطا کی

چہ سوزی از آں قربے کہ با دلدار میدارم — اگر زور یست در دستت بگرداں ایں قسمت را

تو اس قرب کی وجہ سے جو مجھے دلدار سے حاصل ہے کیوں جلتا ہے اگر تیرے ہاتھ میں زور ہے تو قسمت کے [illegible] کو بند کر دے

| | |
|---|---|
| بنخوت ہا نمی آید بدست آں دامنِ پاکش | کسے عزت ازو یابد کہ سوزد رختِ عزت را |

اس کا مقدس دامن تکبر سے ہاتھ نہیں آتا۔ اس کے ہاں اسی کو عزت ملتی ہے جو لباسِ عزت جلا دیتا ہے

| | |
|---|---|
| اگر خواہی رہِ مولیٰ ز لافِ علم خالی شو | کہ رہ ندہند در کویش اسیرِ کبر و نخوت را |

اگر مولا کی راہ چاہتا ہے تو علم کی شیخی ترک کر کہ اس کے کوچہ میں اسیرِ کبر و نخوت کو گھسنے نہیں دیتے

| | |
|---|---|
| منہ دل در تنعم ہائے دنیا گر خدا خواہی | کہ مے خواہد نگارِ من تہی دستانِ عشرت را[1] |

اگر خدا کا طالب ہے تو دنیوی نعمتوں سے دل نہ لگا کیونکہ میرا محبوب ایسے لوگوں کو پسند کرتا ہے جو عیش کے تارک ہوں

| | |
|---|---|
| مصفا قطرہ باید کہ تا گوہر شود پیدا | کجا بیند دلِ ناپاک روئے پاکِ حضرت را |

پانی کا مصفا قطرہ چاہیے تاکہ اس سے موتی پیدا ہو۔ ناپاک دل خدا کے پاک چہرہ کو کہاں دیکھ سکتا ہے

| | |
|---|---|
| نمے باید مرا یک ذرہ عزت ہائے ایں دنیا | منہ از بہرِ ما کرسی کہ ماموریم خدمت را |

مجھے ذرہ بھر دنیا کی عزت درکار نہیں۔ ہمارے لیے کرسی نہ بچھا کہ ہم تو خدمت پر مامور ہیں

| | |
|---|---|
| ہمہ خلق و جہاں خواہد برائے نفسِ خود عزت | خلافِ من کہ مے خواہم برائے یار ذلت را[2] |

سب لوگ اور سارا جہان اپنے لیے عزت چاہتا ہے برخلاف اس کے میں یار کی راہ میں ذلت مانگتا ہوں

| | |
|---|---|
| ہمہ در دورِ ایں عالم امان و عافیت خواہند | چہ افتاد ایں سرِ ما را کہ مے خواہد مصیبت را |

سب لوگ اس زمانہ میں امن و عافیت کے خواہشگار ہیں میرے سر کو کیا ہوا کہ وہ مصیبت کا خواہشمند ہے

| | |
|---|---|
| مرا ہر جا کہ مے بینم رُخِ جاناں نظر آید | درخشد در خور و در ماہ بنماید ملاحت را |

مجھے تو جدھر دیکھتا ہوں رُخِ جاناں ہی نظر آتا ہے سورج میں بھی وہی چمکتا ہے اور چاند میں بھی وہی ملاحت دکھاتا ہے

| | |
|---|---|
| لباسِ غربت و عجز از ازاں رو زیبِ خود دانستم | کہ جا در خلوتش باشد دلِ مجروحِ غربت را |

میں اس روز سے غربت اور عجز کا لباس پہنے ہوں جب سے میں نے جانا کہ اس کے حضور میں زخمی مسکین دل کی عزت ہے

[1] یہ مصرع الہامی ہے

[2] یہ مصرع الہامی ہے

مرا آں شاخ خودی خود ازیں بیخ برکندم | کہ ثمر آرد زِ ناپاکی بر نفرین و لعنت را

میں نے خودی اور خود بینی کی اُس شاخ کو جڑ سے کاٹ ڈالا جو اپنی ناپاکی سے نفرین و لعنت کا پھل پیدا کرتی ہے

اگر از رُخ جان و دل یکی پردہ بردارند | بہ بینی اندراں آں دلبر پاکیزہ طلعت را

اگر میرے جان و دل کے چہرے سے پردہ اٹھایا جائے تو تُو اُس میں اُس پاکیزہ طلعت معشوق کا چہرہ دیکھ لے گا

فروغ نورِ عشقِ او ز بام و قصرِ ما روشن | مگر بیند کسے آں را کہ میدارد بصیرت را

اس کے نور عشق کی تجلی سے ہمارے بام و قصر روشن ہیں۔ لیکن اُسے وہی دیکھتا ہے جو بصیرت رکھتا ہو

نگاہ و رحمتِ جاناں عنایت ہا بمن کردست | وگرنہ چوں منے کے یابد آں رشد و سعادت را

محبوب کی نگاہ و رحمت نے مجھ پر بڑی عنایتیں کی ہیں ورنہ مجھ جیسا انسان کس طرح اس رشد و ہدایت کو پاتا

نظر بازانِ علمِ ظاہر اندر علمِ خود نازند | ز دستِ نخوت افگندہ معنی و مغزِ حقیقت را

ظاہری علوم کے واقف اپنے علم پر نازاں ہیں انہوں نے اپنے تکبر سے اصلیت اور حقیقت اور مغز کو پرے پھینک دیا

ہمہ فہم و نظر در پردہ ہائے کبر پوشیدند | چساں خواہند ایں خمرے کہ پاکاں جامِ قربت را

انہوں نے تکبر کے پردوں میں اپنی عقل و دانش کو چھپا دیا اور اس شراب کے لیے خواہشمند ہیں جیسے پاک لوگ قرب الٰہی کے

خدا خود قصۂ شیطاں بیاں کردست تا دانند | کہ ایں نخوت کند ابلیس ہر اہلِ عبادت را

خدا نے خود شیطان کا قصہ اس لیے بیان کیا ہے تا کہ لوگ جانیں کہ تکبر عبادت گزار کو بھی شیطان بنا دیتا ہے

بقال و قیل بسر کردند عمرِ خود بلا حاصل | دمے از بہرِ معنی ہا نمی یابند فرصت را

ان لوگوں نے اپنی عمر بے فائدہ قال و قیل میں بسر کر دی مگر حقیقت کے لیے اُن کو ایک لحظہ کی فرصت نہیں

گزاف و لاف شاں در ظاہر شریعت ہم باطل | کہ غافل از حقائق کے کند واندر شریعت را

ظاہری شرع کے ماننے میں بھی اُن کی لاف و گزاف باطل ہے کیونکہ حقائق سے غافل انسان شریعت کو کب سمجھ سکتا ہے

مسیحِ ناصری را تا قیامت زندہ می فہمند | مگر مدفونِ یثرب را ندادند این فضیلت را

یہ مسیح ناصری کو قیامت تک زندہ سمجھتے ہیں۔ مگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فضیلت نہیں دیتے

ز بوئے نافۂ عرفاں چو محرومِ ازل بودند | پسندیدند در شانِ شہِ خلق این مذلت را

چونکہ نافۂ عرفاں کی خوشبو سے ازلی محروم تھے اس لیے شاہنشاہِ عالم کی شان میں یہ ذلت پسند کی

ہمہ دُرہائے قرآں را چو خاشاکے بیفگندند | زِ علمِ ناتمامِ شاں چہا گم گشت ملت را

قرآن کے تمام موتیوں کو کوڑے کرکٹ کی طرح پھینک دیا ان کے ناقص علم کی وجہ سے ملتِ اسلام کا کس قدر نقصان ہوا

ہمہ عیسائیاں را از مقالِ خود مدد دادند | دلیری ہا پدید آمد پرستارانِ میت را

انہوں نے اپنے عقیدہ سے تمام عیسائیوں کی مدد کی اسی وجہ سے مردہ پرستوں میں بھی دلیری آ گئی

درین ہنگامۂ پُر آتش بخوابِ خوش چساں خُسپم | زماں فریاد می دارد کہ بشتابید نُصرت را

اس آتشیں زمانے میں میں آرام کی نیند کیونکر سو سکتا ہوں جبکہ زمانہ فریاد کر رہا ہے کہ جلدی مدد کو پہنچو

شبِ تاریک و بیمِ غول و قومِ ما چنیں غافل | کجا زیں غم برم یا رب نما خود دستِ قدرت را

اندھیری رات چوروں کا خوف اور قوم غافل اس غم سے کہاں جاؤں؟ یا رب خود دستِ قدرت دکھا

بخاک انگیزیِ شاں بر ضیائے خود نمی ترسم | نہاں تا کے کند کورے کہ حق بخشید فطرت را

جو میری کشتی پر خاک ڈال رہے ہیں اس کا مجھے خوف نہیں بھلا وہ نور کب چھپ سکتا ہے جو خدا نے میری فطرت کو بخشا ہے

کجا خوف از غوغائے شاں بخاطرِ من وحشتے آرد | کہ صادق بزدلے نبود اگر بیند قیامت را

ان کے شور و شغب سے میرے دل میں گھبراہٹ نہیں پیدا ہوتی صادق کبھی بزدل نہیں ہوتا خواہ قیامت کو دیکھے

آئینہ کمالاتِ اسلام صفحہ ۳۵۵ ، ۵۵

مطبوعہ ۱۸۹۳ء

مصطفےٰ را چوں فروتر شد مقام | از مسیحِ ناصری اے طفلِ خام

مصطفےٰ کا درجہ کیونکر کم ہوگیا مسیح ناصری سے۔ اے نادان لڑکے

آنکہ دستِ پاکِ او دستِ خداست | چوں تواں گفتن کہ از روحش جداست

وہ کہ جس کا ہاتھ خدا کا ہاتھ ہے اس کی بابت کیونکر کہا جا سکتا ہے کہ روح القدس سے الگ ہے

آنکہ ہر کردار و قولش دینِ ماست | یک دمے از جبریل بُعدش چوں رواست

وہ جس کا ہر قول و فعل ہمارا دین ہے تو ایک دم کے لیے بھی جبریل سے اس کی جدائی کیونکر جائز ہو سکتی ہے

بر امامِ انبیاء ایں افترا | چوں نمے ترسید از قہرِ خدا

نبیوں کے سردار پر یہ افترا، تم کیوں خدا کے غصے سے نہیں ڈرتے

(آئینہ کمالات اسلام صفحہ ۱۱۲)

---

چوں مرا نورے پئے قومِ مسیحی دادہ اند | مصلحت را ابن مریم نامِ من بنہادہ اند

چونکہ مجھے عیسائی قوم کے لیے ایک نور دیا گیا ہے۔ اس وجہ سے میرا نام ابن مریم رکھا گیا

مے درخشم چوں قمر تابم چو قرصِ آفتاب | کور چشم آنانکہ در انکارہا افتادہ اند

میں چاند کی طرح روشن ہوں اور آفتاب کی طرح چمکتا ہوں وہ اندھے ہیں جو انکار میں پڑے ہوئے ہیں

بشنوید اے طالباں کز غیب بکنند ایں ندا | مصلحے باید کہ در ہر جا مفاسد زادہ اند

اے طالبو سنو غیب سے یہ آواز آ رہی ہے کہ ایک مصلح درکار ہے کیونکہ ہر جگہ فساد پیدا ہوگئے ہیں

صادقم و از طرفِ مولیٰ با نشانہا آمدم | صد درِ علم و ہدیٰ بر روئے من بکشادہ اند

میں صادق ہوں اور مولیٰ کی طرف سے نشان لے کر آیا ہوں علم و ہدایت کے سینکڑوں دروازے مجھ پر کھولے گئے ہیں

یداللہ فوق ایدیہم

آسماں بارد نشاں الوقت میگوید زمیں ۔۔۔ ایں دو شاہد از پئے تصدیقِ من استادہ اند

آسمان نشان برسا رہا ہے اور زمین پکار رہی ہے کہ یہی وقت ہے میری تصدیق کے لیے یہ دو گواہ کھڑے ہیں

(آئینہ کمالات اسلام صفحہ ۳۵۸)

خدا چوں بر بندد دو چشم کسے ۔۔۔ نہ بیند دگر مہر تابد بسے

خدا جب کسی کی دونوں آنکھیں بند کر دیتا ہے تو اُسے کچھ نظر نہیں آتا خواہ سورج کتنا ہی چمکتا رہے

(آئینہ کمالات اسلام صفحہ ۵۹۷)

دوستاں خود را نثارِ حضرتِ جاناں کنید ۔۔۔ در رہِ آں یارِ جانی جان و دل قرباں کنید

اے دوستو اپنے تئیں محبوب حقیقی پر قربان کر دو اور اس جانی دوست کی راہ میں جان و دل نثار کر دو

آں دلِ خوش باش شرار کاندر جہاں جوید خوشی ۔۔۔ از پئے دینِ محمد کلبۂ احزاں کنید

اس آرام پسند دل کو جو اس جہان میں خوشیاں ڈھونڈتا ہے محمد کے دین کی خاطر بیت الحزن بنا دو

از عیش ہا بر دل آئید اے مردانِ حق ۔۔۔ خویشتن را از پئے اسلام سرگرداں کنید

اے مردانِ خدا عیش و عشرت کی زندگی چھوڑ دو اور اب اپنے آپ کو اسلام کی خاطر سرگرداں کرو

(آئینہ کمالات اسلام آخری صفحات ۲۰۶)

عجب نوریست در جانِ محمد ۔۔۔ عجب لعلیست در کانِ محمد

محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی جان میں ایک عجیب نور ہے محمد کی کان میں ایک عجیب و غریب لعل ہے

زظلمت ہا دلے آنگہ شود صاف | کہ گردد از محبّانِ محمد

دل اُس وقت ظلمتوں سے پاک ہوتا ہے جب وہ محمد صلعم کے دوستوں میں داخل ہو جاتا ہے

عجب دارم دلِ آں ناکساں را | کہ رو تابند از خوانِ محمد

میں اُن نالائقوں کے دلوں پر تعجب کرتا ہوں جو محمد صلعم کے دسترخوان سے منہ پھیرتے ہیں

ندانم ہیچ نفسے در دو عالَم | کہ دارد شوکت و شانِ محمد

دونوں جہان میں میں کسی شخص کو نہیں جانتا جو محمد صلعم کی سی شان و شوکت رکھتا ہو

خدا زاں سینہ بیزار است صد بار | کہ ہست از کینہ دارانِ محمد

خدا اُس شخص سے سخت بیزار ہے جو محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے کینہ رکھتا ہو

خدا خود سوزد آں کرمِ دنی را | کہ باشد از عدوّانِ محمد

خدا خود اس ذلیل کیڑے کو جلا دیتا ہے جو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے دشمنوں میں سے ہو

اگر خواہی نجات از مستیٔ نفس ! | بیا در ذیلِ مستانِ محمد

اگر تو نفس کی بدمستیوں سے نجات چاہتا ہے تو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے مستانوں میں سے ہو جا

اگر خواہی کہ حق گوید ثنایت | بشو از دل ثنا خوانِ محمد

اگر تو چاہتا ہے کہ خدا تیری تعریف کرے تو تہِ دل سے محمد صلے اللہ علیہ وسلم کا مدح خواں بن جا

اگر خواہی دلیلے عاشقش باش | محمد ہست برہانِ محمد

اگر تو اس کی سچائی کی دلیل چاہتا ہے تو اس کا عاشق بن جا کیونکہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہی خود محمد کی دلیل ہے

سرے دارم فدائے خاکِ احمد | دلم ہر وقت قربانِ محمد

میرا سر احمد صلی اللہ علیہ وسلم کی خاکِ پا پر نثار ہے اور میرا دل ہر وقت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر قربان رہتا ہے

بگیسوئے رسول اللہ کہ ہستم | نثارِ روئے تابانِ محمدؐ

رسول اللہ کی زلفوں کی قسم کہ میں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے نورانی چہرے پہ فدا ہوں

دریں رہ گر کشندم ور بسوزند | نتابم رو ز ایوانِ محمدؐ

اس راہ میں اگر مجھے قتل کر دیا جائے یا جلا دیا جاوے تو پھر بھی میں محمد کی بارگاہ سے منہ نہیں پھیروں گا

بکارِ دیں نترسم از جہانے | کہ دارم رنگِ ایمانِ محمدؐ

دین کے معاملہ میں میں سارے جہان سے بھی نہیں ڈرتا کہ مجھ میں محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے ایمان کا رنگ ہے

بسے سہل است از دنیا بریدن | بیادِ حسن و احسانِ محمد

دنیا سے قطع تعلق کرنا نہایت آسان ہے محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے حسن و احسان کو یاد کر کے

فدا شد در رہش ہر ذرّۂ من | کہ دیدم حسنِ پنہانِ محمد

اس کی راہ میں میرا ہر ذرہ قربان ہے کیونکہ میں نے محمد صلے اللہ علیہ وسلم کا مخفی حسن دیکھ لیا ہے

دگر استاد را نامے ندانم | کہ خواندم در دبستانِ محمد

میں اور کسی استاد کا نام نہیں جانتا میں تو صرف محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے مدرسہ کا پڑھا ہوا ہوں

بدیگر دلبرے کارے ندارم | کہ ہستم کشتۂ آنِ محمد

اور کسی محبوب سے مجھے واسطہ نہیں کیونکہ میں تو محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے ناز و ادا کا مقتول ہوں

مرا آں گوشۂ چشمے بباید | نخواہم جز گلستانِ محمد

مجھے تو اسی آنکھ کی نظر مہر درکار ہے میں محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے باغ کے سوا اور کچھ نہیں چاہتا

دلِ زارم بہ پہلویم مجوئید | کہ بستیمش بدامانِ محمد

میرے غمگین دل کو میرے پہلو میں تلاش نہ کرو کیونکہ اسے تو ہم نے محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے دامن سے باندھ دیا ہے

| | |
|---|---|
| من آں خوش مرغ از مرغانِ قدسم | کہ دارد جا بہ بستانِ محمد |

میں طائرانِ قدس میں سے وہ اچھا پرندہ ہوں جو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے باغ میں بسیرا رکھتا ہے

| | |
|---|---|
| تو جانِ ما منور کردی از عشق | فدایت جانم اے جانِ محمد |

تو نے عشق کی وجہ سے ہماری جان کو روشن کر دیا اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم تجھ پر میری جان فدا ہو

| | |
|---|---|
| دریغا گر دہم صد جاں دریں راہ | نباشد نیز شایانِ محمد |

اگر اس راہ میں سو جان سے قربان ہو جاؤں تو بھی افسوس رہے گا کہ یہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی شان کے شایاں نہیں

| | |
|---|---|
| چہ ہیبت ہا بدادند ایں جواں را | کہ ناید کس بہ میدانِ محمد |

اس جوان کو کس قدر رعب دیا گیا ہے کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے میدان میں کوئی بھی مقابلہ پر نہیں آتا

| | |
|---|---|
| الا اے دشمنِ نادان و بے راہ | بترس از تیغِ بُرّانِ محمد |

اے نادان اور گمراہ دشمن ہوشیار ہو جا۔ اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی کاٹنے والی تلوار سے ڈر

| | |
|---|---|
| رہِ مولیٰ کہ گم کردند مردم | بجو در آل و اعوانِ محمد |

خدا کے اس راستہ کو جسے لوگوں نے بھلا دیا ہے تو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے آل اور انصار میں ڈھونڈ

| | |
|---|---|
| الا اے منکر از شانِ محمد | ہم از نورِ نمایانِ محمد |

خبردار ہو جا! اے وہ شخص جو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی شان نیز محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے چمکتے ہوئے نور کا منکر ہے

| | |
|---|---|
| کرامت گرچہ بے نام و نشاں است | بیا بنگر ز غلمانِ محمد |

اگرچہ کرامت اب مفقود ہے۔ مگر تو آ اور اسے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے غلاموں میں دیکھ لے

(آئینہ کمالاتِ اسلام آخری صفحات ۔
مطبوعہ ۱۸۹۳ء)

---

۱؎ یہ الہامی شعر ہے

اے عزیزاں مددِ دینِ متیں آں کاریست | کہ بصد زہد میسّر نشود انساں را

اے عزیزو دینِ متین کی مدد ایسا عظیم الشان کام ہے کہ انسان اُسے سو زہد کے بدلے میں بھی حاصل نہیں کرسکتا

(آئینہ کمالاتِ اسلام آخری صفحات ۲)

---

قرباں تست جانِ من اے یارِ محسنم | با من کدام فرق تو کردی کہ من کنم

اے میرے محسن دوست میری جان تجھ پر قربان ہے تو نے مجھ سے کونسا فرق کیا ہے کہ میں تجھ سے کروں

ہر مطلب و مراد کہ می خواستم ز غیب | ہر آرزو کہ بود بخاطر معیّنم

ہر مراد اور مطلب جو میں نے غیب سے طلب کیا۔ اور ہر خواہش جو میرے دل میں تھی

از جود دادہ ہمہ آں مدعائے من | وز لطف کردۂ گذرِ خود بمسکنم

تو نے اپنی مہربانی سے میری وہ مرادیں پوری کردیں اور مہربانی فرما کر تو میرے گھر تشریف لایا

ہیچ آگہی نبود ز عشق و وفا مرا | خود ریختی متاعِ محبت بدامنم

مجھے عشق و وفا کی کچھ بھی خبر نہ تھی۔ تو نے ہی خود محبت کی یہ دولت میرے دامن میں ڈال دی

ایں خاکِ تیرہ را تو خود اکسیر کردۂ | بود آں جمالِ تو کہ نمود است احسنم

اس سیاہ مٹی کو تو نے خود اکسیر بنا دیا۔ صرف تیرا ہی جمال ہے جو مجھے اچھا بنا

ایں صیقلِ دلم نہ بزہد و تعبد است | خود کردۂ بلطف و عنایات روشنم

میرے دل کی صفائی زہد اور کثرتِ عبادت کی وجہ سے نہیں بلکہ تو نے مجھے اپنی مہربانیوں سے روشن کر دیا ہے

صد منّت است بر سرِ ایں مشتِ خاکِ من | جانم رہینِ لطفِ عمیمِ تو ہم تنم!

میری اِک مشتِ خاک پر بھی تیرے سینکڑوں احسان ہیں تیری مہربانیوں سے میرا جسم و جان زیرِ بار ہے

سہل است ترکِ ہر دو جہاں گر رضائے تو | آید بدست اے پسر و کہفِ دائمم

دونوں جہان کا ترک کرنا آسان ہے اگر تیری رضا مل جائے اے میری پناہ اے میرے ہمیشہ کے ملاذ!

فصلِ بہار و موسمِ گل نایدم بکار | کاندر خیالِ روئے تو ہر دم بگلشنم

فصل بہار اور پھولوں کا موسم میرے لیے بیکار ہیں کیونکہ میں تو ہر وقت تیرے چہرے کے خیال کی وجہ سے ایک چمن میں ہوں

چوں حاجتے بود بادیبِ دگر مرا | من تربیت پذیر ز ربِّ مہیمنم

مجھے کسی اور استاد کی ضرورت کیوں ہو۔ میں تو اپنے خدا سے تربیت حاصل کیے ہوئے ہوں

تا آں عنایتِ ازلی شد قریبِ من | آمد ندائے یار ز ہر کوئے و برزنم

اس کی دائمی عنایت اس قدر میرے قریب ہو گئی کہ دوست کی آواز میری ہر گلی کوچہ سے آنے لگی

یا رب مرا بہر قدمم استوار دار | واں روزِ خود مباد کہ عہدِ تو بشکنم

اے رب مجھے ہر قدم پر مضبوط رکھ اور ایسا کوئی دن نہ آئے کہ میں تیرا عہد توڑ دوں

در کوئے تو اگر سرِ عشاق را زنند | اوّل کسیکہ لافِ تعشق زند منم

اگر تیرے کوچہ میں عاشقوں کے سر اتارے جائیں تو سب سے پہلے جو عشق کا دعویٰ کرے گا وہ میں ہوں گا

(آئینہ کمالات اسلام آخری صفحہ)
مطبوعہ ۱۸۹۳ء

---

اے اسیرِ عقلِ خود بر ہستیٔ خود کم بناز | کیں سپہرِ بو العجائب چوں تو بسیار آورد

اے اپنی عقل کے قیدی اپنی ہستی پر ناز نہ کر کہ یہ عجیب آسمان تیری طرح کے بہت سے آدمی لایا کرتا ہے

غیر را ہرگز نمے باشد گذر در کوئے حق | ہر کہ آید ز آسماں او رازِ آں یار آورد

خدا کے کوچہ میں غیر کا ہرگز دخل نہیں جو آسمان سے آتا ہے وہی اس یار کے اسرار ہمراہ لاتا ہے

خود بخود فہمیدنِ قرآں گمان باطل است | ہر کہ از خود آورد او نجس و مردار آورد

آپ ہی آپ قرآن کو سمجھ لینا ایک غلط خیال ہے جو شخص اپنے پاس سے اس کا مطلب بیان کرتا ہے وہ گندگی اور مردار پیش کرتا ہے

(برکات الدعا صفحہ مطبوعہ ۱۸۹۳ء)

---

اے نیچر شوخ اینچہ ایذا است | از دستِ تو فتنہ ہر طرف خاست

اے شوخ نیچری! یہ کیسا دکھ ہے جو تو دے رہا ہے؛ تیرے ہاتھوں ہر طرف فتنے برپا ہو گئے

آں کس کہ رہ کجت پسندید | دیگر نگزید جانبِ راست

جس نے تیرے ٹیڑھے راستہ کو پسند کر لیا اس نے پھر سیدھا راستہ اختیار نہ کیا

لیکن چو ز غور و فکر بینم | از ماست مصیبتے کہ برماست

لیکن جب میں غور و فکر کرتا ہوں تو معلوم ہوتا ہے کہ ہماری یہ مصیبت ہماری ہی وجہ سے ہے

متروک شدست درسِ فرقان | زاں روز ہجومِ ایں بلاہاست

قرآن کا پڑھنا پڑھانا لوگوں نے چھوڑ دیا۔ اسی دن سے ان بلاؤں کا ہجوم ہے

نیچر نہ باصلِ خویش بد بود | دیں گم شد و زور عقلہا کاست

نیچر کی اصلیت تو بُری نہ تھی لیکن دین کے گم ہونے سے عقلوں کا زور گھٹ گیا

ہر قطرہ نگوں شدند یکبار | رو تافتہ زاں طرف کہ دریاست

یکدم لوگ قطرہ کی طرح جھک گئے اور اس جانب سے منہ پھیر لیا جدھر دریا تھا

بر جنت و حشر و نشر خندند | کیں قصہ بعید از خرد ہاست

جنت اور حشر نشر پر ہنستے رہیں کہ یہ کہانی عقل سے بعید ہے

| | |
|---|---|
| چوں ذکرِ فرشتگاں بیاید | گویند خلافِ عقلِ داناست |

جب فرشتوں کا ذکر آتا ہے تو کہتے ہیں کہ یہ بات داناؤں کی سمجھ کے برخلاف ہے

| | |
|---|---|
| اے سیّدِ سرگروِ ایں قوم! | ہشدار کہ پائے تو نہ برجاست |

اے سیّد! تو جو اس قوم کا لیڈر ہے خبردار ہو جا کہ تیرا قدم راہِ راست پر نہیں ہے

| | |
|---|---|
| پیرانہ سرایں چہ در سر افتاد | رو توبہ کن ایں نہ راہِ تقویٰ ست |

تجھے بڑھاپے میں یہ کیا سوجھی ہے۔ جا اور توبہ کر۔ یہ تقویٰ کا طریق نہیں ہے

| | |
|---|---|
| ترسم کہ بدیں قیاس یک روز | گوئی کہ خدا خیال بیجاست |

مجھے ڈر ہے کہ ایسے ہی قیاسات سے تو ایک دن کہہ دے گا کہ خدا کا خیال بھی غلط ہے

| | |
|---|---|
| اے خواجہ برو کہ فکرِ انساں | در کارِ خدا نوعِ سوداست |

ارے میاں ان باتوں کو چھوڑ کہ خدائی میں دخل دینا جنون کی ایک قسم ہے

| | |
|---|---|
| آخر ز قیاس ہا چہ خیزد | بنشیں کہ نہ جائے شور و غوغاست |

آخر قیاس سے کیا بنتا ہے! (صبر سے) بیٹھ جا کہ یہ فضول باتوں کا مقام نہیں ہے

| | |
|---|---|
| اے بندہ بصیرت از خدا خواہ | اسرارِ خدا نہ خوانِ یغماست |

اے بندے خدا سے بصیرت طلب کر کیونکہ خدائی اسرار لُوٹ کا مال نہیں ہیں (جو یونہی سمجھ میں آجائیں)

(برکات الدعا صفحہ ۱ مطبوعہ ۱۸۹۳ء)

---

| | |
|---|---|
| روئے دلبر از طلبگاراں نمی دارد حجاب | می درخشد در خور و می تابد اندر ماہتاب |

دلبر کا چہرہ طالبوں سے پوشیدہ نہیں ہے۔ وہ سورج میں بھی چمکتا ہے اور چاند میں بھی

لیکن آں رخ بے حجاب از غافلاں ماند نہاں | عاشقے باید کہ بردارد ز رویش نقاب

لیکن وہ حسین چہرہ غافلوں سے چھپا رہتا ہے عاشق چاہیے تاکہ اس کی خاطر نقاب اٹھائی جائے

اندریں رہ کش ز نخوت تلاشے کید بدست | ہیچ راہے نیست غیر از عجز و درد و اضطراب

اس کا تصور اس دل تکبر سے ہاتھ نہیں آتا اس کے لیے کوئی راہ سوائے درد اور بے قراری کے نہیں ہے

ایں رخ خطرناک است راہ کوچۂ یار قدیم | یہاں سلامت بایدت ترک خود روی ہا شتاب

اس محبوب ازلی کا راستہ بہت خطرناک ہے اگر تجھے یہاں کی سلامتی چاہیے تو خود روی کو ترک کر دے

ناکساں را کی شعور و عقل ما سزا ایں کم رسد | ہر کہ از خود گم شود او یابد آں راہِ صواب

نااہل لوگوں کی عقل اس کلام کی تہ تک نہیں پہنچ سکتی جو خودی کو ترک کرے وہی کو وہ صحیح راستہ ملتا ہے

مشکلِ قرآں نہ از ابنائے دنیا حل شود | ذوقِ آں مے داند آں مستے کہ نوشد آں شراب

قرآن کو سمجھنے کا مسئلہ اہلِ دنیا سے حل نہیں ہو سکتا اس شراب کا مزا وہی جانتا ہے جو اس شراب کو پیتا ہے

آنکہ آگاہی ندارد ز انوارِ درونِ دل | در حقِ ما ہر چہ گوید نیستی جائے عتاب

وہ شخص جسے باطنی انوار کی کچھ خبر نہیں تو جو کچھ بھی ہمارے حق میں کہے ناراضگی کا موجب نہیں

از سرِ حلم و نصیحت ایں سخنہا گفتہ ایم | تا مگر زیں مرہمے بہ گردد آں زخمِ خراب

ہم نے نصیحت اور خیر خواہی کے طور پر یہ باتیں کہی ہیں تاکہ وہ خراب زخم اس مرہم سے اچھا ہو جائے

از دعا کن چارۂ آزارِ انکارِ دعا | چوں علاجِ مے ز مے وقتِ خمار و التہاب

انکارِ دعا کے مرض کا علاج دعا ہی سے کر جیسے خمار کے وقت شراب کا علاج شراب سے ہی کیا جاتا ہے

اے کہ گوئی گر دعاہا را اثر بودے کجاست | سوئے من بشتاب بنمایم ترا چوں آفتاب

اے وہ شخص جو کہتا ہے کہ اگر دعاؤں میں اثر ہے تو دکھاؤ کہاں ہے میری طرف دوڑ کہ میں تجھے سورج کی طرح دکھلا دوں

ہاں مکن انکار زیں اسرارِ قدرت ہائے حق | قصہ کوتاہ کن ببیں از ما دعائے مستجاب

خبردار خدا کی قدرتوں کے بھیدوں کا انکار نہ کر بات ختم کر اور ہم سے دعائے مستجاب دیکھ لے

(منقول از برکات الدعا صفحہ ۸ ۔ [illegible] ۱۸۹۳ء)

---

بیکسے شد دینِ احمد ہیچ خویش و یار نیست | ہر کسے در کارِ خود با دینِ احمد کار نیست

دین احمد بیکس ہو گیا کوئی اس کا غم خوار نہیں ہر شخص اپنے اپنے کام میں معروف ہے احمد کے دین سے کچھ واسطہ نہیں

ہر طرف سیلِ ضلالت صد ہزاراں تن ربود | حیف بر چشمے کہ اکنوں نیز ہم ہشیار نیست

گمراہی کا سیلاب ہر طرف لاکھوں انسانوں کو بہا کر لے گیا اس آنکھ پر افسوس جو اب بھی ہشیار نہیں ہوئی

اے خداوندانِ نعمت ایں چنیں غفلت چراست | خیرہ از خواب اید یا خود بختِ دیں بیدار نیست

اے دولت مندو اس قدر غفلت کیوں ہے تم ہی نیند سے بے ہوش ہو یا دین کی قسمت سو گئی ہے

اے مسلماناں خدارا یک نظر بر حالِ دیں | آنچہ مے بینم بلاہا حاجتِ اظہار نیست

اے مسلمانو خدا کے لیے دین کی طرف ایک نظر تو دیکھو یہ جو بلائیں دیکھ رہا ہوں ان کے اظہار کی حاجت نہیں

آتش افتادہ است در رختِ دیں بخیزید اے یلاں | دیدنِ آتش از بعید کارِ مردِ دیندار نیست

اے جوانمردو اٹھو دین کے کپڑوں میں آگ لگ گئی ہے دینداروں کا یہ کام نہیں کہ دور سے دیکھتے رہیں

ہر زماں از بہرِ دیں در خون دلِ من می تپد | محرمِ ایں دردِ ما جز عالمِ اسرار نیست

میرا دل دین کی خاطر ہر وقت خون میں تڑپ رہا ہے ہمارے اس درد کا واقف خدا کے سوا اور کوئی نہیں

آنچہ برما می رسد از غم کہ داند جز خدا | زہر مے نوشیم لیکن زہرۂ گفتار نیست

غم جو ہم پر گزر رہا ہے خدا کے سوا کون جان سکتا ہے ہم زہر پی رہے ہیں لیکن بولنے کی طاقت نہیں رکھتے

| | |
|---|---|
| ہر کسے غمخواری اہل و اقارب مے کند | لیکن دریغ این بیکسے ملت ہیچ کس غمخوار نیست |

ہر شخص اپنے اہل وعیال کی غمخواری کرتا ہے۔ مگر افسوس کہ دین بیکس کا کوئی غمخوار نہیں

| | |
|---|---|
| خون دین بینیم ریزاں ہمچو خون کشتگان کربلا | اے عجب ایں مرد مانرا ہمچو آں دلدار نیست |

کشتگانِ کربلا کی طرح میں دین کا خون بہتا ہوا دیکھتا ہوں مگر تعجب ہے کہ ان لوگوں کو اس محبوب سے کچھ بھی محبت نہیں

| | |
|---|---|
| چیز ہا بینم کہ ہیچ بنیم بذلِ اینان بہر کارِ نفس | کایں ہمہ جود و سخاوت در رہِ دادار نیست |

جب میں نفسانی کاموں میں ان کی سخاوت دیکھتا ہوں تو حیران ہو جاتا ہوں کہ یہ بد یادلی اور سخاوت خدا کی راہ میں نہیں ہے

| | |
|---|---|
| انکہ داری مقدرت ہم عزم تائیدات دیں | لطف کن بارا نظر بر اعرک بسیار نیست |

اے وہ شخص جو توفیق بھی رکھتا ہے اور نصرت دین کا ارادہ بھی رکھتا ہے جتنا ہو سکے دے تھوڑے بہت کا خیال نہیں

| | |
|---|---|
| بین کہ چوں در خاک مے غلطد ز جورِ ناکساں | آنکہ مثلش او بزیر گنبدِ دوار نیست |

دیکھ کہ کس طرح ناالقول کے ظلم سے خاک میں لوٹتا ہے وہ دین جس کا آسمان کے نیچے کوئی ثانی نہیں

| | |
|---|---|
| اندریں وقتِ مصیبت چارۂ ما بیکساں | جز دعائے بامداد و گریۂ اسحار نیست |

اس مصیبت کے وقت ہم غریبوں کا علاج سوائے صبح کی دعا اور سحری کے رونے کے اور کچھ نہیں

| | |
|---|---|
| اے خدا ہرگز مکن شاد آں دلِ تاریک را | آنکہ او را فکرِ دینِ احمدِ مختار نیست |

اے خدا اس سیہ دل کو کبھی خوش نہ کریو جس کو احمد مختار کے دین کا فکر نہیں ہے

| | |
|---|---|
| اے برادر چند روزہ عالم عشرت ہا بود | دائما عیش و بہارِ گلشن و گلزار نیست |

اے بھائی بس چند دن عیش و عشرت کے ہیں گلشن اور گلزار کی بہار اور رونق ہمیشہ نہیں رہا کرتی

(برکات الدعا صفحہ ۳۲ مطبوعہ ۱۸۹۳ء)

رہبرِ ما سید ما مصطفےٰ است | آنکہ ندیدست نظیرش سروش

مصطفےٰ ہمارا پیشوا اور سردار ہے جس کا ثانی فرشتوں نے بھی نہیں دیکھا

آنکہ خدا مثلِ رخش نا فرید | آنکہ رخش حیرانِ ہر عقل و ہوش

وہ رسول ہے کہ خدا نے اس کے چہرہ جیسا اور کوئی ٹکڑا پیدا نہیں کیا اور جس کا طریقہ ہر قسم کی عقل اور دانش کا خزینہ ہے

دشمنِ دیں حملہ بروے کند | حیف بود گر بنشینم خموش

دشمنِ دیں اس پر حملہ کرتا ہے شرم کی بات ہوگی اگر میں خاموش بیٹھا رہوں

چوں سخنِ سفلہ بگوشم رسید | در دلِ من خاست چو محشر خروش

جب کمینہ دشمن کی بات میرے کان میں پہنچی تو میرے دل میں قیامت کا جوش پیدا ہوا

چند توانم کہ شکیبے کنم | چند کند صبر دلِ زہر نوش

کب تک میں صبر کرتا رہوں۔ زہر پینے والا دل کب تک صبر کر سکتا ہے

آں نہ مسلماں تبر از کافر ست | کش نبود از پئے آں پاک جوش

وہ شخص مسلمان نہیں بلکہ کافروں سے بھی بدتر ہے جسے اس پاک نبی کے لیے غیرت نہ ہو

جاں بشود اندر رہِ پاکش فدا | مژدہ ہمین است گر آید بگوش

اس کے پاک مذہب پر ہماری جان قربان ہو مبارک بات یہی ہے اگر سننے میں آئے

سر کہ نہ در پائے عزیزش رود | بار گران است کشیدن بدوش

وہ سر جو اس کے مبارک قدموں میں نہ پڑے سخت کا بوجھ ہے جسے کندھوں پر اٹھانا پڑتا ہے

(مجموعہ اشتہارات حصہ ششم صفحہ ۴۹۴)

محررہ ۱۰ مارچ ۱۸۹۴ء۔

[1] یہ سعدی کا شعر قدرے تغیر کے ساتھ ہے۔

حمد و شکر آں خدائے کردگار　　کز وجودش ہر وجودے آشکار

اس خدائے کردگار کی حمد اور شکر واجب ہے جس کے وجود سے ہر چیز کا وجود ظاہر ہوا

ایں جہاں آئینہ دارِ روئے او　　ذرہ ذرہ رہ نماید سوئے او

یہ جہاں اس کے چہرے کے لیے آئینہ کی طرح ہے ذرہ ذرہ اسی کی طرف راستہ دکھاتا ہے

کرد در آئینہ ارض و سما　　آں رخِ بے مثلِ خود جلوہ نما

اس نے زمین و آسمان کے آئینہ میں اپنا بے مثل چہرہ دکھلا دیا

ہر گیاہے عارفِ یکتائے او　　دست ہر شاخے نماید راہِ او

گھاس کا ہر تنکا اس کے یکتا ہونے کی معرفت رکھتا ہے اور درختوں کی ہر شاخ اسی کا راستہ دکھاتی ہے

نورِ مہر و مہ ز فیضِ نورِ اوست　　ہر ظہورے تابعِ منشورِ اوست

چاند اور سورج کی روشنی اسی کے نور کا فیضان ہے ہر چیز کا ظہور اسی کے شاہی فرمان کے ماتحت ہوتا ہے

ہر سرے سرّے ز خلوت گاہِ او　　ہر قدم جوید درِ باجاہِ او

ہر سِر اس کے اسرار خانہ کا ایک بھید ہے اور ہر قدم اسی کا باعظمت دروازہ تلاش کرتا ہے

مطلبِ ہر دل جمالِ روئے اوست　　گمرہے گر ہست ہم کوئے اوست

اسی کے منہ کا جمال ہر ایک دل کا مقصود ہے اور کوئی گمراہ بھی ہے تو وہ بھی اسی کے کوچے کی تلاش میں ہے

مہر و ماہ و انجم و خاک آفرید　　صد ہزاراں کرد صنعتہا پدید

اس نے چاند سورج ستارے اور زمین کو پیدا کیا اور لاکھوں صنعتیں ظاہر کر دیں

ایں ہمہ صنعش کتابِ کارِ اوست　　بے نہایت اندریں اسرارِ اوست

اس کی یہ تمام صناعیاں اس کی کارگری کا دفتر ہیں اور ان میں اس کے بے انتہا اسرار ہیں

ایں کتابے پیشِ چشمِ ما نہاد | تا ازو ما و ہدیٰ داریم یاد

یہ نجیل کی کتاب اُس نے ہماری آنکھوں کے سامنے رکھ دی تاکہ اس کی وجہ سے ہم ہدایت کا راستہ یاد رکھیں

تا شناسی آں خدائے پاک را | کو نماند خاکیان و خاک را

تاکہ تو اس خدائے پاک کو پہچانے جو دنیا والوں اور دنیا سے کوئی مشابہت نہیں رکھتا

تا شود معیار بہرِ وحی دوست | تا شناسی از ہزاراں آنچہ زوست

تاکہ خدا کی وحی کے لیے بطور معیار کے ہو تاکہ تو ہزاروں کلاموں میں سے پہچان لے کہ کونسا اس کی طرف سے ہے

تا خیانت را نماند ہیچ راہ | تا جدا گردد سفیدی از سیاہ

تاکہ خیانت کا کوئی راستہ کھلا نہ رہے اور نور تاریکی سے الگ ہو جائے

پس ہماں شد آنچہ آں حاذِر خدا ست | کارِ دستش شاہدِ گفتارِ خاست

پس وہی ہوا جو اُس خدا کا منشا تھا اور اس کا کام اُس کے کلام کا گواہ قرار پایا

مشرکان و آنچہ پرورش مے کنند | ایں گواہاں تیر دوزش مے کنند

مشرک لوگ جو بہانے کرتے ہیں یہ گواہ (قولِ خدا اور فعلِ خدا) اُن کی عذرات کو تیروں سے چھلنی کر دیتے ہیں

گر بگوئی غیر را ارکان خدا | اُف زند بر روئے تو ارض و سما

اگر تو کسی اور کو خدا کے ارکان کر دے تو تیرے منہ پر زمین و آسمان تھوکیں

ور تراشی بہرِ آں یکتا پسر | بر تو بارد لعنت زیر و زبر

اور اگر اس یکتا کے لیے تو کوئی بیٹا تجویز کرے تو نیچے اور اوپر سے تجھ پر لعنتیں برسنے لگیں

با زبانِ حال گوید ایں جہاں | کاں خدا فرد است و قیوم و یگاں

یہ جہان زبانِ حال سے یہ کہہ رہا ہے کہ وہ خدا یکتا قیوم اور واحد ہے

نے پدر دارد نہ فرزند و نہ زن
نے مبدّل شد ز ایامِ کہن

نہ اس کا کوئی باپ ہے نہ بیٹا اور نہ بیوی اور نہ ازل سے اس میں کوئی تغیر آیا

یک دمے گر نسخِ فیضش کم شود
ایں ہمہ خلق و جہاں برہم شود

اگر ایک لحظہ کے لیے بھی اس کے فیض کی بات کم ہو جائے تو یہ سب مخلوقات اور جہان درہم برہم ہو جائیں

یک نظر قانونِ قدرت را ببیں
تا شناسی نشانِ ربُّ العالمین

قانونِ قدرت پر ایک نظر ڈال تاکہ تو رب العالمین کی نشان کو پہچانے

کاخِ دُنیا را چہ دیدہ استی بنا
کز پئے آں مے گذاری صدق را

کاخِ دُنیا کی پائداری ہی کیا ہے؟ جو اس کی خاطر تو سچائی کو چھوڑتا ہے

عابد آں باشد کہ پیشش فانی است
عارف آں کو گویدش لاثانی است

عابد وہ ہے جو خدا کے سامنے فانی ہے عارف وہ ہے جو کہتا ہے کہ وہ لاثانی ہے

ترک کن ناراستی ہم عذرِ خام
میل سوئے راستی چوں شد حرام

جھوٹ اور بہانہ بازی چھوڑ دے۔ سچ کی طرف رغبت کرنا تجھے کیوں حرام ہو گیا

راہِ بد را نیک اندیشیدۂ
اے ہداک اللہ چہ بد فہمیدۂ

غلط راستے کو تو نے صحیح سمجھ لیا ہے تجھے خدا ہدایت دے کیسا غلط سمجھا ہے

روئے خود خود مے نماید آں یگاں
تو کشی تصویرِ او چوں کودکاں

وہ خدائے واحد اپنا چہرہ خود دکھاتا ہے تو بچوں کی طرح اس کی تصویر اپنے دل سے کھینچتا ہے

آں رخے کاں فعلِ حق بنمودہ است
در حقیقت روئے حق آں بودہ است

وہ چہرہ جسے خدا کے فعل نے ظاہر کیا ہے۔ اصل میں وہی خدا کا چہرہ ہے

وانکه خود کردی بتے داری براہ | بت پرستی ہا کنی شام و پگاہ

لیکن جو تو نے خود تراشا ہے وہ تیرے راستہ میں ایک بت ہے اور تو صبح و شام بت پرستی کرتا ہے

اے دو چشمے بستہ از اقرارِ او | چوں نہ بینی روئے او در کارِ او

اے وہ جس نے اس کے اقرار یعنی اس کے کلام سے اپنی دونوں آنکھیں بند کر لیں تو اس کے فعل میں اس کا چہرہ کیوں نہیں دیکھتا

ایں چنیں در افترا ہا چوں پری | یا مگر از ذاتِ بے چوں منکری

اس قدر بڑھ بڑھ کر کیوں افترا باندھتا ہے شاید تو اس بے مثل ذات سے منکر ہے

دل چہ بندی دریں دنیائے دوں | ناگہاں خواہی شدن زینجا بروں

اس ذلیل دنیا سے کیوں دل لگاتا ہے جہاں سے تو یک دم باہر چلا جائے گا

از پئے دنیا بریدن از خدا | بس ہمیں باشد نشانِ اشقیا

دنیا کی خاطر خدا سے تعلق توڑنا یہی بدبختوں کی علامت ہے

چوں شود بخشائشِ حق بر کسے | دل نمے ماند بدنیا بیش بسے

جب کسی پر خدا کی مہربانی ہوتی ہے تو اس کا دل دنیا میں کچھ زیادہ نہیں لگتا

لیک ترکِ نفس کے آساں بود | مردن واز خود شدن یکساں بود

لیکن ترکِ نفس بھی آسان نہیں۔ مرنا اور خودی کا چھوڑنا برابر ہے

آں خدا خود را نمود از کارِ خویش | کرد قائم شاہدِ گفتارِ خویش

اس خدا نے اپنے تئیں اپنے افعال سے ظاہر کیا اور ہمیں اپنے کلام کا گواہ قرار دیا

ہر چہ اورا بود از حسنِ مزید | حلیۂ آں پیشِ چشمِ ما کشید

اس کے علاوہ جو اور حسن اس کی ذات میں تھا اس کا حلیہ بھی اس نے زندہ کلام ہمارے سامنے کھینچ دیا

تو کشی از پیشِ خود تصویرِ او　　خالقِ او مے شوی اے تیرہ خو

تو اپنی طرف سے اس کی تصویر کھینچتا ہے اور اے بد باطن آپ اس کا خالق بنتا ہے

آنکہ خود از کارِ خود جلوہ نما است　　آں خدائے آنکہ خود از دستِ ما است

وہ جو اپنے فعل سے اپنا جلوہ دکھاتا ہے خدا وہ ہے نہ کہ وہ جسے ہمارے ہاتھوں نے بنایا ہے

اے ستمگر ایں ہماں مولائے ما است　　آنکہ قرآں مادحِ او جابجا است

اے ظالم ہمارا مولا وہی ہے جس کی تعریف قرآن نے جابجا کی ہے

ہر چہ قرآں گفت مے گوید سما　　چشم بکشا تا بہ بینی ایں ضیا

جو کچھ قرآن نے کہا وہی آسمان بھی کہتا ہے آنکھ کھول تا کہ تو اس روشنی کو دیکھے

بس ہمیں فخرے بود اسلام را　　کو نماید آں خدائے تام را

اسلام کو یہی فخر تو حاصل ہے کہ وہ اس کامل خدا کو پیش کرتا ہے

گویدش زانساں کہ از صنعش عیاں　　نے تراشد از خودش چوں دیگراں

وہ اسی طرح کہتا ہے جو اس کی صنعت سے ظاہر ہے دوسروں کی طرح اپنے پاس سے کوئی خدا نہیں تراشتا

غیر مسلم خود تراشد پیکرش　　خود تراشد قامت و پا و سرش

غیر مسلم اس کے وجود کو خود تراشتا ہے۔ وہ آپ ہی اس کا قد اور پیر اور سر تجویز کرتا ہے

خود تراشیدہ نمے گردد خدا　　ہمچو طفلاں بازی است و افترا

یہ خود تراشیدہ وجود خدا نہیں ہو سکتا وہ تو بچوں کا کھلونا ہے اور جھوٹ

زیں تراشیدن جہانے شد تباہ　　کم کسے سوئے خدا بُردست راہ

اس خدا تراشی کی وجہ سے ایک جہان برباد ہو گیا اور کسی کو سچے خدا کا راستہ نہیں ملا

چوں تو کورے نیستی چشمے گشا | بیں چہ ظاہر مے کند ارض و سما

جب تو اندھا نہیں ہے تو آنکھیں کھول اور دیکھ کہ آسمان و زمین کیا ظاہر کرتے ہیں

ہر طرف بشنو صدائے القدیر | ذو الجلال و ذو العلی نورے منیر

ہر طرف یہی آواز آتی ہے کہ ایک قادر خدا ہے ایک صاحب جلال صاحب قوت اور روشنی بخش نور موجود ہے

ہیچ مخلوقے خدائے خود مگیر | کے شود کیڑا کرمکے چوں آں قدیر

تو کسی مخلوق کو اپنا خدا نہ بنا۔ ایک کیڑا کیونکر اس قدیر کی طرح ہو سکتا ہے

پیشِ اُو لرزد زمین و آسماں | پس تو مشتِ خاک را مثلش مداں

اس کے آگے زمین و آسمان لرزتے ہیں پس تو ایک مشتِ خاک کو اس کی طرح نہ سمجھ

گر خدا گوئی ضعیفے را بزور | جانِ تو گوید کہ کذابی و کور

اگر تو کسی کمزور مخلوق کو زبردستی خدا کہہ بھی دے تو خود تیرا دل بول اٹھے گا کہ تو جھوٹا اور اندھا ہے

دل نمے داند خدا جز آں خدا | ایں چنیں افتاد فطرت ز ابتدا

دل سوائے اس ازلی خدا کے کسی اور کو خدا تسلیم نہیں کرتا۔ شروع سے انسانی فطرت اسی طرح واقع ہوئی ہے

از رہِ کین و تعصب دور شو | یک نظر از صدق کن پُر نور شو

کینہ اور تعصب کی راہ کو چھوڑ دے صدق سے غور کر اور روشن دل ہو جا

کین ریاضِ عقل را ویراں کند | عاقلاں را گمرہ و ناداں کند

کینہ اور تعصب عقل کے باغ کو اجاڑ دیتے ہیں اور عقلمندوں کو گمراہ اور بیوقوف بنا دیتے ہیں

کے بشر گردد خدائے لایزال | داوری ہا کم کن اے صیدِ ضلال

ایک انسان کس طرح غیر فانی خدا بن سکتا ہے اے گمراہی کے شکار جھگڑا نہ کر

| آب شور اندر کفت ہست اے عزیز | تا ز ہلکم کن اگر داری تمیز |
|---|---|

اے عزیز تیرے ہاتھ میں صرف کھاری پانی ہے۔ اگر تجھ میں تمیز ہے تو شیخیاں نہ مار

| تو ہلاکی گر نجوئی آں خدا | آنکہ بنماید ترا ارض و سما |
|---|---|

تو ہلاک ہو جائے گا اگر اس خدا کو تلاش نہ کرے گا جسے زمین و آسمان تجھے دکھا رہے ہیں

| بیں بقرآں ایں جمالِ آں قدیر | قول و فعل حق زلالِ یک غدیر |
|---|---|

تو قرآن سے ہی اس قادر خدا کا حسن دیکھ خدا کا قول اور خدا کا فعل ایک ہی تالاب کے میٹھے پانی ہیں

| مُردم اندر حسرت ایں مُدعا | چوں نمے خواہند خلق ایں چشمہ را |
|---|---|

میں تو اس بات کے غم سے مر گیا کہ خلقت اس چشمہ کو کیوں طلب نہیں کرتی

| ہست قرآں در رہِ دیں رہنما | در ہمہ حاجاتِ دیں حاجت روا |
|---|---|

قرآن دین کے راستہ کا رہنما ہے اور مذہب کی سب ضروریات کو پورا کرنے والا ہے

| اہل گروہِ حق کہ از خود فانی اند | آب نوش از چشمۂ فرقانی اند |
|---|---|

وہ اہلِ حق جو فانی ہیں۔ وہ فرقانی چشمے سے پانی پینے والے ہیں

| فارغ افتادہ ز نام و عز و جاہ | دل ز کف واز فرق افتادہ کلاہ |
|---|---|

وہ نام نمود اور جاہ اور عزت کی طرف سے بے پرواہ ہیں ان کے ہاتھ سے دل اور سر سے ٹوپی گر گئی ہے

| دور تر از خود بہ یار آمیختہ | آبرو از بہرِ روئے ریختہ |
|---|---|

خودی سے دور اور یار سے واصل ہو گئے ہیں اور اس کی خاطر اپنی عزت و آبرو سے دستبردار ہیں

| از بروں جوں اجنبی دل پُر ز یار | کس نداند رازِ شاں جز کردگار |
|---|---|

ظاہر اجنبی دکھائی دیتے ہیں مگر دل یار کی محبت سے بھرا ہے خدا کے سوا ان کا بھید کوئی نہیں جانتا

دیدنِ شاں مے دہد یاد از خدا | صدق ورزاں در جنابِ کبریا

اُن کے دیکھنے سے خدا یاد آتا ہے خدا کے لیے انھوں نے صدق و وفا اختیار کیا ہے

آں ہمہ را بود فرقاں رہبرے | ہر یکے زاں دُر شدہ ہمچوں گُہرے

ان سب لوگوں کا رہنما قرآن ہی تھا اور اسی دروازہ کی برکت سے ان میں سے ہر ایک موتی کی طرح ہو گیا

آں ہمہ زاں دلبرے جاں یافتند | جاں چہ باشد روئے جاناں یافتند

ان سب نے اسی محبوب سے زندگی حاصل کی۔ زندگی کیا خود اس محبوب کو پا لیا

چشمِ شاں شد پاک از شرک و فساد | شد دلِ شاں منزلِ ربّ العباد

ان کی نظر شرک اور فساد سے پاک ہو گئی اور ان کا دل ربّ العالمین کا گھر بن گیا

سیّدِ شاں آنکہ نامش مصطفےٰ است | رہبرِ ہر زمرۂ صدق و صفا است

ان لوگوں کا سردار وہ ہے جس کا نام مصطفےٰ ہے تمام اہلِ صدق و صفا کا وہی رہنما ہے

مے درخشد روئے حق در روئے او | بوئے حق آید ز بام و کوئے او

اس کے چہرہ میں خدا کا چہرہ چمکتا نظر آتا ہے اس کے در و دیوار سے خدا کی خوشبو آتی ہے

ہر کمالِ رہبری بروے تمام | پاک روئی و پاک رویاں را امام

رہبری کے تمام کمالات اس پر ختم ہیں خود بھی مقدس ہے اور سب مقدسوں کا امام ہے

اے خدا! اے چارۂ آزارِ ما | کُن شفاعت ہائے اُو در کارِ ما

اے خدا! اے ہماری تکلیفوں کی دوا ہمارے معاملہ میں اُس کی شفاعت ہمیں نصیب کر

ہر کہ مہرش در دل و جانش فتد | ناگہاں جانے درایمانش فتد

جس کے جان و دل میں اس کی محبت داخل ہو جاتی ہے تو یکدم اس کے ایمان میں ایک جان پڑ جاتی ہے

کے ز تاریکی بر آید ایں غراب | نور مذہبی مشرقِ صدق و صواب

وہ کوا اندھیرے سے کب نکل سکتا ہے جو اس صدق و صواب کے طلوع کے مقام سے بھاگتا ہے

آنکہ او را ظلمتے گیرد براہ | لیستش چوں روئے احمد مہر و ماہ

جو شخص جسے تاریکی گھیر لے اس کے لیے احمد کے چہرہ کی طرح اور کوئی چاند سورج نہیں ہے

تابعش بحرِ معانی مے شود | از زمینی آسمانی مے شود

اس کا پیرو معرفت کا ایک سمندر بن جاتا ہے اور زمینی سے آسمانی ہو جاتا ہے

ہر کہ در راہِ محمد زد قدم | انبیا را شد مثیل آں محترم

جس نے محمد کے طریقہ پر قدم مارا وہ قابل عزت شخص نبیوں کا مثیل بن جاتا ہے

تو عجب داری ز فوزِ ایں مقام | پائے بندِ نفس گشتہ صبح و شام

تو اس درجہ کی کامیابی پر تعجب کرتا ہے کیونکہ تو ہر وقت اپنے نفس کا غلام ہے

اے کہ فخر و ناز بر عیسیٰ تراست | بندۂ عاجز بچشمِ تو خداست

اے وہ شخص کہ تجھے عیسیٰ پر فخر اور ناز ہے اور خدا کا ایک عاجز بندہ تیری نظر میں خدا ہے

شد فراموشت خداوندِ ودود | پیشِ عیسیٰ اوفتادی در سجود

تجھے خدائے شفیق بھول گیا اور تو عیسیٰ کے آگے سجدہ میں گر گیا

من ندانم ایں چہ عقل است و ذکا | بندہ را ساختن ربّ السما

میں نہیں سمجھ سکتا کہ یہ کیسی عقل اور ذہانت ہے کہ ایک بندہ کو خدا بنایا جائے

فانیاں را نسبتے با او کجا | از صفاتِ او کمال است و بقا

فانی انسانوں کو خدا سے کیا نسبت اس کی صفت تو کامل ہونا اور ہمیشہ رہنا ہے

| | |
|---|---|
| چارہ سازِ بندگاں قادر خدا | آنکہ نابد تا ابد بروے فنا |

وہ بندوں کا چارہ گر اور خدائے قادر ہے جس پر کبھی بھی فنا نہیں آ سکتی

| | |
|---|---|
| حافظ و ستار و جواد و کریم | بیکساں را یار و رحمٰن و رحیم |

حفاظت کرنے والا پردہ پوش سخی اور کریم ہے بےکسوں کا دوست بےحد رحم کرنے والا اور مہربان

| | |
|---|---|
| تو چہ دانی آں خدائے پاک را | آں جلال او تو دادی خاک را |

تو اس خدائے پاک کا جلال کیا جان سکتا ہے وہ عزت کا مقام تو تو نے ایک خاکی انسان کو دے رکھا ہے

| | |
|---|---|
| ہاں دمے ہر دم زگفتارہ زنی | پس نہ مرد استی کہ کمتر از زنی |

تو ہر دم گفتارہ کی شیخیاں ہی بگھارتا رہتا ہے پس تو مرد نہیں بلکہ عورت سے بھی گیا گذرا ہے

| | |
|---|---|
| نسخہ سہل است گریابد سزا | زید و گردد بکر زاں فعلش رہا |

یہ تو بڑا آسان نسخہ ہے کہ سزا ملے زید کو۔ اور بکر اپنے گناہ سے پاک ہو جائے

| | |
|---|---|
| لیک زیں نسخہ نہ یابی نشاں | در ورق ہائے زمین و آسماں |

لیکن اس نسخہ کا تجھے نام و نشان بھی نہیں ملے گا زمین و آسمان (کی کتاب) کے ورقوں میں

| | |
|---|---|
| تا خدا بنیادِ ایں عالم نہاد | ظالمے ہم ننگ دارد زیں فساد |

جب سے خدا نے اس دنیا کی بنیاد رکھی ہے اس وقت سے ظالموں کو بھی ایسی شرارت سے عار آتی ہے

| | |
|---|---|
| چوں نہ دارد فاسقے آں را پسند | چوں پسندد حضرتِ پاک و بلند |

جب ایک فاسق بھی اس بات کو ناپسند کرتا ہے تو خدا تعالیٰ جو پاک ہے وہ اسے کس طرح پسند کر سکتا ہے

| | |
|---|---|
| ما گنہگاریم نالاں نیز ہم | او غیور است رحماں نیز ہم |

ہم گنہگار بھی ہیں اور روتے (معافی کیلئے) والے بھی ہیں (اسی طرح) وہ غیرت مند بھی ہے اور رحم کرنے والا بھی

زہر و تریاق است در ما مستتر | ایں کشد آں مے دہد جانِ دگر

ہم میں زہر اور تریاق دونوں مخفی ہیں۔ وہ قتل کرتا ہے اور یہ دوسری زندگی بخشتا ہے

زہر را دیدی نہ دیدی چارہ اش | آنکہ بودہ از ازل کفارہ اش

تو نے زہر کو تو دیکھ لیا مگر اس کا علاج نہ دیکھا جو ہمیشہ سے اس کا کفارہ ہے

چوں دو چشمت دادہ اند اے بے خبر | پس چرا پوشی یکے وقتِ نظر

اے بے خبر جب تجھے دو آنکھیں دی گئی ہیں تو دیکھتے وقت تو ایک کو کیوں ڈھانک لیتا ہے

یک نظر بیں سوئے ایں دنیائے دوں | چوں بگردی از پئے آں سرنگوں

ذرہ اس ذلیل دنیا پر نظر ڈال کہ کس طرح تو اس کے پیچھے سرگرداں پھر رہا ہے

آنچہ داری از متاع و منزلت | بے مشقت ہا نگشتہ حاصلت

جو کچھ بھی سامان اور عزت تیرے پاس ہے وہ تجھے بغیر محنت کے حاصل نہیں ہوئی

بایدت تا مدتے جہدے دراز | تا خوری از کشتِ خود نانے فراز

ایک لمبے عرصہ کی کوشش درکار ہے تاکہ تو اپنی کھیتی سے روٹی کھائے

چوں ہمیں قانونِ قدرت اوفتاد | پس ہمیں یاد آرید کشتِ معاد

جب قانونِ قدرت ایسا ہی واقع ہوا ہے پس آخرت کی کھیتی کے لیے بھی یہی بات یاد رکھ

خوب گفت آں قادرِ رب الوریٰ | لَیْسَ لِلْاِنْسَانِ اِلَّا مَا سَعٰی

رب العالمین قادر خدا نے کیا خوب فرمایا ہے کہ انسان کو اپنی کوشش کا بدلہ ضرور ملتا ہے

ہم دریں معنیست گر تو بشنوی | یادگارِ مولوی در مثنوی

اگر تو سنے تو اسی مطلب کا مضمون وہ بھی ہے۔ جو مثنوی میں مولوی معنوی کی یادگار ہے

گندم از گندم بروید جو ز جو ‏‏ از مکافاتِ عمل غافل مشو

گیہوں سے گیہوں پیدا ہوتا ہے اور جو سے جو۔ پس تو عمل کے بدلے سے غافل نہ ہو

آنکہ بر کفارہ ہا خاطر نہاد ‏‏ عقل و دیں از دستِ خود یکسر بداد

جس نے کفارہ پر دل جما لیا اس نے عقل اور دین دونوں کو برباد کر دیا

دین و دنیا جہد خواہد ہم تلاش ‏‏ رو براہش جہد کن ناداں مباش

دین اور دنیا محنت اور تلاش کو چاہتے ہیں جا۔ تو بھی اس کی راہ میں کوشش کر اور نادان نہ بن

(ضیاء الحق صفحہ ۱ مطبوعہ ۱۸۹۱ء)

---

وحی حق بینا اشاراتِ خداست ‏‏ گر نہ فہمد جاہلے کج دل رواست

خدا کی وحی اشاروں سے بھری ہوئی ہوتی ہے اگر کوئی جاہل اور کم فہم نہ سمجھے تو یہ عین ممکن ہے

چشمۂ فیض است وحیِ ایزدی ‏‏ لیکن آں فہمد کہ باشد مہتدی

خدا کی وحی فیضان کا ایک چشمہ ہے لیکن اسے وہی سمجھ سکتا ہے جو خود ہدایت یافتہ ہو

وحیِ قرآں رازہا دارد بسے ‏‏ نسبتے باید کہ تا فہمد کسے

قرآنی وحی میں کثرت اسرار ہیں مناسبت ہونی چاہیئے تا کہ کوئی اسے سمجھ سکے

واجب آمد نسبت اندر دیں نخست ‏‏ کار بے نسبت نمے آید درست

دین کے لیے پہلے مناسبت ہونی ضروری ہے۔ بغیر مناسبت کے کام ٹھیک نہیں بیٹھتا

آں سعیدے کش ابوبکر است نام ‏‏ نسبتے مے داشت با خیر الانام

وہ سعید انسان جس کا نام ابو بکر ہے وہ آنحضرت کے ساتھ ایک نسبت (یعنی باطنی تعلق) رکھتا تھا

زیں نہ شد محتاجِ تفتیشِ دراز | جانِ او بشناخت روئے پاکباز

اس وجہ سے وہ کسی لمبی تحقیقات کا محتاج نہ تھا۔ اس کی جان نے ایک پاکباز کے چہرہ کو پہچان لیا

ہست فرقے در نظرہائے سعید | آنچہ ہاروں دید آں قاروں ندید

اے سعید انسان! نظر نظر میں فرق ہوتا ہے۔ جو ہارون نے دیکھ لیا وہ قارون نہ دیکھ سکا

بود ہاروں پاک و ایں کرمے پلید | کے بماند بایزیدے با یزید

ہارون ایک پاک انسان تھا اور قارون ایک گندہ کیڑا۔ بایزیدؒ یزید سے کس طرح برابر ہو سکتا ہے

گر نباشد نسبتے در جائے گاہ | ظلمتے در ہر قدم گیرد براہ

اگر کسی کو مقامِ مقصود کا پتہ نہ ہو تو وہ ہر قدم پہ ٹھوکریں کھاتا ہے

آں یکے را مہ عیاں پیشِ نظر | دیگرے را ابر کردہ کور و کر

ایک کو چاند صاف نظر آتا ہے۔ دوسرے کو ابر نے اندھا اور بہرا کر رکھا ہے

آں نشستہ با نگارِ دل رُبا | ایں ز کوری ہا در انکار و ابا

ایک تو دل ربا محبوب کے ساتھ بیٹھا ہے اور دوسرا نابینائی کی وجہ سے مخالفت اور انکار میں مبتلا ہے

مہ نے آید نظر در وقتِ ابر | ہمچنیں صدیق در چشمانِ گبر

چاند ابر کے وقت نظر نہیں آیا کرتا اسی طرح صدیق بھی کافر کی آنکھ کو دکھائی نہیں دیتا

اے برادر از تأمل کُن تلاش | ہاں مدو چوں توسنے آہستہ باش

اے بھائی صبر و سہولت سے تلاش میں لگا رہ گھوڑے کی طرح نہ دوڑ۔ آہستہ چل

اے پئے تکفیرِ ما بستہ کمر | خانہ ات ویراں تو در فکرِ دگر

اے وہ کہ جس نے ہماری تکفیر پر کمر باندھ رکھی ہے تیرا اپنا گھر تو ویران ہے مگر تو اوروں کی فکر میں پڑا ہوا ہے

صد ہزاراں کفر در جانت نہاں | زد چہ نالی بہر کفرِ دیگراں

لاکھوں کفر تو تیری اپنی جان کے اندر چھپے ہوئے ہیں بھلا تو اوروں کے کفر پہ کیوں روتا ہے

خیز و اوّل خویشتن را کن درست | نکتہ بیں را چشم مے باید نخست

اٹھ اور پہلے اپنے تئیں ٹھیک کر۔ معترض کے لیے پہلے چشمِ بصیرت ہونی چاہیے

لعنتی گر لعنتے بر ما کند | او نہ بر ما خویش را رسوا کند

اگر کوئی لعنتی ہم پر لعنت کرتا ہے تو وہ لعنت ہم پر نہیں پڑتی وہ تو خود اپنے تئیں ذلیل کرتا ہے

لعنتِ اہلِ جفا آساں بود | لعنت آں باشد کہ از رحماں بود

ظالموں کی لعنت کا برداشت کرنا آسان ہے اصلی لعنت تو وہ ہے جو رحمان کی طرف سے آئے

(ضیاء الحق صلا مطبوعہ ۱۸۹۵ء)

---

جاں فدائے آنکہ او جاں آفرید | دل نثارِ آنکہ زو شد دل پدید

جان اُس پر قربان ہے جس نے اس جان کو پیدا کیا دل اس پر نثار ہے جس نے دل کو بنایا

جاں ازو پیداست زیں مے جویدش | ربّنا اللہ ربنا اللہ گویدش

جان چونکہ اس کی مخلوق ہے اس لیے اُسے ڈھونڈتی ہے اور کہتی ہے کہ تو ہی میرا رب ہے تو ہی میرا رب ہے

گر وجودِ جاں نبودے زو عیاں | کے شدے مہر جمالش نقشِ جاں

اگر جان کا وجود اس کی طرف سے ظاہر نہ ہوتا۔ تو اس کے حسن کی محبت جان پر کس طرح نقش ہوتی

جسم و جاں را کردہ پیدا آں یگاں | زیں نمود دل سوئے او چوں عاشقاں

جسم اور جان کو اسی یگانہ نے پیدا کیا ہے اسی لیے عاشقوں کی طرح دل اس کی طرف دوڑتا ہے

او نمک ہا ریخت اندر جانِ ما | جانِ جانِ ماست آں جانانِ ما

اس نے ہماری روحوں پر محبت کا نمک چھڑکا ہے ۔ وہ ہمارا محبوب ہماری جانوں کی جان ہے

ہر وجودے نقشِ ہستی زو گرفت | جانِ عاشق رنگِ ہستی زو گرفت

ہر وجود نے اسی سے اپنی ہستی کا نقش حاصل کیا ہے اور عاشق کی جان نے بھی ہستی کا رنگ اسی سے لیا

ہر کہ نزدش خود بخود جانے بود | او نہ دانا سخت نادانے بود

جس شخص کے نزدیک روح خود بخود پیدا ہو گئی ہے وہ شخص دانا نہیں بلکہ سخت بیوقوف ہے

گر وجودِ ما نہ زاں رحماں بُدے | جانِ ما با جانِ او یکساں بُدے

اگر ہمارا وجود اس رحمان کی مخلوق نہ ہوتا تو ہماری جان اور اس کی جان ایک جیسی ہوتی

آنکہ جانِ ما بجانش ہمسر است | جائے ننگ و عار نے پرمیشر است

وہ جس کی جان سے ہماری جان برابر ہو وہ پرمیشر نہیں ہے بلکہ قابلِ شرم وجود ہے

سرِّ مفہومِ خدائی قدرت است | منکرِ آں لائقِ صد لعنت است

خدا شناسی کا بھید اس کی قدرت میں ہے قدرت کا منکر سینکڑوں لعنتوں کا مستحق ہے

گر ندانی صدقِ ایں گفتار را | ہم ز نانک بشنو ایں اسرار را

اگر تو اس بات کی سچائی کو نہیں جانتا تو نانک سے ہی یہ راز کی باتیں سن لے

گفت ہر نورے ز نورِ حق بتافت | ہر وجودے نقشِ خود زاں دست یافت

اس نے کہا کہ ہر نور خدا کے نور سے چمکا ہے اور ہر وجود نے اسی کے ہاتھ سے نقش حاصل کیا ہے

وید مے گوید کہ ہر جاں چوں خداست | خود بخود نے کردۂ ربُّ الوریٰ ست

اور وید کہتا ہے کہ ہر روح خدا کی طرح ہے اپنے آپ ہی آپ ہے نہ کہ رب العالمین کی پیدا کی ہوئی

لیکن ایں مردِ خدا اہلِ صفا | آنکہ کرد از کذب قومے را رہا

لیکن یہ مردِ خدا اور اہلِ صفا انسان جس نے ایک قوم کو جھوٹ سے آزاد کیا

گفت ہر جانے زِ دستش شد پدید | قادر ست او جسم و جاں را آفرید

فرماتا ہے کہ ہر روح خدا کے ہاتھ سے ظاہر ہوئی ہے۔ وہ قادر ہے اسی نے جسم اور روح کو پیدا کیا ہے

فکر کن در گفتۂ ایں عارفاں | رو چہ نالی بہرِ وید آریاں

تو بھی ان عارفوں کی باتوں پر غور کر آریوں کے وید کے لیے کیوں روتا پھرتا ہے

بود نانک عارف و مردِ خدا | رازہائے معرفت را رہ کشا

نانک ایک عارف اور با خدا مرد تھا۔ اور معرفت کے بھیدوں کو کھولنے والا

وید زاں راہِ معارف دور تر | نادہ کی صحا نجائے بے ہنر

وید اس حقایق و معارف سے بہت دور ہے وہ بے ہنر تو عارف کی تعریف بھی نہیں جانتا

ایں نصیحت گر ز نانک بشنوی | در دو عالم از شقاوت ہا رہی

اگر تو نانک کی اس نصیحت کو سنے۔ تو دونوں جہان میں بدبختی سے نجات پائے

او نہ از خود گفت ایں گفتار را | گوشِ او بشنید ایں اسرار را

اس نے اپنے پاس سے یہ بات نہیں کہی بلکہ اس کے کانوں نے خدا کی طرف سے اس راز کو سنا ہے

وید را از نورِ حق مہجور یافت | از خدا ترسید و راہِ نور یافت

اس نے وید کو خدا کے نور سے خالی پایا۔ وہ خدا سے ڈرا اس نے نور کا راستہ پا لیا

اے برادر ہم تو سوئے او بیا | دل چہ بندی در جہانِ بے وفا

اے بھائی تو بھی اس کی طرف آ۔ اس بے وفا دنیا سے کیا دل لگاتا ہے

(ست بچن طبع ۔۔ مطبوعہ ۱۸۹۵ء)

| | |
|---|---|
| آنانکہ گشت کوئے جاناں مقامِ شاں | ثبت است بر جریدۂ عالم دوامِ شاں |

وہ لوگ جن کی جائے رہائش کوچہ جاناں بن گئی ہے اس جہان کے دفتر میں اُن کا نام ہمیشہ ثبت رہتا ہے

| | |
|---|---|
| ہرگز نمیرد آنکہ دلش زندہ شد بعشق | میرد کسے کہ نیست مرادش مرامِ شاں |

وہ شخص نہیں مرتا جس کا دل عشق سے زندہ ہو گیا مرتا وہ ہے جس کا مقصد ان عاشقوں جیسا نہیں ہوتا

| | |
|---|---|
| اے سودہ دل مکوش پئے ہجوِ اہلِ دل | جہل قصورِ تست نفہمی کلامِ شاں |

اے سودہ دل صاحب دلوں کی مذمت کی کوشش نہ کر تو اپنی نادانی کی وجہ سے اُن کا کلام نہیں سمجھ سکتا

(ست بچن صفحہ ۱۶)

---

| | |
|---|---|
| تو یک قطرہ داری ز عقل و خرد | مگر قدرتش بحرِ بے حد و عد |

تیرے پاس تو عقل اور دانائی کا صرف ایک قطرہ ہے لیکن خدا کی قدرت بے پایاں سمندر ہے

| | |
|---|---|
| اگر بشنوی قصۂ صادقاں | بجنبان سرِ خود چو مستہزیاں |

جب تو راستبازوں کے حالات سُنے تو چاہیے کہ اپنا سر ٹھٹھا کرنے والوں کی طرح ہلائے

| | |
|---|---|
| تو خود را خرد مند فہمیدۂ | مقاماتِ مرداں کجا دیدۂ! |

تو خود کو عقلمند سمجھتا ہے۔ مگر تو نے مردانِ خدا کے مقامات دیکھے ہی نہیں

(ست بچن صفحہ ۳۱)

---

| | |
|---|---|
| توانم کہ ایں عہد و پیماں کنم | کہ جاں در رہِ خلق قرباں کنم |

مجھ میں یہ طاقت ہے کہ یہ عہد و پیمان کر لوں۔ کہ مخلوق کے لیے اپنی جان قربان کر دوں گا

---

۱؎ حافظ شیرازی کا مصرع ہے

| توام کہ سرہم دریں رہ دہم | ولے بدگماں را چہ درماں کنم |
|---|---|

میں یہ بھی کر سکتا ہوں کہ اس رستہ میں سر بھی دے دوں مگر بدگمان کا کیا علاج کروں

(ست بچن صد۱۱ مطبوعہ ۱۸۹۵ء)

| عزیزاں دہم صد بار سوگند | بروئے حضرت دادار سوگند |
|---|---|

اے دوستو میں تمہیں سینکڑوں قسمیں دیتا ہوں اور جناب الٰہی کی ذات کی قسمیں دیتا ہوں

| کہ در کارم جواب از حق بجوئید | بہ محبوب دلِ ابرار سوگند |
|---|---|

کہ میرے معاملہ میں خدا سے ہی جواب مانگو میں تمہیں نیکوں کے دلوں کے محبوب کی قسم دیتا ہوں

(مجموعہ اشتہارات حصہ سوم ص۲۲۲)

| بنگر کہ اس رتبہ من شیخ نجف را | چنداں اماں نداد کہ تکمیل چل کند |
|---|---|

دیکھ لے کہ اس میرے مددگار نے شیخ نجفی کو اتنی مہلت نہ دی کہ چالیس دن پورے کر لیتا

(مجموعہ اشتہارات حصہ سوم ص۲۹۴)

| اگر ہمیں لت و گزاف و شیخی است | شیخِ نجدی بہتر از صد نجفی است |
|---|---|

اگر یہی لات و گزاف اور یہی شیخی ہے تو ایسے سو نجفی شیخوں سے شیخ نجدی (شیطان) بہتر ہے

(اشتہار لیکھرام کی موت)

۱۵ مارچ ۱۸۹۷ء

صادق آں باشد کہ ایام بلا | می گذارد با محبت با وفا [1]

صادق وہ ہوتا ہے کہ ابتلاؤں کے دن محبت اور وفاداری سے گذارتا ہے

گر قضا را عاشقے گردد اسیر | بوسد آں زنجیر را کز آشنا [2]

اگر قضائے الٰہی سے عاشق قید ہو جاتا ہے تو وہ اس زنجیر کو چومتا ہے جس کا سبب آشنا ہو۔

(کتاب البریہ سرورق مطبوعہ ۱۸۹۷ء)

---

کے پرستش بندہ را اجزا آنکہ نادانے بود | بلکہ بگرید بر ہو شاں ہر کہ گریانے بود

کسی بندہ کی پرستش کون کر سکتا ہے سوائے اس کے جو نادان ہو پس جو رونے والا ہو ان لوگوں کی حالت پر روئے

آں خداوندے کہ نامش ہست بر ہر رگ ثبت | ہر کہ جویائے خدا را او مسلمانے بود

وہ خدا جس کا نام ہر پتے پر نقش ہے جو اس خدا کو ڈھونڈتا ہے وہی سچا مسلمان ہوتا ہے

(کتاب البریہ صفحہ ۷۴)

---

محمد است امام و چراغ ہر دو جہاں | محمد است فروزندۂ زمین و زماں

محمد ہی دونوں جہانوں کا امام اور چراغ ہے محمد ہی زمین و زماں کا روشن کرنے والا ہے

خدا نگویمش از ترس حق گر بخدا | خدا نما ست وجودش برائے عالمیاں

میں خوف خدا کی وجہ سے اسے خدا تو نہیں کہتا مگر خدا کی قسم اس کا وجود اہل جہان کے لیے خدا نما ہے

(کتاب البریہ صفحہ ۱۲۹ اشاعت ۱۸۹۸ء)

---

[1] محمد فضل خسرو البامی ایک تذکرہ صفحہ ۲۱۲ و ۲۱۳)

بنگر اے قوم نشانہائے خداوندِ قدیر | چشم بکشا کہ بر چشم نشانے است کبیر

اے قوم خدائے قادر کے نشانات دیکھ آنکھ کھول کہ تیری آنکھ کے سامنے ایک عظیم الشان نشان ہے

رو بدو آر کہ گر او بپذیرد رو تافت | ورنہ ایں روئے سیہ ہست بتر از خنزیر

اس کی طرف اپنا رُخ کر اگر وہ قبول کرلے تو منہ چمک اٹھے گا ورنہ یہ روئے سیاہ سؤر سے بھی بدتر ہے

چوں بتابی سرِ خود زاں ملکِ ارض و سما | گر بگیرد بغضب پس چہ پناہ است و ظہیر

تو زمین و آسمان کے بادشاہ سے کیوں منہ پھیرتا ہے بھلا اس کا غضب تجھے پکڑ لے تو کون تجھے پناہ اور مدد دے سکتا ہے

قمر و شمس و زمین و فلک و آتش و آب | ہمہ در قبضۂ آں یارِ عزیز اند اسیر

چاند سورج زمین و آسمان آگ اور پانی سب اس عزت والے دوست کے قبضہ میں قیدی ہیں

قدسیاں جملہ بلرزند ازاں ہیبتِ پاک | انبیا را دل و جاں خون و الم دامنگیر

سب فرشتے اس کی ہیبت سے لرزتے ہیں انبیاء کی جان اور دل خون ہے اور خوف دامنگیر ہے

جنّت و دوزخِ سوزندہ ازو مے لرزند | تو چہ چیزی چہ تمامی تو سیہ اے کرمِ حقیر

جنت اور جلانے والا دوزخ اس کے خوف سے کانپتے ہیں اے ناچیز کیڑے تیری ہستی ہی کیا ہے اور تیری منزلت ہی کیا ہے

تا بکے جنگ و جدل با خدا خواہی کرد | توبہ کن توبہ کہ گر در گذرد از تقصیر

تو خدا تعالیٰ سے کب تک یہ جنگ و جدل کرتا رہے گا۔ توبہ کر توبہ۔ تا کہ وہ تیری خطائیں معاف کر دے

من اگر در نظرِ یار مقامے دارم | پس چہ نقصاں کند بدگوئیِ تو و تکفیر

پس اگر یار کی نظر میں کوئی درجہ رکھتا ہوں تو تیری بدگوئی اور تکفیر سے مجھے کیا نقصان پہنچ سکتا ہے

لعنت آں است کہ از سوئے خدا مے بارد | لعنتِ بدگہراں است یکے ہرزہ نفیر

لعنت وہ ہوتی ہے جو خدا کی طرف سے نازل ہو بد اصل لوگوں کی لعنت محض بیہودہ شور ہے

| | |
|---|---|
| اے برادر رہِ دین است بسے بس دشوار | خاک شو خاک مگر بازت کنند شں اکسیر |

اے بھائی دین کا راستہ بہت مشکل راستہ ہے۔ خاک ہو جا خاک۔ تاکہ پھر تجھے اکسیر بنا دیں

| | |
|---|---|
| تو ہلاکی اگر از کبر بتابی سرِ خویش | من از و آمدم و با تو بگویم چو نذیر |

اگر تو تکبر سے روگردانی کرے گا تو ہلاک ہو جائے گا میں اس کے پاس سے آیا ہوں اور بطور نذیر تجھے سمجھاتا ہوں

| | |
|---|---|
| آں خدا کہ نہاں از خلق و جہاں بیخبر اند | بمن او جلوہ نمود است اگر اہلی بپذیر |

وہ خدا جس سے مخلوق اور لوگ سب بے خبر ہیں اس نے مجھ پر تجلی کی ہے۔ اگر تو عقلمند ہے تو مجھے قبول کر

(سراج منیر صفحہ ا مطبوعہ ۱۸۹۷ء)

---

| | |
|---|---|
| اے فریدِ وقت در صدق و صفا | با تو باد آں رو کہ نامِ اُو خدا |

اے صدق و صفا میں اس زمانہ کے یگانہ انسان تیرے ساتھ وہ ذات ہو جس کا نام خدا ہے

| | |
|---|---|
| بر تو بارد رحمتِ یارِ ازل | در تو تابد نورِ دلدارِ ازل |

تجھ پر اس یار قدیم کی رحمتوں کی بارش ہو اور تجھ میں اس محبوب ازلی کا نور چمکتا رہے

| | |
|---|---|
| از تو جانِ من خوش ست اے خوش خصال | دیدمت مردے دریں قحط الرجال |

اے نیک خصلت انسان تجھ سے میری جان راضی ہے اس قحط الرجال میں میں نے تجھ کو ہی ایک مرد پایا ہے

| | |
|---|---|
| در حقیقت مردمِ معنی کم اند | گو ہمہ از روئے صورت مردم اند |

دراصل حقیقی انسان کم ہوتے ہیں اگرچہ دیکھنے میں سب آدمی ہی نظر آتے ہیں

| | |
|---|---|
| اے مرا روئے محبت سوئے تو | بوئے اُنس آمد مرا از کوئے تو |

اے وہ کہ میری محبت کا رُخ تیری طرف ہے مجھے تیرے کوچہ سے اُنس کی خوشبو آتی ہے

| | |
|---|---|
| کس ازیں مردم بما روئے نکرد | ایں نصیبت بود اے فرخندہ مرد |

ان لوگوں میں سے کسی نے بھی ہماری طرف رُخ نہ کیا اے نیک نصیب انسان یہ بات تیری قسمت میں ہی تھی

| | |
|---|---|
| ہر زماں با لعنتے یادم کنند | خستہ دل از جور و بیدادم کنند |

یہ لوگ تو ہر وقت مجھے لعنت سے یاد کرتے ہیں۔ اور ظلم و جفا سے مجھے دکھ دیتے رہتے ہیں

| | |
|---|---|
| کس بچشمِ یار صدیقے نہ شد | تا بچشمِ غیر زندیقے نہ شد |

یار کی نظر میں کوئی شخص صدیق قرار نہیں پاتا جب تک وہ غیروں کی نظر میں زندیق نہ ہو

| | |
|---|---|
| کافرم گفتند و دجّال و لعین | بہرِ قتلم ہر لئیمے در کمیں! |

انھوں نے مجھے کافر دجال اور لعنتی کہا اور ہر کمینہ میرے قتل کے لیے گھات میں بیٹھ گیا

| | |
|---|---|
| بنگر ایں بازی کناں را چوں جہند | از حسد بر جانِ خود بازی کنند |

ان بازیگروں کو دیکھ کر کس طرح اچھلتے ہیں یہ حسد کے مارے اپنی جان سے ہی کھیلتے ہیں

| | |
|---|---|
| مومنے را کافرے دادن قرار | کارِ جاں بازی ست نزدِ ہوشیار |

کسی مومن کو کافر ٹھیرانا سمجھ دار آدمی کے نزدیک بڑے خطرہ کی بات ہے

| | |
|---|---|
| زانکہ تکفیرے کہ از ناحق بود! | واپس آید بر سرِ اہلش قند |

کیونکہ جو تکفیر ناحق کی جاتی ہے۔ وہ تکفیر کرنے والے کے سر پر ہی واپس پڑتی ہے

| | |
|---|---|
| سفلۂ کو غرق در کفرِ نہاں | ہرزہ نالد بہرِ کفرِ دیگراں!! |

وہ سفلہ وقت جو خفی کفر میں غرق ہے وہ اوروں کے کفر پر ناحق بیہودہ غل مچاتا ہے

| | |
|---|---|
| گر خبر زاں کفرِ باطن داشتے | خویشتن را بدترے انگاشتے |

اگر اُسکو اپنے باطنی کفر کی خبر ہوتی تو اپنے آپ کو ہی بہت برا سمجھتا

| | |
|---|---|
| تا مرا از قومِ خود ببریدہ اند! | بہرِ تکفیرم چہا کوشیدہ اند |

جب سے لوگوں نے مجھے اپنی قوم سے کاٹ دیا ہے تب سے انھوں نے میرے کافر ٹھہرانے میں کئی کوششیں کی ہیں

| | |
|---|---|
| افترا ہا پیشِ ہر کس بردہ اند | وز خیانت ہا سخن پروردہ اند |

ہر شخص کے روبرو افترا پردازیاں کیں اور خیانت کے ساتھ خوب باتیں بنائیں

| | |
|---|---|
| تا مگر لغزد کسے زاں افترا | سادہ لوحے کافر انگارد مرا |

تاکہ کوئی تو اس افترا کی وجہ سے پھسل جائے اور بھولا آدمی مجھے کافر سمجھنے لگے

| | |
|---|---|
| در رہِ ما فتنہ ہا انگیختند | با نصاریٰ رائے خود آمیختند |

انھوں نے ہمارے راستے میں فتنے کھڑے کیے اور عیسائیوں کے ساتھ ساز باز کی

| | |
|---|---|
| کافرم خواندند از جہل و عناد | ایں چنیں کورے بدنیا کس مباد |

جہل و عداوت کی وجہ سے مجھے کافر کہا۔ کاش دنیا میں اتنا اندھا کوئی نہ ہو

| | |
|---|---|
| جہل و نادانی تعصب با فزود | کینہ بجوشید و دو چشمِ شاں ربود |

جہل و نادانی نے تعصب کو بڑھایا اور کینہ بھڑک کر اُن کی دونوں آنکھیں نکال لے گیا

| | |
|---|---|
| ما مسلمانیم از فضلِ خدا | مصطفےٰ ما را امام و مقتدا |

ہم خدا کے فضل سے مسلمان ہیں۔ محمد مصطفےٰ ہمارے امام اور پیشوا ہیں

| | |
|---|---|
| اندریں دیں آمدہ از مادریم | ہم بریں از دارِ دُنیا بگذریم |

ہم ماں کے پیٹ سے اسی دین میں پیدا ہوئے اور اسی دین پہ دُنیا سے گذر جائیں گے

| | |
|---|---|
| آں کتابِ حق کہ قرآں نامِ اوست | بادۂ عرفانِ ما از جامِ اوست |

خدا کی وہ کتاب جس کا نام قرآن ہے ہماری شراب معرفت اُسی جام سے ہے

آں رسولے کش محمد ہست نام | دامنِ پاکش بدستِ ما مدام

وہ رسول جس کا نام محمد ہے۔ اُس کا مقدس دامن ہر وقت ہمارے ہاتھ میں ہے

مہرِ او با شیر شد اندر بدن | جاں شد و با جاں بدر خواہد شدن

اُس کی محبت ماں کے دودھ کے ساتھ ہمارے بدن میں داخل ہوئی وہ جان بن گئی اور جان کے ساتھ ہی باہر نکلے گی

ہست او خیر الرسل خیر الانام | ہر نبوت را بروشد اختتام

وہی خیر الرسل اور خیر الانام ہے اور ہر قسم کی نبوت کی تکمیل اُس پر ہو گئی

ما ازو نوشیم ہر آبے کہ ہست | زو شدہ سیراب سیرابے کہ ہست

جو بھی پانی ہے وہ ہم اُسی سے لے کر پیتے ہیں جو بھی سیراب ہے وہ اُسی سے سیراب ہوا ہے

آنچہ مارا دحی و ایمائے بود | آں نہ از خود از ہماں جائے بود

جو وحی و الہام ہم پر نازل ہوتا ہے وہ ہماری طرف سے نہیں وہیں سے آتا ہے

ما ازو یابیم ہر نور و کمال | وصلِ دلدارِ ازل بے او محال

ہم ہر روشنی اور ہر کمال اُسی سے حاصل کرتے ہیں محبوب ازلی کا وصل بغیر اُس کے ناممکن ہے

اقتدائے قولِ اُو در جانِ ماست | ہرچہ زو ثابت شود ایمانِ ماست

اُس کے ہر ارشاد کی پیروی ہماری فطرت میں ہے جو بھی اس کا فرمان ہے اس پر ہمارا پورا ایمان ہے

از ملائک واز خبرہائے معاد | ہرچہ گفت آں مرسلِ ربُّ العباد

فرشتوں کے متعلق اور آخرت کے حالات کے متعلق۔ جو کچھ اُس رب العباد کے پیغمبرؐ نے فرمایا

آں ہمہ از حضرتِ احدیت است | منکرِ آں مستحقِ لعنت است

وہ سب خدائے واحد کی طرف سے ہے (اور) اُس کا منکر لعنت کا مستحق ہے

معجزاتِ اُو ہمہ حق اندر است | منکرِ آں موردِ لعنِ خداست

اس کے معجزے سب کے سب سچے اور درست ہیں ۔ اُن کا منکر خدا کی لعنت کا مورد ہے

معجزاتِ انبیائے سابقین | آنچہ در قرآں بیانش بالیقین

پہلے سب نبیوں کے معجزے جن کا ذکر صاف اور واضح طور پر قرآن میں ہے

بر ہمہ از جان و دل ایمانِ ماست | ہر کسے انکارِ آں کند از اشقیاست

ان سب پر بدل و جان ہمارا ایمان ہے جو انکار کرتا ہے وہ بدبختوں میں سے ہے

یک قدم دوری ازاں روشن کتاب | نزدِ ما کفر است و خسران و تباب

اس نورانی کتاب سے ایک قدم بھی دُور رہنا ہمارے نزدیک کفر و زیاں اور ہلاکت ہے

لیک دوناں را معرفتش راہ نیست | ہر دلے از سرِّ آں آگاہ نیست

لیکن ذلیل لوگوں کو قرآن کی حقیقت کی خبر نہیں ہر ایک دل اُس کے بھیدوں سے واقف نہیں ہے

تا نباشد طالبے پاک اندروں | تا نجوشد عشقِ یارِ بے چگوں!

جب تک طالبِ حق پاک باطن نہیں ہوتا اور جب تک اُس یارِ بے مثال کا عشق اُس کے دل میں جوش نہیں مارتا

رازِ قرآں را کجا فہمد کسے | بہرِ نورے نورے باید بسے!

تب تک کوئی قرآنی اسرار کو کیونکر سمجھ سکتا ہے نور کے سمجھنے کے لیے بہت سا نورِ باطنی ہونا چاہیئے

ایں نہ من قرآں ہمیں فرمودہ است | اندرو شرطِ تطہر بودہ است

یہ میری بات نہیں بلکہ قرآن نے بھی یہی فرمایا ہے کہ قرآن کو سمجھنے کے لیے پاک ہونے کی شرط ہے

گر بقرآں ہر کسے را راہ بود | پس چرا شرطِ تطہر را فزود

اگر ہر شخص قرآن کو (خود ہی) سمجھ سکتا ۔ تو خدا نے تطہر کی شرط کیوں زاید لگائی

نور را داند کسے کو نور شد | واز حجابِ سرکشی ہا دور شد

نور کو وہی شخص سمجھتا ہے جو خود نور ہوگیا ہو۔ اور سرکشی کے حجابوں سے دور ہوگیا ہو

ایں ہمہ کوراں کہ تکفیرم کنند | بیگماں از نورِ قرآں غافل اند

یہ سب اندھے جو میری تکفیر کر رہے ہیں۔ یقیناً قرآن کے نور سے بے خبر ہیں

بے خبر از رازہائے ایں کلام! | ہرزہ گویاں ناقصان و ناتمام

اور اس کلام کے اسرار سے ناواقف ہیں۔ بیہودہ گو۔ ناقص اور خام ہیں

در کفِ شاں استخوانے بیش نیست | در سرِ شاں عقلِ دور اندیش نیست

ان کے ہاتھ میں ہڈی سے بڑھ کر کچھ نہیں اور ان کے سر میں دور اندیش عقل نہیں ہے

مردہ اند و فہمِ شاں مردار ہم | بے نصیب از عشق واز دلدار ہم

وہ خود مردہ ہیں اور ان کا فہم بھی مردار ہے وہ عشق اور معشوق دونوں سے محروم ہیں

الغرض قرآں مدارِ دینِ ماست | او انیسِ خاطرِ غمگینِ ماست

الغرض قرآن ہمارے دین کی بنیاد ہے وہ ہمارے غمگین دل کو تسلی دینے والا ہے

نورِ فرقاں مے کشد سوئے خدا | مے تواں دیدن ازو روئے خدا

فرقان کا نور خدا کی طرف کھینچتا ہے۔ اس سے خدا کا چہرہ دیکھ سکتے ہیں

ما چساں بندیم زاں دلبر نظر! | ہمچو روئے او کجا روئے دگر!

ہم اس معشوق سے اپنی آنکھیں کیونکر بند کرسکتے ہیں۔ اس کے چہرہ جیسا خوبصورت اور کوئی چہرہ کہاں ہے

روئے من از نورِ روئے او بتافت | یافت از فیضش دلِ من ہرچہ یافت

میرا منہ اس منہ کے نور کی وجہ سے چمک اٹھا ہے میرے دل نے جو کچھ بھی پایا اسی کے فیض سے پایا

چوں خود چشمم کس نداند آں جمال　　جانِ من قربانِ آں شمس الکمال

جس قدر میری آنکھیں اُس کے حسن کو جانتی ہیں کوئی نہیں جانتا میری جان کمالات کے اس سورج پر قربان ہے

ہمچنیں عشقم بروئے مصطفیٰ　　دل پَرَد چوں مُرغ سوئے مُصطفیٰ

ایسا ہی عشق مجھے مصطفیٰ کی ذات سے ہے میرا دل ایک پرندہ کی طرح مصطفیٰ کی طرف اُڑ کر جاتا ہے

تا مرا دادند از حسنش خبر　　شد دلم از عشقِ اُو زیر و زبر

جب سے مجھے اُس کے حسن کی خبر دی گئی ہے میرا دل اُس کے عشق میں بے قرار رہتا ہے

منکہ مے بینم رُخِ آں دلبرے　　جاں فشانم گر دہد دل دیگرے

میں اُس دلبر کا چہرہ دیکھ رہا ہوں۔ اگر کوئی اُسے دل دے تو میں اُس کے مقابلہ پر جان نثار کر دوں

ساقیِ من ہست آں جاں پرورے　　ہر زماں مستم کند از ساغرے

وہی روح پرور شخص تو میرا ساقی ہے جو ہمیشہ جامِ شراب سے مجھے سرشار رکھتا ہے

محو روئے او شداست ایں روئے من　　بوئے او آید ز بام و کوئے من

یہ میرا چہرہ اُس کے چہرہ میں محو اور گم ہو گیا اور میرے مکان اور کوچہ سے اُسی کی خوشبو آ رہی ہے

بسکہ من در عشقِ او ہستم نہاں　　من ہمانم ۔ من ہمانم ۔ من ہماں

از بسکہ میں اُس کے عشق میں غائب ہوں۔ میں وہی ہوں۔ میں وہی ہوں۔ میں وہی ہوں

جانِ من از جانِ اُو یابد غذا　　از گریبانم عیاں شد آں ذکا

میری روح اُس کی روح سے غذا حاصل کرتی ہے اور میرے گریبان سے وہی سورج نکل آیا ہے

احمد اندر جانِ احمد شد پدید　　اسمِ من گردید اسمِ آں وحید

احمد کی جان کے اندر احمد ظاہر ہو گیا اس لیے میرا وہی نام ہو گیا جو اُس لاثانی انسان کا نام ہے

مرغ افتادم بدوانز عزّ و جاہ | دل ز کف دادز فرق افتادہ کلاہ

اس کے عشق میں میں عزت و جاہ سے مستغنی ہو گیا۔ دل ہاتھ سے جاتا رہا اور سر سے ٹوپی گر پڑی

بر من ایں بہتاں کہ من زاں آستاں | تافتم سر ایں چہ کذبِ ناکساں

مجھ پر یہ افترا کہ میں اس درگاہ سے روگرداں ہوں۔ ناکس لوگوں کا یہ کتنا بڑا جھوٹ ہے

سر بتابد زاں سرِ من چوں منے | لعنتِ حق بر گمانِ دشمنے!

کیا میرے جیسا شخص اپنے اس چاند سے منہ پھیر سکتا ہے؟ دشمن کے اس خیال پر خدا کی لعنت ہو

آں منم کاندر رہِ آں سرورے | درمیانِ خاک و خوں بینی سرے

میں تو وہ ہوں کہ اس سردار کی راہ میں تو میرے سر خاک اور خون میں تھڑا ہوا دیکھے گا

تیغ گر بارد بکوئے آں نگار | آں منم کاول کند جاں را نثار

اگر اس محبوب کی گلی میں تلوار چلے تو میں وہ پہلا شخص ہوں گا جو اپنی جان قربان کرے گا

گر ہمیں کفر است نزدیکِ عدو | خوش نصیبے آں کہ چوں من کافرے

اگر دشمن کے نزدیک یہی کفر ہے تو وہ بڑا خوش نصیب ہے جو میری طرح کا کافر ہے

کافرم گفتند و دجّال و لعیں | من ندانم ایں چہ ایمان است و دیں

ان لوگوں نے مجھے کافر دجال اور لعنتی کہا۔ میں نہیں جانتا کہ یہ کونسا دین و ایمان ہے

ایں طبیعتہائے شاں چوں سنگہاست | در برِ شاں گر دلے بودے کجاست

ان کی یہ طبیعتیں پتھر کی طرح سخت ہیں۔ ان کے پہلو میں اگر دل ہے۔ تو دکھاؤ وہ کہاں ہے

کارِ ایناں ہر زمانے افتراست | یارِ ایناں ہر دمے حرص و ہواست

ان لوگوں کا کام ہر وقت افترا پردازی ہے اور حرص و ہوا ہر دم ان کی رفیق ہے

دل پر از خبث است باطن پر ز شر | صحتِ نیت از ایشاں دور تر

اُن کے دل خباثتوں سے پُر ہیں اور اُن کے باطن شرارتوں سے۔ نیک نیتی اُن سے بہت دور ہے

صحتِ نیت چو باشد در دِلے | بر گلِ صدق او فتد چوں بلبلے

جب دل میں نیک نیتی ہوتی ہے تو وہ صدق کے پھول پر بلبل کی طرح گرتا ہے

بر شرارت ہا نہ بندد میاں | ترسد از دانائے اسرارِ نہاں

اور شرارتوں پر کمر نہیں باندھتا۔ وہ پوشیدہ بھیدوں کے جاننے والے سے ڈرتا ہے

لیکن ایں بے باکی و ترکِ حیا | افترا بر افترا بر افترا

لیکن یہ بے باکی اور بے شرمی اور افترا پر افترا

ایں نہ کارِ مومنان و اتقیاست | ایں نہ خوئے بندگانِ باصفاست

یہ ایمانداروں اور پرہیزگاروں کا کام نہیں ہے۔ نہ یہ پاک دل بزرگوں کی خصلت ہے

ہر کہ او ہر دم پرستارِ ہوا | من چساں دانم کہ ترسد از خدا

وہ جو ہر وقت اپنی خواہشوں کا غلام ہے میں کیونکر جانوں کہ وہ خدا سے ڈرتا ہے

خویشتن را نیک اندیشیدہ اند | ہائے ایں مردم چہ بد فہمیدہ اند

انھوں نے اپنے تئیں نیک خیال کر رکھا ہے افسوس ان لوگوں نے کیسا غلط سمجھا ہے

اتباعِ نفس اعراض از خدا | بس ہمیں باشد نشانِ اشقیا

(۱) نفس کی پیروی اور خدا سے روگردانی، بس یہی بدبختوں کی نشانی ہے

ہر کہ زیں ساں خبث در جانش بود | کافرم گر بوئے ایمانش بود

جس کے دل میں اس طرح کی گندگی ہے اگر اس میں ایمان کی بو بھی ہو تو پھر میں کافر ہوں

من بریں سوم بخواندم آں کتاب | کاں منزہ او فتاد از ارتیاب

میں نے ان لوگوں کے سامنے وہ کتاب پڑھی جو ریب اور شک سے پاک ہے (یعنی قرآن)

ہم خبر ہا پیش کردم زاں رسول | کو صدوق از فضل حق پاک از فضول

نیز اس رسول کی حدیثیں بھی پیش کیں جو بفضلِ خدا راستباز ہے اور لغو گوئی سے پاک ہے

لیکن ایشاں را بحق روئے نبود | پیش کرگے گریۂ میشے چہ سود

لیکن ان کا ارادہ ہی حق قبول کرنے کا نہ تھا بھیڑیے کے آگے بھیڑ کا رونا فضول ہے

کافرم گفتند و رو ہا تافتند | آں یقیں گو یا دلم بشگافتند

انھوں نے مجھے کافر کہا اور منہ پھیر لیا اور یقین کر لیا گو یا انھوں نے میرا دل چیر کر دیکھ لیا ہے

اندریناں خوب گفت آں شاہِ دیں | کافراں دل بہ دل چوں مومنیں

انھی کے بارے میں اس شاہِ دین نے کیا خوب فرمایا ہے کہ یہ لوگ دل کے کافر ہیں اور ظاہر کے مومن

بر زباں قرآں مگر در سینہ ہا | حُبِّ دنیا است و کبر و کینہ ہا

ان کی زبان پر قرآن ہے مگر ان کے سینوں میں دُنیا کی محبت، تکبر اور عداوتیں ہیں

دانشِ دیں نیز لاف است و گزاف | پشت بنمودند وقتِ مصاف

دین کی سمجھ کا دعویٰ بھی جھوٹ لاف و گزاف ہے کیونکہ جنگ کے وقت انھوں نے پیٹھ دکھائی ہے

جاہلانے غافل از تازی زباں | ہم ز قرآں ہم ز اسرار نہاں

یہ وہ جاہل ہیں جو عربی زبان سے ناواقف ہیں نیز قرآن اور اس کے ہر ایک بھید سے بھی

کبر شاں چوں تا کمال خود رسید | غیرتِ حق پردہ ہائے شاں درید

جب ان کا تکبر اپنے کمال کو پہنچ گیا تو خدا کی غیرت نے ان کے پردے پھاڑ دیئے

| | |
|---|---|
| قوم او نیز قوم ما نظیر موسوی | بعض نیکاں صالحاں بعضے چو غول فدفد |

ہمارے مقدس رسول کی امت موسیٰ کی امت سے مشابہ ہے بعض ان میں سے اچھے ہیں اور بعض شیطانوں کی طرح خراب

| | |
|---|---|
| چونکہ عیسیٰ شد نبی آں کامل دین ماست | از چنیں عیسیٰ شدم آخر زماں رب ودود |

پھر جیسا کہ ہمارا نبی ہمارے دین کا سرتاج مثیل موسیٰ تھا اس لیے میں بھی خدائے مہربان کی طرف سے عیسیٰ بنا دیا گیا

| | |
|---|---|
| شد ہم ایں جا یہود بدگہر پیدا شدند | تا بیازارند عیسیٰ را چو آں قومے کہ بود |

اس امت میں بھی بدذات یہودی پیدا ہو گئے تاکہ وہ بھی گذشتہ قوم کی طرح اس عیسیٰ کو ستائیں

| | |
|---|---|
| الغرض ایں دو ملت در صلاح و در فساد | ہمچو اسرائیلیاں بر قوم ما ہر در کشود |

الغرض اس محسن خدا نے ہر نیکی اور ہر بدی میں یہودیوں کی طرح ہماری قوم پر بھی ہر قسم کا دروازہ کھول دیا

| | |
|---|---|
| چوں خدا نام رسول پاک ما موسیٰ نہاد | نام شد بوجہل را فرعون چوں کینش فزود |

جبکہ خدا نے ہمارے پاک رسول کا نام موسیٰ رکھا تھا بوجہل کی دشمنی جب بڑھ گئی تو اس کا نام فرعون قرار پایا

| | |
|---|---|
| پس وجود اول چو کلیم آمد مگر در کار | ہم پئے تکمیل عیسیٰ را در آخر شد ورود |

پس جیسا کہ اس دین کے اول زمانہ میں خدا کی طرف سے ایک کلیم آیا تو تکمیل کے لیے آخری زمانہ میں ایک عیسیٰ کا نزول ہو گیا

| | |
|---|---|
| بعد ازیں کج فہمی از مقتضائے شقوت است | ورنہ ایں گفتار ما ہر شک و شبہت را ربود |

یہ بات سمجھ کر بھی روگردانی کرنا بدبختی کا تقاضا ہے ورنہ ہماری ان باتوں نے تو ہر شک و شبہ دور کر دیا ہے

| | |
|---|---|
| پس چہ حاصل تیر انداختن بر صاد و تل | ہر کہ ناید باز تا ہیزم سقر گردد و گرد |

پس جھاڑوں پر تیر چلانے کا کیا فائدہ کیونکہ جو کوئی باز نہ آئے وہ جہنم کا ایندھن بنتا ہے

(ضمیمہ براہین احمدیہ حصہ پنجم

صفحہ ۱۳۶ و ۱۳۷)

| | |
|---|---|
| اگر بہ محفل صحبتے خواہی ببینی زود تر | خارہائے وحشت تنہائی وطعن عالمے |

اگر تو محفل عامری کی صحبت میں رہے گا تو جلدی جنگل کے کانٹوں تنہائی اور دنیا کے طعنوں کو دیکھ لے گا

(مکتوبات احمدیہ حصہ اول صفحہ ۷۵)

## الہامی شعر

| | |
|---|---|
| طریق زہد و تعبد ندانم اے زاہد | خدائے من قدمم راند برہ داؤد |

اے زاہد! میں یا کامانہ زہد و طاعت کے طریق کو نہیں جانتا کیونکہ میرے خدا نے میرا قدم داؤد کے راستے پر ڈالا ہے

(مکتوبات احمدیہ حصہ اول صفحہ ۷)

---

| | |
|---|---|
| سپاس اس خداوند یکتائے را | بمہر و بمہ عالم آرائے را |

اس بے مثل خداوند کا شکر ہے جس نے دُنیا کو چاند اور سورج سے آراستہ کیا

| | |
|---|---|
| بہر لحظہ امید یاری ازوست | بہر حالتے دوستداری ازوست |

ہمیں ہر وقت اس کی طرف سے مدد کی امید ہے اور ہر حالت میں اُسی سے محبت کا تعلق ہے

| | |
|---|---|
| جہاں جملہ یک صنعت آباد اوست | خنک نیک بختے کہ در یاد اوست |

سارا جہاں اسی کی کاریگری کا مظہر ہے خوش قسمت ہے وہ نیک بخت جو اس کی یاد میں رہتا ہے

| | |
|---|---|
| رسول خدا پرتو از نور اوست | ہمہ خیر ما زیر مقدور اوست |

رسول اللہ اس کے نور کا پرتو ہیں اور ہماری ساری بھلائیاں انہیں کے ساتھ وابستہ ہیں

| | |
|---|---|
| جہاں سرور و مہتر و نور جہاں | محمد کزو بست نقش جہاں |

وہی سردار مہتر اور جہان کا نور۔ محمد ہے جس کی وجہ سے جہان کی تخلیق ہوئی

جز که [illegible] فلک تر | نبودے اگر چوں محمد بشر

انسان فرشتے سے کیوں کر بڑھ جاتا اگر محمد سا بشر پیدا نہ ہوتا

دلش ہست نورانی و سرمدی | بتابد درو فرۂ ایزدی

اس کا دل نورانی اور ازلی ہے اور اس میں خدا کی عظمت اور شان چمکتی ہے

کسے کش بود مصطفیٰ رہنما | سر بخت او باشد اندر سما

وہ شخص جس کا رہنما مصطفیٰ ہو اس کا نصیبہ بلندی میں آسمان تک پہنچتا ہے

مرا از یاد او ہست جان و دلم | بخواب اندر آید نہ ہم شکلم

میرے جان و دل اس کی یاد سے معمور ہیں خواب میں بھی مجھے کوئی دوسرا ہم خیال نہیں آتا

پس آنگہ سلامم ترا اے شفیق | کرم گستر و ہم رہ و ہم طریق

اس کے بعد اے مہربان اور شفیق اور ہم خیال دوست میں تجھے سلام کہتا ہوں

کہ یاد من خستہ کردی ز دور | فرستادۂ نامۂ ہمچو حور

کیونکہ تو نے اس عاجز کو اتنی دور سے یاد کیا اور ایک خط جو حور کی طرح حسین ہے مجھے بھیجا

چناں نظم و نثرش کہ مانند آں | ندیدم بعمر خود اندر جہاں

اس کی نظم اور نثر ایسی تھی کہ اس جیسی میں نے کبھی دنیا میں نہیں دیکھی

صفا ہا چناں اندر آں بیش بیش | کہ حاسد ببیند دراں روئے خویش

اس میں ایسی اعلیٰ درجہ کی صفائی ہے کہ دشمن اس میں اپنا منہ دیکھ سکتا ہے

ظہوری گر آگہ شدے زاں صفا | نشستے پس زانوئے اختفا

اگر ظہوری شاعر اس صفائی سے واقف ہو جاتا تو وہ منہ چھپا کر بیٹھ جاتا

| | |
|---|---|
| چناں در سخن صفوت بند و بست | کہ عقد گہر را دہد صد شکست |

آپ کی باتوں میں ایسی چمک اور ایسی ترتیب ہے کہ وہ موتیوں کے ہار کو بھی مات کرتی ہیں

| | |
|---|---|
| تو گفتی سریریست صفوت اساس | مرصع ز یاقوت و مرجان و ماس |

گویا وہ ایک ایسا چیدہ اور منتخب تخت ہے جو یاقوت، مرجان اور الماس سے جڑا ہوا ہے

| | |
|---|---|
| زہے نحو آں بود نحو سداد | ہمہ منطقم صرف آں نحو باد |

واہ وا اس کی نحو کیسی اعلیٰ نحو ہے کہ میری ساری گویائی اس نحو پر قربان ہے

| | |
|---|---|
| سخن را ازاں گونہ آراستہ | نیاید از پیر و نوخاستہ |

اس میں کلام کو اس طرح آراستہ کیا گیا ہے کہ اور کوئی نہیں کر سکتا خواہ بڑھا ہو یا جوان

| | |
|---|---|
| سخن کو نمودست درّ ِ عدن | بمعنی رسانید لفظِ سخن |

کلام ہے گویا ایک درّ عدن ظاہر ہو گیا جس نے الفاظ کو معانی تک پہنچا دیا

| | |
|---|---|
| سخن نام دریافت زاں نامہ | زہے پختگی ہائے آں خامہ |

اس خط سے سخن نے نام پایا واہ وا اور اس تحریر کی پختگی کے کیا کہنے

| | |
|---|---|
| سخن آں چناں باید و استوار | چہ حاصل سخن گفتن نابکار |

بات ایسی ہی عمدہ اور پختہ ہونی چاہیے۔ بے سود باتیں کرنے کا کیا فائدہ!

| | |
|---|---|
| خموشی بہ از گفتنِ ایں چنیں | کہ لبہا دہ جنباند از آفریں |

ایسی (فضول) باتوں سے تو چپ رہنا اچھا ہے جو لوگوں کے منہ سے تعریف حاصل نہیں کر سکتیں

| | |
|---|---|
| سخن معدنِ درّ و سیم و طلاست | اگر نیک دانی ہمیں کیمیاست |

کلام تو موتی چاندی اور سونے کی کان ہے اگر تو اس بات کو خوب سمجھ لے تو یہی کیمیا ہے

سخن گرچہ باشد چو لولوئے تر | گذاریدنش نیز خواہد ہنر

بات اگرچہ گوہرِ آبدار کی طرح ہو۔ مگر اس کے پیش کرنے کو بھی ہنر چاہیئے

سخن قامتے ہست با اعتدال | فصاحت چو خد و بنا گوش و خال

کلام کی مثال ایک خوبصورت قد کی سی ہے اور اس کی فصاحت رخسار۔ زلف اور تل کی طرح ہے

چو گفتار باشد بلیغ و اتم | اثر ہا کند در دلے لاجرم

جب کلام بلیغ اور اعلیٰ ہوتا ہے۔ تو ضرور دل پر اثر کرتا ہے

وگر منطقے مہمل است و خراب | چو خوابِ پریشاں رود بے حساب

لیکن اگر گفتگو بے معنی اور خراب ہو تو وہ خواب پریشاں کی طرح رائگاں جاتی ہے

زباں گرچہ بحرے بود موجزن | طلاقت نگیرد بجز علم و فن

زبان اگرچہ طوفانی سمندر کی طرح ہو۔ پھر بھی فصاحت بغیر علم و فضل کے نہیں آتی

کسے کو ندارد وقوفے تمام | چہ طور ش سلافت بود در کلام

جو شخص (زبان کی) پوری واقفیت نہیں رکھتا۔ اس کے کلام میں روانی کیونکر آسکتی ہے

بحمد اللہ کاں مشفقِ پُر سداد | دریں جملہ اوصاف یکتا فتاد

خدا کا شکر ہے کہ آپ جیسا مخلص شفیق ان سب صفات میں یکتا ہے

عجب ذوق مے داشت آں روزِ چند | کہ بودیم در خدمتِ ارجمند

وہ دن نہایت پُر لطف تھے۔ جب ہم آپ کی با برکت خدمت میں حاضر تھے

کجا شد دریغ آں زمانِ وصال | کجا شد چناں خرم آں ماہ و سال

افسوس۔ وہ ملاقات کا زمانہ کہاں گیا اور وہ مبارک مہینہ اور سال کدھر چلا گیا

بدستم از آں جز خیالے نماند | از آں جامِ مے یک سفالے نماند

میرے ہاتھ میں سوائے اس کے خیال کے کچھ بھی نہ رہا اور اس جامِ شراب کی ایک ٹھیکری بھی باقی نہ رہی

و دریں گوشہ چوں یادِ یاراں کنیم | دو دیدہ چو ابرِ بہاراں کنیم

اس کنجِ تنہائی میں جب ہم دوستوں کو یاد کرتے ہیں تو دونوں آنکھوں کو ابرِ بہار کی طرح بنا دیتے ہیں

دلِ خود بدنیا چہ بندد کسے | کہ ایامِ الفت ندارد بسے

کوئی اس دنیا سے اپنا دل کیا لگائے کہ محبت کے دن زیادہ باقی نہیں رہا کرتے

چہ فرق ست از روز و شب جز کہ یار | فتد خاک بر فرقِ ایں روزگار

یار کے بغیر دن اور رات میں فرق ہی کیا ہے؟ اس زمانہ کے سر پر خاک پڑے

دو دستِ دعا پیشِ حق گسترم | کہ چہرت نماید بفضل و کرم

میں اپنے دونوں ہاتھ خدا کے حضور میں پھیلاتا ہوں کہ وہ اپنے فضل و کرم سے تیرا چہرہ دکھائے

بمکتوب گہ گہ بکن شاد کام | خط و نامہ با ما چرا شد حرام

کبھی کبھی خط لکھ کر ہمیں خوش وقت کر دیا کر۔ تو نے ہمیں خط بھیجنا کیوں ترک کر دیا

دگر آنچہ تحریر کرد آں رفیق | کرم گستر و مہربان و شفیق

نیز اس مکرم - کرم فرما - مہربان اور شفیق نے جو یہ لکھا ہے

کہ از بحثِ دیں زاں نکردیم یاد | کہ خوفِ ملالِ تو در دل فتاد

کہ ہم نے اس لیے اس خط میں دین کی بحث کا ذکر نہیں کیا کہ ہمارے دل میں ناراضگی پیدا نہ ہو (تو واضح ہو)

من آں نیستم کز رہِ بغض و کیں | برنجم ز تحریک در بحثِ دیں

کہ میں ایسا انسان نہیں ہوں کہ دشمنی اور رنجیدگی کی وجہ سے دینی مباحث کی تحریک سے ناراض ہو جاؤں

چرا ناحق این بدگمانی فتاد | در دلِ کسے بدگماں ہم مباد

آپ کو ناحق یہ بدگمانی لاحق ہوئی۔ خدا کرے کسی کا دل بدظن نہ ہو

بہ غمخواریت گویم اے نیک مرد | نہ باید بہ غمخوار دل رنجہ کرد

اے نیک مرد میں تجھے بطور غمخوار عرض کرتا ہوں اور غمخوار سے ناراض نہیں ہونا چاہیئے

کہ انکار بر زندگیٔ نبی | نشان است بر موت دلہا جلی

کہ نبی صلعم کی زندگی سے انکار منکروں کے دلوں کی موت کی کھلی علامت ہے

جہاں جملہ مُردہ فتادست و زار | یکے زندہ او ہست از کردگار

سارا جہان مُردہ اور بیمار ہے۔ خدا کی طرف سے صرف وہی ایک زندہ ہے

چنین است ثابت بقولِ سروش | اگر رازِ معنے نیابی خموش

الہامِ الٰہی سے یہی ثابت ہے۔ اگر تیری سمجھ میں یہ راز نہ آئے تو چپ رہ

اگر در ہوا ہمچو مُرغاں پری | دگر بر سرِ آب ہا بگذری

اگر پرندوں کی طرح تو ہوا میں اُڑنے لگے۔ یا پانی پر چلنے لگے

وگر ز آتش آئی سلامت برون | وگر خاک را زر کنی از فسون

اور اگر تو آگ سے سلامت باہر نکل آئے یا پھونک مار کر مٹی کو سونا بنا دے

اگر منکری از حیاتِ رسول | سراسر زیان است و کارِ فضول

لیکن اگر تو رسول کی زندگی کا منکر ہے تو یہ سب باتیں سراسر فضول اور بے کار ہیں

خدایش چو خوانده گواہِ جہاں | چرا داندش عاقل از غائباں

خدا نے جب اسے اہلِ دُنیا کے لیے شاہد فرمایا تو عقلمند اُسے غائب کیوں سمجھے

اگر مشکو او خبر داشتے      بجاں دامنش نیز نگذاشتے

اگر مشکو کو اس کی خبر ہوتی تو خواہ جان دینی پڑتی مگر اس کا دامن نہ چھوڑتا

بہر منبرش خطاب از خداست      دریغا ازیں پس گماں ہا چراست

خدا کی طرف سے سرِ منبر اس رسول کا خطاب ہے۔ تو افسوس، اس کے بعد فضول گمان کیوں ہیں

اگر یکدمے گم شود آفتاب      شود عالم از تیرگی ہا خراب

اگر آفتاب ایک دم کے لیے بھی غائب ہو جائے تو دنیا اندھیرے میں مبتلا ہو جائے

خردمند نیکو منش طبع راست      نتابد سر از آنچہ حق و بہاست

ہر شخص عقل مند صالح اور نیک فطرت ہے وہ حق اور بھلائی سے روگردانی نہیں کرتا

چو بیند سخن را ز حق پروری      دگر در سخن کم کند داوری

جب وہ حق شناسی سے بات پر غور کرتا ہے تو پھر وہ اُس بات میں جھگڑا نہیں کرتا

مشو عاشق زشت رُو زینہار      دگر خوب گم گردد از روزگار

تو ہرگز کسی بد شکل کا عاشق نہ ہو چاہے دنیا سے حسین گم ہو جائیں

مکافات دارد ہمہ کاروبار      تو خار و خسک تا توانی مکار

ہر بات کی جزا سزا مقرر ہے اس لیے جہاں تک ممکن ہے تو کانٹے اور گوکھرو نہ بو

زمین از زراعت تہی داشتن      بہ از تخمِ خار و خسک کاشتن

زمین کو زراعت سے خالی رکھنا اس سے بہتر ہے کہ اس میں کانٹے اور گوکھرو بوئے جائیں

زہے دولتِ من کہ فضلِ مجید      مرا اندریں اعتقاد آفرید

یہ میری خوش قسمتی ہے کہ خدا کے فضل نے مجھے اس اعتقاد پہ پیدا کیا ہے

دمن نیک تر آنکہ بعد از خبر | نیارد بدل اعتقاد دگر

اور مجھ سے بھی اچھا وہ شخص ہے جو علم ہو جانے کے بعد دل میں اس کے خلاف اعتقاد نہ رکھے

زباں را کند منع زناں ہر سخن | کہ دور از ادب باشد و سوء ظن

اور زبان کو ہر اس بات سے باز رکھے جو ادب کے خلاف اور بدظنی ہو

بدنیا ہمہ نوع سود و زیاں | باغلب رسد از ممر زباں

دنیا میں ہر قسم کا نفع اور نقصان اکثر زبان کے راستے سے پیدا ہوتا ہے

تواں از سخن مایۂ یافتن | مقرب شدن پایۂ یافتن

کلام کے ذریعے دولت مل سکتی ہے۔ نیز مقرب ہونا اور عزت پانا بھی ممکن ہے

ہم از گفتگوہا یکے آں بود | کہ در گفتنش خطرۂ جاں بود

اسی طرح بعض باتیں ایسی ہوتی ہیں کہ ان کے کہنے میں جان کا خطرہ ہو جاتا ہے

چساں گفتۂ من بفہمی تمام | چساں ریزم اندر دلت ایں کلام

میری بات کو تو پوری طرح کیونکر سمجھے کس طرح میں اپنے کلام کو تیرے دل میں ڈال دوں

اگر جاہلے سر بتابد ز پند | عجب نیست کو خود بجہل است بند

اگر کوئی جاہل نصیحت ماننے سے انکار کرے تو تعجب نہیں کیونکہ وہ پہلے ہی جہالت میں پھنسا ہوا ہے

ولے از تو دارم عجب اے اخی | کہ فرزانہ باشی و ناداں شوی

لیکن اے بھائی مجھے تو تیری طرف سے حیرانی ہے کہ تو دانا ہو کر نادان بنتا ہے

رسولے معظم کہ داد ایزد عیاں | چراغ جہانش بگوید بیاں

وہ رسول معظم جسے خدا نے صاف طور پر جہان کا چراغ فرمایا ہے

چہ چیز است کز تو در راہ حجاب است و بند | چہ دیوار داری کشیدہ بلند

تو پھر کونسی چیز ہے جو تیری راہ میں عقل سے حجاب ہے اور کونسی اونچی دیوار ہے جو تیرے سامنے کھینچی ہوئی ہے

مشو غرہ بر گفتۂ یک کسے | کہ عقل و تدبّر نہ دارد بسے

تو اس شخص کے قول پر فریفتہ نہ ہو۔ جو عقل و دانش نہیں رکھتا

ز ہر عالمے فائدہ گیر اے جوان | بعقل و ادب باش پیر اے جوان

اے جوانمرد۔ ہر عالم سے فائدہ اٹھا اور عقل و ادب کی رو سے اے جوان تو بزرگ بن جا

قدم نہ بہ تقلید اہلِ کمال | کہ خود او فتد ناگہاں در ضلال

اہلِ کمال کی تقلید کی راہ پر چل۔ کہ آدمی خود رائی سے ناگہاں گمراہی میں جا پڑتا ہے

میانہ گزیں باش و با اعتدال | کہ یک سو روی باشد از اختلال

میانہ روی اور اعتدال کے طریقہ کو اختیار کر کہ یک طرفہ چلنا فساد کا موجب ہوتا ہے

دو چشم کسے چوں سلامت بود | بیک چشم دیدن ندامت بود

جس کی دونوں آنکھیں سلامت ہوں تو صرف ایک آنکھ سے دیکھنا اس کے لیے باعثِ ندامت ہوتا ہے

بہ تحقیق باید نظر چست داشت | دو دیدہ معطل نباید گذاشت

ہمیشہ تحقیق کی نظر چست رکھنی چاہیئے اور آنکھوں کو بے کار نہیں چھوڑنا چاہیئے

چو صوفِ صفا در دل آمیختند | مداد از سوادِ عیون ریختند

جب صفائی کا صوف دل میں لاتے ہیں تو آنکھوں کی سیاہی سے روشنی ڈالتے ہیں

دو چیز است چوپانِ دُنیا و دیں | دلِ روشن و دیدۂ دُور بیں

دو چیزیں دین و دُنیا کی محافظ ہیں۔ ایک تو روشن دل دوسرے دُور اندیش نظر

خدا را بسے آن بندگان کرام ۔۔۔ کہ از بہرِ شان مے کند صبح و شام

خدا کے کچھ بندے ایسے بھی ہیں جن کے لیے خدا صبح و شام کو پیدا کرتا ہے

بدنبال چشمے چو مے بنگرند ۔۔۔ جہانے بدُنبالِ خود مے کشند

جب وہ کن انکھیوں سے دیکھتے ہیں تو ایک جہان کو اپنے پیچھے کھینچ لیتے ہیں

اثر ہاست در گفتگوہائے شان ۔۔۔ چکد نُورِ وحدت ز روہائے شان

اُن کے کلام میں اثر ہوتا ہے اور اُن کے چہروں سے توحید کا نور ٹپکتا ہے

در ایشان پئے اظہارِ سِر خیر و شر ۔۔۔ نہادست حق خاصیت مستتر

ان میں نیکی اور بدی کے اظہار کے لیے خدا تعالے نے مخفی خاصیت رکھ دی ہے

بگفتن اگرچہ خدا نیستند ۔۔۔ ولے از خدا ہم جدا نیستند

اگرچہ کہنے کو وہ خدا نہیں ہیں۔ لیکن خدا سے جُدا بھی نہیں ہیں

کسے را کہ او ظلِّ یزدان بود ۔۔۔ قیاسش بخود جہل و طغیان بود

جو شخص خدا کا ظلّ ہو اس کو اپنے پر قیاس کرنا جہالت اور سرکشی ہے

بردّش اگر ایں سو گر آید کتاب ۔۔۔ ازیں سو بزودی بگویم جواب

اس کے ردّ میں اگر کوئی کتاب شائع ہو تو میں اس طرف سے فوراً جواب دوں گا

ولیکن بباید کتابے تمام ۔۔۔ کہ باشد محیطِ ہمہ مدعّام

مگر یہ چاہیے کہ وہ کتاب پوری ہو اور تمام مقاصد پر حاوی ہو

ز عہدے کہ کردم نگردم گہے ۔۔۔ نہ گردم ربایدِ جہان زیں رہے

میں کبھی اس عہد سے نہیں پھروں گا جو میں نے کیا ہے ہوا میری گرد کو بھی اس رستہ سے نہیں ہٹا سکتی

مگو تو آسانی دگے گونہ بکار | فراز آید از گردشِ روزگار

سوائے اس کے کہ آسمان سے کوئی اور امر گردشِ زمانہ کی وجہ سے نازل ہو

چہ گویم ز تدریسِ اطفال حال | کہ دارم دل از حال شاں پُر ملال

اس زمانہ کے بچوں کی تعلیم کا کیا حال بیان کروں کہ میرا دل ان کی وجہ سے بہت رنجیدہ ہے

معلّم میسّر شود بست کس | ولیکن بزر مشکل این است بس

بیسیوں اُستاد مل سکتے ہیں۔ لیکن مشکل یہ ہے کہ صرف روپیہ سے ملتے ہیں

کجا آں قناعت گزیں اوستاد | کہ بر اندکے آمد از اتحاد

وہ قانع اُستاد اب کہاں رہے جو اپنے اخلاص کے باعث تھوڑے سے گذارہ پر مل جاتے تھے

بکوشیم و انجامِ کار آں بود | کہ آں خواہش و رائے یزداں بود

ہم کوشش کرتے ہیں مگر نتیجہ وہی ہوتا ہے جو خدا کی مرضی اور خواہش ہوتی ہے

فتادست در فاضلاں حرص و آز | ہمہ جایگاہ شد درِ طمع باز

عالموں کے دلوں میں حرص اور لالچ پیدا ہو گیا ہے اور ہر جگہ طمع کے دروازے کھل گئے ہیں

طمع عہد ہائے گراں بگسلد | ز دلدار پیوندِ جاں بگسلد

لالچ تو بڑے بڑے مضبوط اقراروں کو توڑ دیتا ہے بلکہ محبوب کے ساتھ گہرے ربط کو بھی توڑ دیتا ہے

بجویند از حرص کثرت بمال | ازاں خود فتادند در اختلال

یہ لوگ حرص کی وجہ سے کثرتِ مال چاہتے ہیں حالانکہ مال کمانے میں بھی حرص کی وجہ سے فتور پڑتا ہے

دریغا ندانند ایں مردماں | کہ آہستگی ہم رساند بماں

افسوس کہ یہ لوگ نہیں جانتے۔ کہ آہستگی سے بھی اُن کی یہ مراد پوری ہو سکتی ہے

زماند بساطِ بیدق آہستہ راند ... کہ ناگاہ بر جائے فرزیں نشاند

زمانہ نے بہت سے پیادے شطرنج کے آہستہ آہستہ بڑھائے جنکو آخر کار فرزین کی جگہ بٹھا دیا

بنظم اندریں قدر ناچارئے برفت ... بپوشی گر انداز من خطائے برفت

یہ تھوڑا سا حال میں نے نظم میں لکھا ہے اگر مجھ سے کوئی غلطی ہوئی ہو تو پردہ پوشی کر

کہ من بندۂ ناکس و کمترم ... نہ گوہر شناسم نہ با گوہرم

کیونکہ میں ایک کمزور اور عاجز انسان ہوں نہ جوہر شناس ہوں نہ جوہری

بود چشم احرار از عیب پاک ... اگر جاہلے عیب بیند چہ باک

شریفوں کی آنکھ تو عیب گیری کے نقص سے پاک ہوتی ہے ہاں جاہل عیب بین ہوا کرے تو اس کا کوئی مضایقہ نہیں

(اخبار بدر جلد ۸ نمبر ۲۷ مورخہ ۲۹ اپریل ۱۹۰۹ء)

کے شوی عاشقِ رُخ یارے ... تا نہ بر دل رخش کند کارے

تو کیونکر کسی معشوق کا عاشق ہو سکتا ہے جب تک اس کا چہرہ تیرے دل میں بس نہ جائے

ہمچنیں زاں لبے دو گفتارے ... آں کند کار ہا کہ دیدارے

اسی طرح اُن ہونٹوں کے دو بول وہی اثر رکھتے ہیں جیسے (محبوب کا) دیدار

لاجرم عشقِ دلبرِ خوش خو ... خیزد از گفتگو چو دیدنِ رو

بے شک دلبر خوشخو کا عشق اس کی گفتگو سے بھی پیدا ہو جاتا ہے جیسا کہ اس کے دیکھنے سے

گفتگو را کشش بود بسیار ... بے سخن کم اثر کند دیدار

کلام میں بڑی کشش ہوا کرتی ہے۔ کلام کے بغیر دیدار کا اثر کم ہوا کرتا ہے

| | |
|---|---|
| ہر کہ ذوقِ کلام یافتہ است | رازِ این رہ تمام یافتہ است |

جس کو ذوقِ گفتار نصیب ہو گیا اس نے عشق کے راستہ کا سارا راز معلوم کر لیا

| | |
|---|---|
| زیرِ لب گفتگوئے جانانے | زندگی بخشدت بیک آنے |

محبوب کی شیریں کلامی پل بھر میں تجھے زندگی عطا کر دے گی

| | |
|---|---|
| دوزخے کو عذاب پُر چوں خُم | اصل آں ہست لا یکلمھم |

وہ دوزخ جو خم کی طرح عذاب سے پُر ہے اس کی وجہ بھی یہی ہے کہ خدا تعالیٰ اُن سے کلام نہیں کرے گا

| | |
|---|---|
| دل نہ گردد صفا نہ خیزد بیم | تا چو موسیٰ نہ شوی تو کلیم |

نہ دل صاف ہوتا ہے نہ خوف دور ہوتا ہے جب تک تو موسیٰ کی طرح کلیم نہ بن جائے

| | |
|---|---|
| ہست دارُوئے دل کلامِ خدا | کے شوی مست جز بجامِ خُدا |

دل کی دوا خدا کا کلام ہے تو خدا کے اس جام کے بغیر سیراب کیونکر ہو سکتا ہے؟

| | |
|---|---|
| تا نہ او گفت خود انا الموجود | عقدۂ ہستیش کسے نکشود |

جب تک اُس نے خود انا الموجود نہ کہا تب تک اس کی ہستی کا عقدہ کوئی کھول سکا

| | |
|---|---|
| تا نشد مشعلے زغیب پدید | از شب تارِ جہل کس نرہید |

جب تک غیب سے مشعل ظاہر نہ ہوئی تب تک جہالت کی اندھیری رات سے کسی نے رہائی نہ پائی

| | |
|---|---|
| تا چہ خود نہ نمود خود دادار | کس ندانست کوئے آں دلدار |

جب تک خدا نے خود اپنے تئیں ظاہر نہ کیا تب تک کسی کو اس دلدار کی گلی کا پتہ نہ لگا

| | |
|---|---|
| تا نہ خود از سخن یقیں بخشید | کس زِ زندانِ ریب و شک نرہید |

جب تک اُس نے خود اپنے کلام سے ذریعۂ یقین نہ بخشا تب تک کوئی شک و شبہ کے قید خانہ سے آزاد نہ ہوا

ہر چہ باشد ز ہود و سنتی و سداد | بے یقیں سست باشدش بنیاد

ہدایت اور سنت اور سداد کی جو بات بھی ہو بغیر یقین کے اس کی بنیاد کمزور ہوتی ہے

گر یقینے نیست بر خدائے یگاں | از محالات قوتِ ایماں

اگر خدائے واحد پر یقین نہیں ہے ۔ تو قوتِ ایمان نا ممکن ہے

بے یقیں دین و کیش بیہودہ است | بے یقیں ہیچ دل نیاسودہ ست

دین و مذہب بغیر یقین کے بالکل فضول ہیں کوئی دل بغیر یقین کے آرام نہیں پا سکتا

بے یقین و تجلیاتِ یقیں! | کس نہ رستہ ز دامِ دیوِ لعیں

بغیر یقین کے اور بغیر یقین کی تجلیوں کے کوئی شخص شیطان لعین کے پھندے سے آزاد نہ ہو سکا

بے یقیں از گنہ نرست کسے | دانم احوالِ شیخ و شاب بسے

یقین کے بغیر کوئی شخص بھی گناہ سے نہیں چھوٹتا میں بہت سے بوڑھوں اور جوانوں کے حال سے آگاہ ہوں

آں خدائے کہ ذاتِ اوست نہاں | دُور تر از دو چشمِ عالمیاں

وہ خدا جس کی ذات پوشیدہ ہے اور اہل جہان کی آنکھوں سے بہت دُور ہے

بر وجودش یقیں چساں آید | گر نظر نیست گفتگو باید

اس کے وجود پر کس طرح یقین حاصل ہو اگر دیدار نہیں تو گفتگو تو ضروری ہے

زیں سبب ہست حاجتِ گفتار | گر میسر نمے شود دیدار

اسی واسطے الہام کی ضرورت ہے کیونکہ خدا تعالےٰ ظاہری آنکھوں سے نظر نہیں آتا

بے کلام و شہادتِ آیات | کے یقیں میشود کہ ہست آں ذات

بغیر کلام اور نشانات کی گواہی کے کس طرح یقین آئے کہ وہ ذات موجود ہے

بے یقیں کے ہمی شود دل پاک | مُردہ چوں سر بر آرد از تہِ خاک

بغیر یقین کے دل بھی کب پاک ہوسکتا ہے خاک کے نیچے سے مُردہ کیونکر سر اُٹھا سکتا ہے

گر یقیں نیست نیز ایماں نیست | زہد و صدق و ثبات و عرفاں نیست

اگر یقین نہیں تو ایمان بھی نہیں ہے اس طرح بغیر یقین کے زہد ۔ صدق ۔ استقلال اور عرفان بھی حاصل نہیں ہوتا

جز یقیں مشکل ست صدق و ثبات | سخت دشوار ترکِ منہیات

بغیر یقین کے وفاداری اور استقامت مشکل ہے اور گناہوں کا ترک کرنا بھی سخت دشوار ہے

زیں سبب خلق شد چو مُردارے | ہم تہی گشت از سرِ یارے

اسی وجہ سے خلقت مُردار کی طرح ہوگئی اور یار کی محبت سے دل خالی ہوگیا

روز و شب کار و بارِ فسق و فجور | حاصلِ عمر کفر و کبر و غرور

لوگ دن رات فسق و فجور میں مبتلا ہیں زندگی کا ماحصل کفر ۔ کبر اور غرور ہوگیا ہے

دین و مذہب برائے آں باشد | کز یقیں سوئے حق کشاں باشد

دین اور مذہب تو اس لیے ہوتا ہے کہ یقین پیدا کرکے وہ خدا کی طرف کھینچے

ایں چہ دینے کہ مے کشد ہر آں | سوئے شیطان و سیرتِ شیطاں

یہ دین کیسا ہے جو ہر لحظ شیطان اور شیطانی حرکتوں کی طرف کھینچتا ہے

از ریا عیب خویش مے پوشند | ہر دم از حرص و آز مے جوشند

یہ لوگ ریا سے اپنے عیبوں کو چھپاتے ہیں اور ہر وقت ان میں لالچ اور حرص جوش مار رہے ہیں

چوں یقیں نیست بر خدائے وحید | لاجرم نفس شد خبیث و پلید

چونکہ خدائے واحد پر یقین ہی نہیں ہے اس لیے بے شک نفس گندہ اور پلید ہوگیا ہے

نفسِ دُوں تا نہ بیند آں انوار | کے شود سرد خواہشِ مُردار

نفسِ دُوں جب تک وہ انوار نہ دیکھے تب تک مُردار کی خواہش کب سرد ہو سکتی ہے

ہست واللہ کلامِ ربّانی | از خدا آلۂ خدا دانی

خدا کی قسم یہ خدا کا کلام ہی ہے جو خدا کی طرف سے خدا شناسی کا آلہ ہے

اژدہائے دماں کہ نفسش نام | بے کلامِ خدا نہ گردد رام

وہ خونخوار اژدہا جس کا نام نفس ہے خدا کے کلام کے بغیر مطیع نہیں ہوتا

ایں فسوں است بہرِ ایں مارے | کز لبِ یار یک دو گفتارے

اس سانپ کا یہی منتر ہے کہ محبوب کے منہ سے ایک دو باتیں سُن لی جائیں

وہ چہ دارد اثر کلامِ خدا | دیو بگریزد از پیامِ خدا

واہ واہ خدا کا کلام کیا اثر رکھتا ہے کہ اس کے پیام سے شیطان بھاگتا ہے

دُزد را کار ہست با شبِ تار | چوں سحر شد گریزد آں غدّار

چور کا تعلق اندھیری رات کے ساتھ ہے جہاں صبح ہوئی اور وہ غدّار بھاگا

ہمچو قولِ خُدا کدام سحر | کہ رود تیرگی ازو یکسر

خدا کے کلام جیسی اور کونسی صبح ہے جس کی وجہ سے اندھیرا بالکل دُور ہو جائے

ہر کرا ایں در بروے خدا بکشاد | بے توقف خدا ایش آمد یاد

جس شخص پر خدا نے الہام کا دروازہ کھول دیا اُسے ہمیشہ خدا یاد رہتا ہے

آنچناں دُور شد ز خبث و فساد | کہ نماند اثر ز استعداد

وہ خباثت اور فساد سے اتنا دُور ہو جاتا ہے کہ ان باتوں کی صلاحیت ہی اس میں نہیں رہتی

| | |
|---|---|
| واں کہ در عمرِ خود ندید آں نور | کور ماند و ز نورِ حق مہجور |

مگر جس نے عمر بھر وہ روشنی نہیں دیکھی وہ اندھا اور خدا کے نور سے دور ہی رہا

| | |
|---|---|
| کس نیابد ازاں بگاں اسرار | جز سعیدے کہ یابد آں گفتار |

کوئی بھی اس معبود کیتا سے اسرار حاصل نہیں کرتا سوائے اس سعادت مند کے جسے امام نصیب ہو جائے

| | |
|---|---|
| ہر کہ ایں مہر بر سرِ او تافت | ذوقِ مہرِ خدا ہماں کس یافت |

جس کے سر پر یہ آفتاب چمکا وہی خدا کی محبت کا مزا چکھتا ہے

| | |
|---|---|
| ہیچ دانی کلامِ رحماں چیست | ور انکہ آں خور نیافت آں مہ کیست |

تجھے خبر بھی ہے کہ رحمان کا کلام کیا چیز ہے اور وہ چاند کون ہے جس کے پاس کلام رحمان کا سورج ہے

| | |
|---|---|
| آں کلامش کہ نورہا دارد | شک و ریب از قلوب بردارد |

اس کا وہ کلام جو اپنے اندر انوار رکھتا ہے دلوں سے شک و شبہ کو دور کر دیتا ہے

| | |
|---|---|
| نور در ذاتِ خویش و نور دہد | رگِ ہر شک و ہر گماں ببرد |

وہ خود بھی نور ہے اور دوسروں کو بھی نورانی کرتا ہے اور ہر شک اور گمان کی جڑ کاٹ دیتا ہے

| | |
|---|---|
| دل کہ باشد گرفتۂ اوہام | یابد از وے سکینت و آرام |

وہ دل جو وہم میں گرفتار ہو اسی سے تسکین اور آرام پاتا ہے

| | |
|---|---|
| ہمچو میخے کہ ہست فولادی | در دل آید فزایدت شادی |

وہ ایک فولادی میخ کی طرح دل میں گڑ جاتا ہے اور خوشی کو بڑھاتا ہے

| | |
|---|---|
| زو رہد عادتِ فساد و شقاق | چارۂ زہرِ نفس چوں تریاق |

اس کی برکت سے فساد اور جھگڑے کی عادت دور ہوتی ہے اور وہ تریاق کی طرح نفس کے زہر کا علاج ہے

کارہا مے کند بہ انسانے ‏ ‏ ‏ ہمچو بادِ صبا بہ بستانے

الہام انسان کے ساتھ وہی کام کرتا ہے جو بادِ صبا باغ کے ساتھ کرتی ہے

مے کشاید دو چشمِ انسان را ‏ ‏ ‏ مے نماید جمالِ رحمان را

الہام آدمی کی دونوں آنکھوں کو کھول دیتا ہے اور رحمان کا جمال دکھلا دیتا ہے

درِ وحیِ خدا چو گردد باز ‏ ‏ ‏ بستہ گردد بہ آدمی درِ آز

جب خدا کی وحی کا دروازہ کھلتا ہے تو آدمی پر حرص کا دروازہ بند ہو جاتا ہے

یک کشش کار مے کند بہ درون ‏ ‏ ‏ در دل آید فرو رخِ بیچون

اس کی ایک کشش انسان کے باطن کو درست کر دیتی ہے اور اس یکتا خدا کا چہرہ دل کے اندر اتر جاتا ہے

زاں کشش دل ہمی شود بیدار ‏ ‏ ‏ متنفر زِ غیر و طالبِ یار

اس کشش سے دل بیدار ہو جاتا ہے اور وہ غیر سے متنفر اور خدا کا طالب بن جاتا ہے

رو زِ ہر حرص و آز تابندہ ‏ ‏ ‏ سوئے یارِ ازل شتابندہ

وہ ہر لالچ اور حرص سے منہ پھیر لیتا ہے اور یارِ ازلی کی طرف دوڑتا ہے

میوہ از روضۂ فنا خوردہ ‏ ‏ ‏ وز خود و آرزوئے خود مردہ

باغِ فنا کا میوہ کھاتا ہے خودی اور خواہش نفسانی کی طرف سے مر جاتا ہے

سیلِ عشقش ز جائے خود بردہ ‏ ‏ ‏ رخت در جائے دیگر آوردہ

خدا کی محبت کا سیلاب اسے اپنی جگہ سے بہا کر لے جاتا ہے اور وہ کسی اور جگہ اپنا ڈیرہ ڈال دیتا ہے

پاک و طیب بچشمِ بے چونے ‏ ‏ ‏ پیشِ کوراں خبیث و ملعونے

وہ خدائے بیچوں کی نظر میں پاک صاف ہو جاتا ہے اگرچہ اندھوں کے نزدیک خبیث اور ملعون ہوتا ہے

از یقیں ہمچو شیشۂ عطار | لاابالی ز لعنت اغیار

وہ یقین سے ایسا ہو جاتا ہے جیسے عطار کا شیشہ اور نااہلوں کی لعنت سے لاپروا ہو جاتا ہے

دستِ غیبے کشیدہ دامنِ دل | برکشیدہ دو دستِ یار از گل

ایک غیب کا ہاتھ اس کے دامن کے دل کو کھینچ لیتا ہے اور یار کے دونوں ہاتھ اسے کیچڑ سے نکال لیتے ہیں

پاک دل پاک جان و پاک ضمیر | دور تر از مکاید و تزویر

وہ پاک دل پاک روح اور پاک خیال ہو جاتا ہے۔ چالاکیوں اور جھوٹ سے بہت دور

آنچناں عشق تیز مرکب راند | کہ ازاں مشتِ خاک ہیچ نماند

عشق نے گھوڑے کو اتنا تیز دوڑایا کہ اس مشتِ خاک کا کچھ بھی باقی نہ رہا

کشتۂ دلبر و دلآرامے | رستہ یکسر ز ننگ و از نامے

دلبر اور دلارام پر قربان اور ننگ و ناموس بالکل بے پروا ہو جاتا ہے

پُر ز عشق و تہی ز ہر آزے | قصہ کوتاہ کرد آوازے

وہ عشق سے بھرپور اور حرص سے خالی ہوتا ہے ایک ہی آواز نے اس کا کام تمام کر دیا ہے

آں ندائے یقیں کہ گوشش شنید | کرد کار و ز غیرِ حق ببرید

اسی یقینی آواز نے جو اس کے کانوں میں پڑی بڑا کام کیا اور اسے غیر اللہ سے منقطع کر دیا

رفتہ بیروں ز حلقۂ اغیار | دل بریدہ ز غیرِ آں دلدار

وہ غیروں کے دائرہ سے باہر نکل گیا اور غیر اللہ سے بے تعلق ہو گیا

پاک گشتہ ز لوثِ ہستیِ خویش | رستہ از بندِ خود پرستیِ خویش!

وہ اپنی ہستی کی آلودگی سے پاک ہو گیا اور خود پرستی کی قید سے آزاد

آنچناں یار بود کمند انداخت | کہ نداند بدیگرے پرداخت

یار نے اس طرح اُسے اپنی کمند میں لے لیا۔ کہ وہ دوسروں سے کوئی واسطہ ہی نہیں رکھتا

قدمش خود زدہ براہِ عدم | گم بیادش زِ فرق تا بقدم

فنا کے راستے پر چل پڑا اور اس کی یاد میں سر سے پیر تک گم ہو گیا

ذکرِ دلبر غذائے او گشتہ | ہمہ دلبر بجائے او گشتہ

دلبر کا ذکر اس کی غذا ہو گیا بلکہ سارا دلبر اس کے لیے ہو گیا

سوختہ ہر غرض بجز دلدار | دوختہ چشمِ دل زِ غیرِ نگار

اُس نے سوائے دلدار کے اپنی ہر خواہش کو جلا دیا اور محبوب کے سوا ہر چیز کی طرف سے آنکھ بند کر لی

دل و جاں بر رُخے فدا کردہ | وصلِ او اصلِ مدعا کردہ

اُس کے چہرہ پر جان و دل فدا کر دیا اور اس کے وصل کو اپنا خاص مدعا بنا لیا

مردہ و خویشتن فنا کردہ | عشق جوشید و کارہا کردہ

وہ مر گیا اور اس نے اپنے تئیں فنا کر دیا۔ عشق جوش میں آیا اور اس نے سب کام کر دیئے

از خودی ہائے خود فتاد جدا | سیل پُر زور بود بُرد از جا

اپنی خودی سے الگ ہو گیا۔ سیلاب بہت زور کا تھا اُسے بہا کر لے گیا

تن چو فرسود دل نشاں آمد | دل چو از دست رفت جاں آمد

جب بدن کمزور ہو گیا تو محبوب آ گیا۔ جب دل ہاتھ سے چلا گیا تو محبوب تشریف لے آیا

عشق دلبر نمودے او بارید | ابرِ رحمت بکوئے او بارید

محبوب کا عشق اس کے چہرے سے ظاہر ہونے لگا اور ابرِ رحمت اس کے کوچہ میں برسنے لگا

از یقینے کہ شد و گفتارے | در دلِ او بُرست گلزارے

اس یقین کی وجہ سے جو الہام نے پیدا کیا تھا۔ اس کے دل میں ایک گلزار کھل گیا

ہر ظہورے یکے سبب دارد | داند آں کو بدل طلب دارد

ہر نشان ملت کا ایک سبب ہوا کرتا ہے اس کو وہی سمجھتا ہے جس کے دل کو طلب لگی ہوئی ہو

پس چنیں شورشِ محبتِ یار | کہ بشوید ہم از خودی آثار

پس دوست کی محبت کی ایسی شورش جو خودی کے آثار تک مٹا ڈالے

ایں میسّر نمے شود زنہار | جز سخنہائے دلبر و دلدار

ہرگز میسّر نہیں آسکتی سوائے دلبر اور دلدار کی باتوں کے

عشق گر رو نماید از دیدار | نیز گہ گہ بخیزد از گفتار

جو عشق کہ دیدار سے پیدا ہوا کرتا ہے کبھی کبھی گفتار سے بھی پیدا ہوتا ہے

بالخصوص آں سخن کہ از دلدار | خاصیت دارد اندریں اسرار

خاص کر دلدار کی وہ باتیں جو اسرار کے طور پر عشق پیدا کرنے والی خاصیت اپنے اندر رکھتی ہیں

کشتۂ او نہ یک نہ دو نہ ہزار | ایں قتیلانِ او بروں ز شمار

اس قاتل کے فدائی صرف ایک دو یا ہزار انسان ہی نہیں ہیں بلکہ اس کے کشتے بے شمار ہیں

ہر زمانے قتیل تازہ بخواست | غازۂ روئے او دمِ شہداست

ہر وقت وہ ایک نیا قتیل چاہتا ہے اس کے چہرہ کا غازہ شہیدوں کا خون ہوتا ہے

ایں سعادت چو بود قسمتِ ما | رفتہ رفتہ رسید نوبتِ ما

یہ سعادت چونکہ ہماری قسمت میں تھی رفتہ رفتہ ہماری نوبت بھی آپہنچی

کربلائے است سیرِ ہر آنم ‏ | ‏ صد حسین است در گریبانم[1]

کربلا میری ہر آن کی سیر گاہ ہے، سینکڑوں حسین میرے گریبان کے اندر ہیں

آدمم نیز احمدِ مختار ‏ | ‏ در برم جامۂ ہمہ ابرار

میں آدم بھی ہوں اور احمد مختار بھی میرے جسم پر تمام ابرار کے خلعت ہیں

کارہائے کہ کرد با من یار ‏ | ‏ برتر آں دفتر است از اظہار

وہ کام جو خدا نے میرے ساتھ کیے وہ اتنے زیادہ ہیں کہ شمار میں نہیں آسکتے

آنچہ داد است ہر نبی را جام ‏ | ‏ داد آں جام را مرا بتمام

جو جام اس نے ہر نبی کو عطا کیا تھا وہی جام اس نے کامل طور سے مجھے بھی دیا ہے

دلِ من بُرد و اُلفت خود داد ‏ | ‏ خود مرا شد بوحیِ خود اُستاد

وہ میرا دل لے گیا اور اپنی الفت مجھے دے دی اور وحی کے ذریعہ آپ میرا اُستاد بن گیا

وحیِ اُو را عجب اثر دیدم ‏ | ‏ رُوئے آں مہر زاں قمر دیدم

میں نے اُس کی وحی میں عجب اثر دیکھا یعنی اُس سورج کا چہرہ اس چاند کے طفیل نظر آگیا

دیدم از خلق رنج و کروہات ‏ | ‏ وانچہ چیز است پیشِ ایں لذّات

میں نے مخلوق سے جو رنج اور تکلیفیں دیکھیں وہ اِن لذّتوں کے آگے کیا چیز ہیں

دیدم از ہجرِ خلق جلوۂ یار ‏ | ‏ کارِ دیگر بر آمد از یک کار

میں نے خلقت سے علیحدہ ہو کر یار کا جلوہ دیکھا۔ ایک کام سے دوسرا کام نکل آیا

---

[1] اس شعر کا صرف یہ مطلب ہے کہ حضرت حسین تو ایک ہی مرتبہ کربلا گئے تھے مگر میں ہر وقت کربلا یعنی مصیبت میں ہوں اور مجھ پر ایک سو حسینوں کے برابر مصیبت پڑی ہے یہ مطلب ہرگز نہیں کہ ایسے ایسے سو حسین میری جیب میں پڑے ہیں (محمد اسمٰعیل پانی پتی)

آنچہ من بشنوم ز وحیِ خدا     بخدا پاک دانمش ز خطا

جو کچھ خدا کی وحی سے میں سنتا ہوں خدا کی قسم میں اُسے غلطی سے پاک سمجھتا ہوں

ہمچو قرآن منزّہ اش دانم     از خطاہا ہمیں است ایمانم

میں اُسے قرآن کی طرح غلطیوں سے پاک جانتا ہوں اور یہی میرا ایمان ہے

من خدا را بدو شناختہ ام     دل بدیں آتشش گداختہ ام

میں نے خدا کو اسی کے ذریعہ سے پہچانا ہے خدا کی اس آگ سے ہی میں نے اپنے دل کو گداز کیا ہے

بخدا ہست ایں کلامِ مجید     از دہانِ خدائے پاک و وحید

خدا کی قسم یہ خدا تعالیٰ کا کلام ہے اور وہ خدائے قدوس اور واحد کے منہ سے نکلا ہوا ہے

آنچہ بر من عیاں شد از دادار     آفتابیست با دو صد انوار

جو کچھ مجھ پر خدا کی طرف سے ظاہر ہوا ہے وہ ایک آفتاب ہے جو سینکڑوں انوار اپنے ساتھ رکھتا ہے

ایں خدائیست ربّ اربابم     بکہ رو آرم ار ازو تابم

یہی میرا خدا ہے جو ربّ الارباب ہے اگر میں اس سے رُو گردانی کروں تو پھر کس کی طرف رُخ کروں؟

انبیاء گرچہ بودہ اند بسے     من بعرفاں نہ کمترم ز کسے

اگرچہ انبیاء بہت ہوئے ہیں، مگر میں معرفت الٰہی میں کسی سے کم نہیں ہوں

وارثِ مصطفےٰ شدم بہ یقیں     شدہ رنگیں برنگِ یارِ حسیں

میں یقیناً مصطفےٰ کا وارث ہوں اور اُس حسین محبوب کے رنگ میں رنگین ہوں

آں یقینے کہ بود عیسےٰ را     بر کلامے کہ شد برو القا

وہ یقین جو عیسیٰ کو اُس کلام پر تھا جو اُس پر نازل ہوا تھا

وآں یقینِ کلیم بر توریت   وآں یقیں ہائے سید السادات

اور وہ یقین جو موسیٰ کو توراۃ پر تھا اور وہ یقین جو سید المرسلین کو حاصل تھا

کم نیم زاں ہمہ بروئے یقین   ہر کہ گوید دروغ ہست لعین

میں یقین کے معاملہ میں اُن میں سے کسی سے کم نہیں ہوں جو جھوٹ بولتا ہو وہ لعنتی ہے

لیک آئینہ ام ز ربِّ غنی   از پئے صورتِ مہِ مدنی

لیکن میں ربِّ غنی کی طرف سے آئینہ کی مانند ہوں اُس مدنی چاند کی صورت دکھانے کے لیے

ہرچہ آں یار بر دلِ من ریخت   نہ شیاطیں بدو نہ نفس آمیخت

جو کچھ (الہام) اُس یار نے میرے دل میں ڈالا اُس میں نہ شیطان نے ملاوٹ کی نہ نفس نے

خالص آمد کلامِ آں دادار   زیں سبب شُد دلم ہمہ انوار

اُس خدا کی طرف سے خالص کلام نازل ہوا اس لیے میرا دل انوار سے بھر گیا

ہست آں وحیِ تیرہ سوختنی   کہ نبود است بر یقیں مبنی

وہ تاریک وحی جلا دینے کے قابل ہے جو یقین پر مبنی نہ ہو

لیکن ایں وحی بالیقیں ز خدا ست   ہمہ کارم ازاں یقیں شدہ راست

لیکن میری یہ وحی یقیناً خدا کی طرف سے ہے میرا سب کام یقین کی وجہ سے ہی ٹھیک ہو گیا

آمدم آں زماں کہ بادِ خزاں   کرد یکسر ریاضِ دیں ویراں

میں ایسے زمانہ میں آیا ہوں جب بادِ خزاں نے دین کے باغ کو یکسر اجاڑ دیا تھا

در مشائخ نماند جز تزویر   عالماں ہم نشستہ ہمچو ضریر

مشائخ میں سوائے جھوٹ کے اور کچھ نہ رہا تھا اور عالم بھی اندھوں کی طرح معذور ہو گئے تھے

عاشقِ زر شدند دولت و جاہ — دل تہی از محبتِ آں شاہ

وہ مال دولت اور عزت کے عاشق ہو گئے تھے اور دل اُس بادشاہ کی محبت سے خالی تھا

اندریں روزہائے چوں شبِ تار — قوم را دید حق بحالتِ زار

ان ایام میں جو اندھیری رات کی طرح کے تھے خدا نے ہماری قوم کو حالتِ زار میں دیکھا

پس مرا از جہانیاں بگزید — در دلم رُوحِ پاکِ خویش دمید

پس مجھے اہلِ دُنیا میں سے چُن لیا اور میرے دل میں اپنی پاک روح پھونکی

در دلِ من ز عشق شور افگند — خود مرا شد گسست ہر پیوند

میرے دل میں عشق کا جوش ڈال دیا وہ آپ میرا بن گیا اور ہر تعلق غیر کا توڑ ڈالا

کرد دیوانہ و خرد ہا داد — بست یک در ہزار در بکشاد

مجھے دیوانہ کر کے عقلیں بخشیں اور ایک دروازہ بند کر کے ہزاروں دروازے کھول دیے

خلق و مردم نصیحتم بکنند — تا ببرم ز یار خود پیوند

مخلوق اور لوگ مجھے نصیحت کرتے ہیں کہ میں دوست سے تعلق منقطع کروں

من نیم کور تا چو کورانے — بگزینم چہے ز بستانے

میں نابینا نہیں ہوں کہ اندھوں کی طرح باغ چھوڑ کر کنوئیں کو اختیار کر لوں

آں برِ تازہ کاں عطیۂ یار — چوں زِ دست افگنم پئے مردار

وہ تازہ میوہ جو محبوب کا عطیہ ہے میں اُسے اہلِ مردارِ دُنیا کے لیے کیونکر پھینک دوں

اگر جہانے بدشمنی خیزد — تیغ گیرد کہ خونِ من ریزد

اگر ایک جہان میری دشمنی پر کھڑا ہو جائے اور تلوار پکڑ لے کہ میرا خون گرا دے

من نہ آنم کہ ترکِ او گویم    جانِ من ہست یارِ مہ رویم

تم بھی میں ایسا نہیں ہوں کہ اُسے چھوڑ دوں میرا وہ ماہ رو یار تو میری جان ہے

رخت ہرگز ز کوچہ اش نبرم    بزدلاں دیگر اند و من دگرم

میں اُس کی گلی سے اپنا ڈیرہ ہرگز نہ اٹھاؤں گا بزدل لوگ اور ہوتے ہیں اور میں اور ہوں

فارغم کرد عشقِ صورتِ یار    از غمِ حملہ ہائے ایں اغیار

محبوب کے عشق نے مجھے بے پروا کر دیا ہے۔ ان دشمنوں کے حملوں کے غم سے

شورشِ عشق ہست ہر آنے    تا بکے خیرِ ایں گریبانے

میرے اندر ہر وقت عشق کا ایک جوش ہے دیکھیے یہ گریبان کب تک سلامت رہتا ہے!

ناصحاں را خبر ز حالم نیست    گذرے سوئے آں زلالم نیست

نصیحت کرنے والوں کو میرے حال کی کچھ خبر نہیں۔ میرے مصفا پانی کی طرف ان کا گذر نہیں ہوا

آمدم چوں سحر بلجۂ نور    تا شود تیرگی زِ نورم دور

میں نور کا ایک طوفان لے کر صبح کی طرح آیا ہوں تاکہ یہ اندھیرا میرے نور کی وجہ سے دور ہو جائے

شور انگندہ ام کہ تا زیں کار    خلق گردد زِ خوابِ خود بیدار

میں نے شور برپا کر رکھا ہے تاکہ اس کی وجہ سے خلقت اپنی نیند سے بیدار ہو جائے

غافلاں من زِ یار آمدہ ام    ہمچو بادِ بہار آمدہ ام

اے غافلو۔ میں محبوب کے پاس سے آیا ہوں اور بادِ بہار کی طرح آیا ہوں

ایں زمانم زمانۂ گلزار    موسمِ لالہ زار و وقتِ بہار

یہ میرا زمانہ گلزار کا زمانہ ہے۔ یعنی لالہ زار کا موسم اور بہار کا وقت ہے

آمدم تا نگار باز آید | بیدلاں را قرار باز آید

میں اس لیے آیا ہوں تا کہ محبوب لوٹ آئے اور بیدل لوگوں کو پھر آرام نصیب ہو

دستِ غیبم بپرورد ہر دم | کرد وحیش بمن ظہورِ اتم

ایک غیبی ہاتھ ہر دم میری پرورش کرتا ہے اور اس کی وحی نے کمال ظہور سے مجھ پر ظہور کیا ہے

نورِ الہام ہمچو بادِ صبا | نزدم آرد ز غیب خوشبوہا

الہام الٰہی کا نور بادِ صبا کی طرح غیب سے میرے پاس خوشبوئیں لا رہا ہے

زندہ شد ہر نبی بآمدنم | ہر رسولے نہاں بہ پیرہنم

ہر نبی میرے آنے سے زندہ ہو گیا اور ہر رسول میرے پیراہن میں پوشیدہ ہے

پُر شدند از نورِ من زمان و زمیں | سر ہنوزت بر آسماں از کیں

میرے نور کی وجہ سے زمین و زماں روشن ہو گئے مگر ابھی تیرا سر عداوت سے آسمان پر ہے

با خدا جنگ ہا کنی ہیہات | ایں چہ جور و جفا کنی ہیہات

افسوس کہ تو خدا سے جنگ کر رہا ہے۔ یہ کیا ظلم و جفا کر رہا ہے۔ تجھ پر افسوس

از تورّع بروں نہادی پا | ہوش کن اے بریدہ زاں یکتا

تو نے تقویٰ کی راہ کو چھوڑ دیا۔ اے خدا سے بے تعلق شخص ہوش کر

از پئے خلق و ننگ و نام و رسوم | تافتی رو زِ حضرتِ قیوم

تو نے تعلقات ننگ و ناموس اور رسوم کی خاطر اپنا منہ اس قیوم کی بارگاہ سے پھیر رکھا ہے

رو بدو کن کہ رو رخِ یار است | ہمہ روہا فدائے دلدار است

اپنا منہ اس کی طرف کر کہ اسی کا چہرہ کامل چہرہ ہے سارے چہرے اس دلدار پر سے قربان ہیں

وحی حق را چو بشنوی از ما | این مگو ما نیافتیم چرا

جب تو ہم سے خدا کی وحی سنے تو یہ نہ کہو کہ وہ ہم کو کیوں نہ

تا نہ کارِ دلت تمام برسد | چوں پیامت ز دلستاں برسد

جب تک تیرے دل کا کام تمام نہ ہوجائے کس طرح محبوب کا پیغام تیرے پاس پہنچے

تا نہ از خودی روی جدا گردی | تا نہ قربانِ آشنا گردی

جب تک تو خود روی سے الگ نہ ہو اور جب تک تو دوست پر فدا نہ ہو

تا نیائی ز نفسِ خود بیروں | تا نہ گردی بروئے او مجنوں

جب تک تو اپنی نفسانیت سے باہر نہ آئے اور جب تک اس کے چہرہ کا دیوانہ نہ بن جائے

تا نہ خاکت شود بسانِ غبار | تا نہ گردد غبارِ تو خونبار

جب تک تیری خاک غبار کی طرح نہ ہوجائے اور جب تک تیرے غبار میں سے خون نہ ٹپکے

تا نہ خونت چکد برائے کسے | تا نہ جانت شود فدائے کسے

جب تک تیرا خون کسی کی خاطر نہ بہے اور جب تک تیری جان کسی پر قربان نہ ہوجائے

چوں دہندت بکوئے جاناں راہ | چوں ندا آیدت از آں درگاہ

تب تک تجھے کوئے جاناں کا راستہ کیوں کر ملے اور اس درگاہ کی طرف سے تجھے آواز کیونکر آئے

تو حریصِ دراہم و دینار | روز و شب چوں سگاں برآں مردار

تو تو روپے پیسے کا لالچی ہے اور دن رات اسی مردار پر کتوں کی طرح گرا ہوا ہے

با چنیں حرص و آز و کبر و غرور | چوں نمانی ز کوئے جاناں دور

اس قدر لالچ حرص تکبر اور غرور کے ساتھ کیا وجہ ہے کہ تو کوئے جاناں سے دور نہ رہے

اگر ہوئی سوارِ ایں رہ راست | اندر آنجا بجو کہ گرد نخاست

اگر تو اس سیدھے رستے کے سوار کو ڈھونڈتا ہے تو وہاں ڈھونڈ جہاں سے گرد اٹھی ہے

اندر آنجا بجو کہ زور نماند | خود نمائی و کبر و شور نماند

وہاں ڈھونڈ جہاں زور باقی نہیں رہا۔ خود نمائی۔ "تکبر" اور جوش نہیں رہا

اندر آنجا بجو کہ مرگ آمد | چوں خزاں سخت بار و برگ آمد

وہاں ڈھونڈ جہاں موت آگئی ہے جب خزاں چلی جاتی ہے تو پھل اور پتوں کا موسم آتا ہے

فانیاں را جہانیاں نرسند | جانیاں را زبانیاں نرسند

دنیادار باخدا لوگوں کے برابر نہیں ہو سکتے باتیں بنانے والے جان دینے والوں کے برابر نہیں ہو سکتے

لاف ہائے زباں بود مُردار | جز سگاں کس بجویدش زنہار

زبانی دعوے مُردار کی طرح ہوتے ہیں۔ کتوں کے سوا کوئی ان کو نہیں ڈھونڈتا

در دلے چوں پدید آں گلزار | بلبلش اہلِ دل شوند ہزار

جب کسی دل میں وہ گلزار پیدا ہو جاتا ہے۔ تو ہزاروں صاحب دل اس کے بلبل بن جاتے ہیں

ایں قبولیّت از خدا آید | نہ بہ تزویر و افترا آید

مگر یہ قبولیت بھی خدا ہی کی طرف سے آتی ہے۔ فریب اور افترا سے نہیں آتی

چادرے کاندرو خدا باشد | صد عزیزے برو فدا باشد

وہ چادر جس کے اندر خدا ہو سیکڑوں عزت دار انسان اُس پر قربان ہوتے ہیں

در بود زیر جامہ شیطانے | زود بینی تباہ و ویرانے

اور اگر لبادے کے نیچے شیطان ہو گا مدعی ہی تو اُسے تباہ اور ویران ہوتے دیکھ لے گا

یعنی خاکساروں کے درمیان

می خوری زہر ار کنی بخل و حسد | می کنی با عباد رب احد

اگر تو خدائے واحد کے بندوں سے بخل اور حسد کرتا ہے تو تو زہر کھاتا ہے

تا نہ میری بتر ز مُرداری | دور از فضل حضرت باری

جب تک تو فنا نہیں ہوتا تب تک مُردہ سے بھی بدتر ہے اور خدا کی رحمت سے دُور ہے

تا نہ گردد ہمتت جفت نیاز | پردہ از نفسِ تو نہ گردد باز

جب تک تیری ہمت عجز کے ساتھ نیاز نہ ہوگا تب تک تیرے نفس کے سامنے سے پردہ نہ ہٹے گا

تا نریزد ز تو ہمہ پر و بال | اندر اینجا پریدن است محال

جب تک تیرے سب بال و پر نہ جھڑ جائیں گے تب تک اس راہ میں تیرا اُڑنا محال ہے

پردہ نیست بر رُخ دلدار | تو ز خود پردۂ خودی بردار

دلبر کے چہرہ پر تو کوئی پردہ نہیں ہے اگر تو اپنے آگے سے خودی کا پردہ اٹھا

ہر کہ را دولت ازل شد یار | کار او شد تذلل اندر کار

جسے لازوال دولت مل جاتی ہے اُس کا کام ہر بات میں عجز و انکسار ہوتا ہے

آن نصیبان لقائے او دیدند | کہ بلاہا برائے او دیدند

ان خوش قسمتوں نے اُس کے چہرہ کو دیکھ لیا جنہوں نے اُس کی راہ میں مصیبتیں اٹھائیں

آبرو ریختہ پئے آن شاہ | دل ز کف رفتہ و از سر افتادہ کلاہ

اُس بادشاہ کے لیے انہوں نے اپنی عزت قربان کردی کہ دل ہاتھ سے گیا اور ٹوپی سر سے اُتری

گر نیابند سوئے یار گذر | از غمش جان کنند زیر و زبر

اگر وہ محبوب کی طرف راستہ نہیں پاتے تو اُس کے غم میں اپنی جان زیر و زبر کر دیتے ہیں

کردہ بنیادِ خود ہمہ ویراں | ہم ملائک زِ صدقِ شاں حیراں

انہوں نے اپنی ہستی کی بنیاد اکھیڑ دی یہاں تک کہ فرشتے بھی اُن کی وفاداری پر حیران ہیں

چوں دلے سوئے دل رہے دارد | یار چوں یارِ خویش بگذارد

چونکہ دل کو دل کی طرف راہ ہوتی ہے۔ پس یار اپنے یار کو کیونکر چھوڑ دے

لاجرم ایں چنیں وفادارے | جامِ عزت خورد ازاں یارے

پس ضرور ایسا وفادار اس دوست کے ہاتھ سے عزت کا جام پیتا ہے

ہمچو دیوانہ یک جہاں خیزد | تا بیک لحظہ خونِ او ریزد

ایک جہان دیوانوں کی طرح اٹھ کھڑا ہوتا ہے تاکہ ذرا سی دیر میں اُس کا کام تمام کردے

لیکن آں یار خود فرود آید | تا عدو را دو دست بنماید

لیکن وہ یار خود نازل ہوتا ہے۔ تاکہ دشمنوں کو دو دو ہاتھ دکھائے

ہمچنیں صادقاں نشاں دارند | قدسیاں بہرِ شاں بہ پیکار اند

صادقوں کے یہی نشانات ہوتے ہیں اُن کی خاطر فرشتے جنگ کرتے ہیں

ایں نہاں جنگ گر بشر دیدے | راہِ مردانِ راہ بگزیدے

اگر بشر اس مخفی جنگ کو دیکھتا تو خدا کے راستے پر چلنے والوں کا راستہ اختیار کر لیتا

ہر عدوے کہ خیزد از سرِ کیں | خود بکوبد سرش خدائے معیں

ہر دشمن جو عداوت کی راہ سے اٹھتا ہے تو خدائے معین خود اُس کا سر کچل دیتا ہے

چوں شود بندہ یارِ آں جاناں | بر رکابش دوند سلطاناں

جب بندہ اُس محبوب کا دوست بن جاتا ہے تو بادشاہ اُس کی رکاب کے ساتھ دوڑتے ہیں

ہر کہ جاں بہرِ یار باختہ است | یارِ ما قدرِ او شناختہ است

جس نے بھی اپنی جان خدا کے لیے قربان کی۔ ہمارے خدا نے بھی اس کی قدر خوب پہچانی

از سگاں کمتر است دشمنِ او | بدگہر کو فتد زِ ہاونِ او

اس کا دشمن کتوں سے بھی بدتر ہے وہ بد اصل خدا کی اوکھلی میں کوٹا جاتا ہے

ہست از عادتِ خدائے علیم | مے کند فرق در سعید و لئیم

خدائے علیم کی یہ عادت ہے کہ وہ نیک بخت اور بدبخت میں فرق کر دیتا ہے

ہیچ دانی لئیم را چہ نشاں | آنکہ او دشمنِ امامِ زماں

کیا تجھے خبر ہے کہ بدبخت کی کیا علامت ہے وہ امام زماں کا دشمن ہوا کرتا ہے

آنکہ او آمد از خدائے یگاں | پیش چشمش زِ خیلِ مفتریاں

جو خدائے واحد کی طرف سے آتا ہے اُس لئیم کی نظر میں وہ مفتری لوگوں میں سے ہوتا ہے

گر نبودے شقی و کرمِ زمیں | تو بہ کردے زِ گفتگوئے چنیں

اگر وہ شقی اور زمین کا کیڑا نہ ہوتا۔ تو ایسی گفتگو سے توبہ کرتا

آنچہ با من کند عنایتِ یار | کے بغیرے شنیدی اے مُردار

وہ یار جو عنایت مجھ پر کرتا ہے اے مُردار کیا تُو نے ویسی کسی اور پر بھی سُنی ہے؟

گر شعارِ تو اتقا بودے | مشعلِ غیب رہنما بودے

اگر تقویٰ تیرا شعار ہوتا۔ تو غیب کی مشعل تیری رہنما ہوتی

اتقا را بود ز صدق آثار | اے سیہ دل ترا بصدق چہ کار

اتقا کی علامت صدق ہے اے سیہ دل انسان تجھے صدق سے کیا مطلب؟

| | |
|---|---|
| نیستی از خدا تو راز شناس | ہمہ بر ظن و وہم ہست اساس |

تو خدا کے رازوں کو نہیں پہچانتا۔ تیری ساری بنیاد ظن اور وہم پر ہے

| | |
|---|---|
| آنچہ گوئی نہ زراہ کبر و جحود! | پیش ازیں گفتہ اند قوم یہود |

تکبر اور انکار کی وجہ سے جو کچھ تو کہتا ہے اس سے پہلے یہودیوں نے بھی یہی کہا ہے

| | |
|---|---|
| نفسِ تو فربہ رُوحِ تو خستہ | ہمہ ابوابِ آسماں بستہ |

تیرا نفس موٹا ہے اور رُوح بیمار اور آسمان کے سب دروازے تجھ پر بند ہیں

| | |
|---|---|
| ایں چہ غفلت کہ خوش بدیں کیشی | وز خدا ہیچ گہ نیندیشی |

یہ کیا غفلت ہے کہ تو اس روش پر خوش ہے اور خدا تعالیٰ سے بالکل نہیں ڈرتا

| | |
|---|---|
| اے بسا راز ہا کہ عینِ صواب | پیشِ کوراں مقامِ استعجاب |

بہت سے راز ہیں جو اصل سچائیاں ہیں۔ مگر اندھوں کے لیے وہ تعجب کا مقام ہیں

| | |
|---|---|
| رہ طلب کن بگریہ و زاری | تا بجوشد ترحمِ باری |

رو رو کر رستہ ڈھونڈ۔ تا کہ خدا کا رحم جوش میں آتے

| | |
|---|---|
| یک شبے از صدق نعرہ ہا بردار | پیشِ آں عالمِ حقیقتِ کار |

اُس واقف حال خدا کے سامنے ایک رات خلوص کے ساتھ آہ و زاری کر

| | |
|---|---|
| از ادب نے براہِ استکبار | تو مدد خواہ اندریں اسرار |

تکبر سے نہیں بلکہ ادب کے ساتھ ان اسرار کو کھولنے کیلیے اُس سے مدد مانگ

| | |
|---|---|
| تر کُنی از اشکِ خویش بسترِ خویش | باز لب را کشائے با دلِ ریش |

اپنے آنسوؤں کے ساتھ اپنے بستر کو تر کر۔ پھر زخمی دل کے ساتھ یوں عرض کر

اے خدائے علیمِ رازِ نہاں
کے بعلمت رسد دلِ انساں

کہ اے علیم خدا پوشیدہ رازوں کے واقف تیرے علم تک انسان کا خیال کہاں پہنچ سکتا ہے

چوں ملایک ندیدہ اند آں نور
کاں در آدم تو داشتی مستور

جب فرشتوں کو بھی وہ نور نظر نہ آیا جو تو نے آدم میں پوشیدہ رکھا تھا

ما چہ چیزیم و علمِ ما ست چہ چیز
بے تو در صد خطر قیاس و تمیز

تو ہم کیا ہیں اور ہمارا علم کیا چیز ہے بغیر تیرے عقل اور تمیز کو بھی بے حد خطرہ ہے

ما خطا کار و کارِ ماست خطا
شد تبہ کارِ ما زِ عجلتِ ما

ہم خطا کار ہیں اور ہمارا کام بھی غلط ہے اور ہمارا سب کام ہماری جلد بازی کی وجہ سے تباہ ہو گیا

گر زِ قسمت اینکہ سوئے تو خواند
ور ز تو بہتر کدام کس داند

اگر قسمت جو ہمیں تیری طرف بلاتا ہے تیری طرف سے ہی ہے اور کون تجھ سے بہتر حقیقتِ حال کو جانتا ہے

گنہِ ما بہ بخش و چشم کشا
تا نمیریم از خلاف و اِبا

تو تو ہمارے گناہ بخش اور ہماری آنکھیں کھول تا کہ ہم مخالفت اور انکار کی حالت میں نہ مریں

ورنہ ایں ابتلا ز ما بردار
کہ رحیمی و قادر و غفّار

ورنہ ہم سے اس ابتلا کو دور کر کہ تو رحیم قادر اور غفّار ہے

اہلِ اخلاص چوں کنند دعا
از سرِ صدق و ابتہال و بکا

جب اخلاص والے لوگ دعا کرتے ہیں صدق، عاجزی اور گریہ و زاری کے ساتھ

شور افتد از اں در اہلِ سما
زاں رسد حکمِ نصرت و ایوا

تو اس دعا سے آسمان والوں میں شور برپا ہو جاتا ہے اور وہاں سے نصرت اور پناہ کا حکم پہنچ جاتا ہے

پس کجائی چرا نمے آئی | اندریں بارگاہ یکتائی

پس اے طالب تو کہاں ہے اور کیوں نہیں آتا اس بارگاہ احدیت کے حضور

تو دعا کن بصدق و سوز و گداز | تا شود بر دلت درِ حق باز

تو صدق اور سوز و گداز سے دعا کر تاکہ خدا کا دروازہ تجھ پر کھلے

از خودی حالِ خود خراب مکن | شب پرہ ی کار آفتاب مکن

خودی سے اپنا حال خراب نہ کر تو چمگادڑ ہے آفتاب کا کام نہ کر

چوں رسد عجزِ کس بحدِ تمام | نصرتِ یار را رسد ہنگام

جب کسی کی عاجزی حد کمال کو پہنچ جاتی ہے۔ تو یار کی مدد کا وقت آجاتا ہے

پس چرا نصرتش نمے خواہی | دور رفتی بگامِ گمراہی

پھر تو اس کی نصرت کیوں نہیں مانگتا۔ تو گمراہی کے قدم کے ساتھ دور چلا گیا ہے

نہ زماں بینی و نہ حالتِ قوم | دل چو کوراں زباں کشادہ بلوم

نہ تو زمانہ کا حال دیکھتا ہے نہ قوم کی حالت تیرا دل اندھوں کی طرح ہے اور زبان ملامت کے لیے کھلی ہوئی ہے

ایکہ چشمت زِ کبر پوشیدہ | چہ کنم تا کشایدت دیدہ

اے وہ شخص کہ تیری آنکھ تکبر سے ڈھکی ہوئی ہے میں کیا کروں جو تیری آنکھیں کھلیں

گر ترا در دست صدقِ طلب | خود روی ہا مکن ز ترکِ ادب

اگر تیرے دل میں سچی طلب ہے تو بے ادبی کی وجہ سے خود روی نہ کر

راز راہِ خدا بجو زِ خدا | تو نہ چوں خدا بجائے خود آ

خدا کی راہ کا بھید خود خدا ہی سے طلب کر۔ تو خدا کی طرح نہیں ہے اپنی جگہ پر رہ

ہوش دارائے بشر کہ عقل بشر | دارد اندر نظر ہزار خطر

اے انسان ہوش کر کہ انسانی عقل اپنی نظر میں ہزاروں نقائص رکھتی ہے

سرکشی ہست طریقِ شیطانی است | برخلافِ سرشتِ انسانی است

سرکشی تو شیطانی طریق ہے اور انسانی فطرت کے برخلاف

تا نہ فضلش درِ تو بکشاید | صد فضولی بکن چہ کار آید

جب تک اس کا فضل تیرے لیے دروازہ نہ کھولے تو تُو اگر سینکڑوں فضولیاں بھی کرتا ہے سب بیکار ہیں

آں خدائے کہ وعدۂ حکمے | داد از راہِ رحم ولطف ہمے

وہ خدا جس نے ایک حَکَم کا وعدہ اپنے لطف اور رحم کی راہ سے کیا تھا

او بدانست از ازل کہ انام | راہِ خود گم کنند از اوہام

وہ ازل سے یہ جانتا تھا کہ مخلوقات شک وشبہات میں پڑ کر اپنا راستہ بھول جائے گی

ورنہ کارِ حَکَم چہ خواہد بود | رہ نمائی بمردِ راہ چہ سود

ورنہ پھر حَکَم کا کام کیا ہوگا ٹھیک راستے پہ چلنے والے انسان کو راہ دکھانے کا کیا فایدہ

راہ گم کردہ را حَکَم باید | تا بدو راہِ راست بنماید

حَکَم تو گمراہ کے لیے درکار ہوتا ہے تاکہ وہ اس کو سیدھا رستہ دکھائے

ایں مگو ما خودیم عالمِ دیں | توبہ کن از مکالماتِ چنیں

تو یہ نہ کہہ کہ ہم خود دین کے عالم ہیں۔ ایسی باتوں سے توبہ کر

کور را کور کے نماید راہ | بہر کہ آگاہ از خدا آگاہ

اندھے کو اندھا کس طرح راستہ دکھا سکتا ہے تبھی وہ واقف راہ ہے جو خدا کی طرف سے آگاہ کیا گیا ہے

| | |
|---|---|
| دوں نیاید بغیرِ دیں دارے | سگ نداند بغیرِ مردارے |

دین بغیر کسی دیندار کے حاصل نہیں ہوتا ۔ دُنیا کا کتا تو بغیر مُردار کے کچھ نہیں جانتا

| | |
|---|---|
| سخنِ یار و سینہ افسردہ | جامۂ زندہ است بر مُردہ |

منہ پر یار کی باتیں ہیں مگر دل بجھا ہوا ہے گویا مُردے پر زندہ کے کپڑے ہیں

| | |
|---|---|
| اگر بری ریگ را رفیع و بلند | جنبشِ باد خواہدش افگند |

اگر تو ریت کو بہت اونچی جگہ پر بھی لے جائے تو ہوا کی ذرا سی حرکت اُسے گرا دے گی

| | |
|---|---|
| خانہ آنست کاں زِ معمارے | ورنہ افتد زِ سیل دیوارے |

گھر وہی ہے جسے معمار نے بنایا ہو ۔ نہیں تو سیلاب سے دیواریں گر پڑیں گی

| | |
|---|---|
| ایں زمانِ ہزار طوفان است | خانہ از پائے بست ویران است |

یہ زمانہ تو ہزاروں طوفانوں کا زمانہ ہے اور گھر کی بنیاد کھوکھلی ہے

| | |
|---|---|
| ایں عجب قوم ہست ناہنجار | باچنیں خانہ فارغ از معمار |

یہ عجب نالائق قوم ہے کہ ایسے گھر کے باوجود معمار سے لاپروا ہے

| | |
|---|---|
| آنچہ با دیں نمود قومِ پلید | با اماماں نہ کردہ است یزید |

جو کچھ اس ناپاک قوم نے دین کے ساتھ معاملہ کیا وہ یزید نے اماموں کے ساتھ بھی نہیں کیا

| | |
|---|---|
| باز گوئی کہ من نمے بنیم | حاجتِ دیگرے پئے دینم |

پھر بھی تو کہتا ہے کہ مجھے دین کی خاطر کسی اور انسان کی ضرورت نظر نہیں آتی

| | |
|---|---|
| ایکہ راضی شدی بنقص و زیاں | ایں نہ دین است بلکہ دشمنِ آں |

اے وہ شخص جو گھاٹے اور نقصان پر خوش ہے یہ دین دین نہیں بلکہ اُس کا دشمن ہے

دین بیاموزدت خدائے قدیر
ورنہ رسمے است خام و زشت و حقیر

دین تو خداوند قدیر ہی تجھے سکھاتا ہے ورنہ وہ ایک رسم ہے خام، بد صورت اور ذلیل

مسلمت مسلمے نکرد اے گول
واز بخاری بخارِ سر افزوں

اے کمینے صحیح مسلم نے تجھے مسلمان نہ کیا اور صحیح بخاری نے تیرے سر کا بخار اور زیادہ کر دیا

ایں ہمہ استخواں بدامانت
نیست یک ذرہ مغز در جانت

یہ بہت سی ہڈیاں تیری جھولی میں پڑی ہوتی ہیں اور تیری جان میں ایک ذرہ بھی مغز نہیں ہے

کوری و نازِ دولت ہوسے
کہ بخوانند ترا بصیر کسے

تُو تو اندھا ہے پھر بھی تیرے دل میں یہ ہوس ہے کہ کوئی تجھے آنکھوں والا کہے

زیں خیالِ تو مردنت بہتر
زیں غذا زہر خوردنت بہتر

اس خیال سے تو تیرا مرجانا اچھا ہے اور ایسی غذا سے تیرا زہر کھا لینا بہتر ہے

اے نشستہ بصدرِ سجادہ
ایں چہ سودات در سر افتادہ

اے وہ شخص جو سجادہ پر بیٹھا ہوا ہے یہ کیا جنون ہے جو تیرے سر میں گھس گیا ہے

نایدا اندر قیاس و فہم کسے
کہ شود کارِ پیل از مگسے

یہ بات کسی کے عقل و فہم میں کبھی نہیں آسکتی کہ ہاتھی کا کام مکھی سے ہو سکتا ہے

آں خدا چوں رسید پیغامت
چوں نترسی ز خبثِ انجامت

جب تجھے خدا کا پیغام پہنچ گیا تو پھر تو اپنے برے انجام سے کیوں نہیں ڈرتا

بس ہمیں است طاعت اے غول
کہ دلت حکمِ حق نکرد قبول

اے بھتنے کیا یہی تیری فرمانبرداری ہے کہ تیرے دل نے خدا کا حکم قبول نہیں کیا

ملہ یعنی صحیح مسلم نے تجھے مسلمان نہ کیا۔

| | |
|---|---|
| حجت لغو درمیاں آری | خبث نفس است اصل بیزاری |

تو لغو دلایل پیش کرتا ہے۔ حق سے بیزاری کی اصل وجہ تیرے نفس کی خباثت ہے

| | |
|---|---|
| ہرچہ ثابت شد است از قرآں | تو از و سر بپیچی اے ناداں |

جو بات قرآن سے ثابت ہے اے نادان تو اس سے سر پھیرتا ہے

| | |
|---|---|
| صد نشاں شد عیاں چو مہرِ منیر | نزدِ تست ایں دروغ یا تزویر |

سینکڑوں نشان چمکتے ہوئے سورج کی طرح ظاہر ہو گئے لیکن تیرے نزدیک یہ جھوٹ یا فریب ہیں

| | |
|---|---|
| دیدہ آخر برائے آں باشد | کہ بدو مردِ راہ داں باشد |

آخر آنکھیں اسی لیے ہوتی ہیں کہ اُن کی مدد سے انسان راستہ کا واقف ہو جائے

| | |
|---|---|
| وہ چہ ایں چشم ست وایں دیدہ | کہ برو آفتاب پوشیدہ |

واہ وا یہ عجیب آنکھیں ہیں کہ اُن سے آفتاب بھی نظر نہیں آتا

| | |
|---|---|
| گر بدل باشدت خیالِ خدا | ایں چنیں ناید از تو استغنا |

اگر تیرے دل میں خدا کا خیال ہوتا تو اتنی بے پروائی تجھ سے ظہور میں نہ آتی

| | |
|---|---|
| از دل و جاں طریقِ اُو جوئی | واز سرِ صدق سوئے او پوئی |

تو جان و دل کے ساتھ اس کا راستہ ڈھونڈتا اور وفاداری کے ساتھ اس کی طرف دوڑتا

| | |
|---|---|
| ہر کرا دل بود ولدارے | خبرش پُرسد از خبرداے |

جس شخص کا دل کسی معشوق سے لگ جاتا ہے وہ اس کی خبر کسی واقف سے پوچھتا ہے

| | |
|---|---|
| گر نباشد لقائے محبوبے | جوید از نزدِ یار مکتوبے |

اور اگر محبوب کی ملاقات میسر نہیں آتی تو وہ دوست کے پاس سے خط کا طالب ہوتا ہے

